# میرا قبلہ تے کعبہ

(بھائی کی یاد میں)




منزّہ سلیم

میرا قبلہ تے کعبہ
(بھائی کی یاد میں)
منزّہ سلیم



مثال



## تعارف

ڈاکٹر مقبول اختر، 13 نومبر 1938ء کو لاہور میں پیدا ہوئے۔ انھوں نے ایف۔ ایس۔ سی، گورنمنٹ کالج لاہور سے اور پھر 1962ء میں نشتر میڈیکل کالج ملتان سے ایم۔ بی۔ ایس کیا۔

کچھ عرصہ اپنے ننھیال (میجر اسحاق محمد) کے گاؤں اور پھر لائل پور میں پریکٹس کرنے کے بعد 1964ء میں مسقط چلے گئے۔ 1966ء میں واپس آ کر دوبارہ لائل پور میں پریکٹس شروع کر دی۔ 1986ء میں M.C.P.S سائیکیٹری کا امتحان پاس کرنے کے بعد سوشل سکیورٹی ہسپتال فیصل آباد میں بطور ماہرِ نفسیات تعینات ہو گئے اور شام میں ستیانہ روڈ پر پرائیوٹ پریکٹس کرنے لگے۔

18 جنوری 2010ء کو اُن پر فالج کا حملہ ہوا، اور 10 اگست 2010ء کو داعیِ اجل کو لبیک کہا اور اپنے خالقِ حقیقی سے جا ملے اور اپنے آبائی قبرستان، شیر سنگھ والا فیصل آباد میں اپنی والدہ محترمہ کے قدموں اور اپنی اہلیہ کے پہلو میں ابدی نیند جا سوئے۔

میرے بھائی
ڈاکٹر مقبول اختر
کے مضامین



''جس طرح رونا چاہیے اس طرح تو مجھے
آتا ہی نہیں بس یونہی بیٹھی ہوئی ہوں
آنسوؤں سے تر ہاتھ سر پر رکھ کر''

(شاہ عبداللطیف بھٹائی رحمۃ اللہ علیہ)

# میرا قبلہ تے کعبہ

(ڈاکٹر بھائی کی یاد میں)

فرخ منظور صاحب کیلئے

منزہ سلیم

اگست ۲۰۱۶

منزّہ سلیم

# میرا قبلہ تے کعبہ

(ڈاکٹر بھائی کی یاد میں)

منزّہ سلیم

مثال پبلشرز
رحیم سینٹر، پریس مارکیٹ، امین پور بازار، فیصل آباد

| | |
|---|---|
| طلوعِ اوّل | 2011 |
| کتاب | میرا قبلہ تے کعبہ |
| مصنفہ | منزہ سلیم |
| | ہاؤس نمبر 76، سٹریٹ نمبر 2، شادمان ٹاؤن، سرگودھا روڈ، فیصل آباد، فون: 041-8789494 |
| ناشر | محمد عابد |
| ٹائٹل کی تصاویر | عاصم برار۔احمد عزیز |
| مطبع | شرکت پریس، لاہور |
| تعداد | 200 |
| اہتمام | مثال پبلشرز رحیم سنٹر پریس مارکیٹ امین پور بازار، فیصل آباد<br>Ph:2615359 -2643841 Mob:0300-6668284<br>E-mail:misaalpb@gmail.com |


سُچّجی، سُنلّھی تے مِٹّھڑی

# کریم بی بی

دے ناں

جہدے پیراں تھلّے میری جنت سی

تے جہنے مینوں

اوڈے ای سُچجے، سنّگھے تے مِٹھّڑے ویرے دِتّے

# فہرست

## حصہ اُردو


یہ گھنگی ہے 13
ایک صحرائی دُعا 15
۔۔۔سب گدا ہیں 16
اِک کُڑی پنجابن 19
برصغیر کے سب سے بڑے دماغ۔۔۔ 21
عالمی امن اور آزادی میں ترقی پسندوں کا کردار 28
شہید کون؟ 32
نغمۂ مردے کہ دارد بوئے دوست 36
اہلِ صفا کا رستہ 38
پاکستان میں قومی تشخص کا بحران 42
بھگت سنگھ 65
حسن ناصر کا راستہ 68
فیضؔ اور عصرِ حاضر 73
فیضؔ کا فلسفۂ انقلاب 87
دہشت کی سیاست 94
***The Birth of a Nation*** 97
درزی، نائی، قصائی 101
دھماکے کے بعد 104
ایمان ہے کہ سبحان اللہ 108
جاگیرداری کے بعد؟ 113
شیطان کے چیلے 115
مغرب زدہ 117
ظالم بچی 119
ادویاتی اشیا کا غیر طبی استعمال اور۔۔۔ 121
حالانکہ ڈاکٹر حسن امام شیعہ بھی نہیں تھا 127
تعویذ گنڈے کے بارے میں 132
تمام قاتل باغیرت ہیں 136
شہر جو ماں کے دِل جیسا ہو 140
فتح کشمیر تو معمولی بات ہے 146
قفقس 149
نمونۂ کلام (خالد حسن) 155
بشکریہ وچارڈاٹ کامؔ 167
پنڈ و پنڈ کچہری 168
چوراں دی ماں 172
تن پچھے کتنیاں 173
نونہاں دنداں والے 175

| | |
|---|---|
| *Here you Flunked!* | 23 |
| *A veiled Threat* | 24 |
| *A Point to Ponder* | 25 |
| *Pakistan Last* | 26 |
| *I Wonder* | 27 |
| *Oaths and Oaths* | 28 |
| *Wrong Technique* | 29 |
| *Pakistan will set you right* | 30 |
| *Great Muslims?* | 31 |
| *Leave all meaner things, to Low Ambition* | 36 |
| *Psycho Parlour* | 37 |
| *Salute to NADRA* | 39 |
| *Thank You "N"* | 40 |
| *A Live Communist* | 41 |
| *The Turkish Example* | 43 |
| *A Precocious Child* | 44 |
| *Uncovered Meat* | 45 |
| *A Proposal for Retirement* | 47 |
| *Cut Throats* | 48 |
| *Imagine* | 49 |
| *Good Old Nawaz Sharif* | 50 |
| *A Letter from the Dead* | 52 |
| *A Lesson from Wild West* | 53 |
| *Professor Ghayur Hussain's Books* | 54 |
| *A Hard Stroke* | 55 |
| *The Snake Game* | 56 |
| *Great People to Live Under* | 57 |
| *Open Up the Houses of Allah* | 59 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| انھی دے--- | 178 | پنج جولائی | 180 |
| بے بے، بے بے--- | 182 | چیلنج دادائرہ | 185 |
| بن پتراں بن ڈالیاں | 188 | بانگے گکڑ | 192 |
| بابا جی ہن تہاڈی واری اے! | 194 | اللہ دا ہتھ | 196 |
| انوکھا لاڈلا | 199 | ون سونے رب | 201 |
| گھمر گھیرج لڑناں لگدی | 203 | جےتوں ناں مکلاوے جاندی--- | 205 |
| ایہہ او ہیونواز شریف اے؟ | 207 | خبر کی ہوندی ہے | 209 |
| اِک چنگا مُلاں | 211 | اِک لیلہ اِک بگھیاڑ | 213 |
| آزادی دی پری— ندا آغا سلطان | 215 | آیا طوفان! | 218 |
| عمرانیات | 220 | کینیئرڈ کالج وچ برقعے لاگو ہو گئے نیں | 222 |


## انگریزی حصہ


| | |
|---|---|
| *Decaffeinated Pakistan* | 1 |
| *Psychiatric terms in everyday life* | 4 |
| *What about my hurt feeling and sentiments?* | 8 |
| *The Power of the Parliament* | 10 |
| *On the Death of a Particular Friend* | 12 |
| *A Dog and A Mulla* | 13 |
| *Welcome Home* | 14 |
| *I have a Khalifa* | 15 |
| *Welcome and Godspeed* | 16 |
| *Jokes, Old and New* | 17 |
| *But we Never Loose...* | 19 |
| *Letters to the post* | 21 |
| *Natural Pakistani Males* | 22 |

حصہ دوم

ہر پکھودے پر ہوندے نے
اُڈدا گاوندا کوئی کوئی

ڈاکٹر مقبول اختر کے مضامین


*To Be or Not To Be* 60
*Our Acts Our Angels are, or Good or Ill* 61
*Democratic Philosophy?* 62
*Either or Paradigm* 63
*The Tyrant Will Always...* 64
*Lincoln* 66
*Normal Reactions to Abnormal Situations* 67
*The Goonda in Civvies* 68
*Letter 'A'* 69
*The Basic Contradiction* 70
*From the Mouth of Babes* 71
*A Weird Experience* 72
*A Wise Dog* 73
*Brig. Cheema. A Sleuth and Wizard Par Excellence* 74
*Saluting the Poet of 'a Tortured Land'* 75
*There are Millions of Suns Left* 76
*The Big Guns* 77
*Readable Print* 78
*Twilight of the Idols* 79
*Justice for All* 80
*It is Principles, you Fool* 83
*The Brigand* 84
*Gen Zia saw the Shape of Things to Come* 86
*Nonsensical Statements* 89
*The Crime of Defiance* 90
*A List of Those...* 91
*Sweeping Away the Cobwebs* 92
*Ah, the party* 94
*A Solution to the Sugar Crisis* 95

# یہ گُھنگی ہے

گرسنگی ہے
جسے ہے درکار اک سمندر
جو دودھ کا ہو
شہد کا دریا
یہ بھوکے ننگے ہزار بچّے
چَراتے بھیڑیں
چُراتے بھیڑیں
مہیب صحرا میں گھومتے ہیں
یہ سوچتے ہیں
کہیں سے بادل جو گھر کے آئیں
ہو رحمتوں کی کبھی تو برکھا

کہ جاگ اُٹھے یہ مارو صحرا
یہاں وہاں ہر جگہ کھلیں پھر
یہ پھول صحرا کے جن کا کوئی
نہیں ہے ثانی
یہ خواب دن کے، ہے ان کا جیون
ہو گھاس کومل سی
پیٹ بھر دے جو بکریوں کے
یہ خواب دن کے
ہر ایک دن کے
انہیں پرو کر جو ایک ساحر
کہیں سے لائے
اُسی کے ہم ہو رہیں عمر بھر
اُسی کی مالا جپا کریں گے
نثار اپنی یہ جاں کریں گے
نثار ہم اس کے باپ ماں پر
نثار اس پر ہو میری اماں،
نثار اس پر ہو میرا بابا،
رہے وہ زندہ
رہے سلامت
سلام ہو اس کی آل پر بھی



ooo

# ایک صحرائی دُعا

کہیں سے لاؤ
وہ سم کا دریا
جو مار ڈالے
مرے تمہارے مخالفوں کو
وہ چوبِ صحرا
جو ساڑ ڈالے
کدورتوں کو
وہ ریت، رکّڑ، وہ تھوہر کانٹے
فرید بابا کے
'لائی لاون'
کہ جن سے گم ہوں

○○○

# ---سب گدا ہیں

وہ رہ نورد جسے کوئی رہ نما نہ ملے
مایوسی کی بات نہیں ہے
عقل ہمارے ساتھ نہیں ہے
سّبھے خیراں
ستّے خیراں
پکیں جو فصلیں
تو باندھ پگڑ
فتوحین☆ لینے براجتے ہیں
کہ ہم گناہ گار،
ہم ہیں عاصی،
فصل میں حصہ نکالتے ہیں



کہ خرچ بھی تو

☆ حصہ بٹورنے آجاتے ہیں

بہت ہیں سائیں
حکومتوں کو وہ کتنا لوٹیں
اصل کمائی تو بس یہی ہے
یہی تو اقبال نے کہا تھا
کہ 'میر و سلطان' سب گدا ہیں

○○○



میں بھکشو

بھیک مانگنے نکلا پر آج بھاگ نے ساتھ نہ دیا
گاؤں گاؤں خود کو گھسیٹتا پھرا
سورج ڈوبا تو میرے اور میری کٹیا کے
بیچ میلوں تک پہاڑ ہے
ہوا کے تھپیڑے میرے لاغر بدن کو چیرتے ہیں
چھوٹا سا مرا پیالہ، خالی ہے
ہاں!
یہی راہ جو میں نے خود چنی ہے
مری راہبر ہے
مایوسی میں، تکلیف میں
سردی میں اور بھوک میں

ooo



# اِک کُڑی پنجابن

سن او ربّا میریا
میں ڈبدی ڈبدی جاں
مینوں ویر دے ربا میریا
کرے سر میرے تے چھاں

اوہ گھبرو ہووے پنجاب دا
اوہدے ہتھ ہووے تلوار
میں ویاہ کراں جے جی لگدا
کرے ٹوٹے میرے چار

ہووے دھون نیویں اوہدے ویریاں
اوہدے مُچھاں وٹن یار
مینوں وڈھ کے ٹھانے ٹر جاوے
جادے ٹھانے دار نوں

میں وڈھ لئی بھین اج اپنی
نالے وڈھیا اس دا یار
اوس میتھوں پچھیاں بنا ای
کھلوا لئی اپنی نتھ

مینوں پھاہے ناں لاناں ویریو
بس لایو ترے سو ست (۳۰۷)

OOO



# برصغیر کے سب سے بڑے دماغ نے سوچنا بند کر دیا

یہ کیسی اندھیری سہ پہر ہے۔ یہ سیاہ سہ پہر ہے۔ سورج کالا ہے اور روشنیاں گل۔ برصغیر کے آج تک کے سب سے بڑے دماغ نے سوچنا بند کر دیا ہے۔ یہ کوئی خلا سا خلا ہے۔ کون اس خلا کو، کب، پر کرے گا۔

وہ وسعت قلب ونظر جو اسحاق محمد کا حصہ تھی (ہے) گوتم بدھ کے بعد اس خطے کے کسی شخص کو نصیب نہیں ہوتی۔ اسحاق محمد تین ہزار سال بعد پیدا ہوتا ہے اور جینئس بھی تو بقول اسحاق محمد اپنے زمانے کے مجموعی علم پر عبور حاصل کر کے اس کا ''تبت'' (نچوڑ) نکالتا ہے اور یہ کام اسحاق محمد نے بطریق احسن کیا۔

''سب چیزوں کو ہار ہے بابا، بس اک فقیر کی ذات'' ایک جنازے پر ایک بزرگ کہہ رہا تھا۔ میں نے پوچھا وہ کیوں کر، کہنے لگا جو بنا ہے ٹوٹے گا تمہارا یہ لوہے کا موٹر سائیکل۔ یہ بھی ایک دن ہار جائے گا۔ بس ایک فقیر کی ذات ہے کہ اس نے خود اپنی ذات کو چھوڑ دیا

ہے۔وہ کیا ہارے گا؟

اسحٰق محمد نے بھی اپنی ذات کی مکمل نفی کی ہے۔وہ پاکستانی عوام کا ایک حصہ تھا۔وہ پاکستانی انقلاب کا ایک حصہ تھا۔وہ زندہ ہے اُس کو شکست کہاں؟ ققنس ڈوب کر پھر ابھرتے سورج، موت کے بعد نئی حیات کا نشان ہے۔اُداس شام کے بعد نئی صبح کا وعدہ اور ٹوٹی آسوں میں سے جذبوں۔۔۔(سدھروں) کی لوک لہر کی پکار (کوک)۔ پنجاب کی اب تک کی تاریخ میں ققنسوں کی ایک مسلسل لڑی چلی آ رہی ہے۔'' (اسحاق محمد ققنس، ص۴)

اسحاق محمد کی فقیری ''کوئی درویش، صوفی، ملنگ، جوگی یا اور کوئی ایسی چیز نہیں۔'' (ص ۹۷)

وہ انقلاب کا سپاہی تھا۔ انقلاب کا آگو اور راہبر۔ ایک کل وقتی سیاسی کارکن کہ آج کے زمانے میں ''کیمونسٹ ہی آج کے سمے کے صوفی، سادھو، جوگی، بھکشو، سنت اور سنیاسی ہیں۔'' (مصلّی)

''اگر دنیا میں سب درویش ہو جائیں تو دنیا بھوک اور دوسری ضرورتوں کی وجہ سے مر جائے، اجڑ جائے، اس میں جانوروں کے گروہ پھرنے لگیں۔ کھیتوں کھلیانوں کی بجائے اُجاڑ ہو جائے۔ خانقاہوں پر گنبد نہ ہوں اور شوالوں پر کلس نہ ہوں۔ ناچ نہ ہو، سنگیت نہ ہو، شاعری نہ اور مصوری نہ ہو، بت سازی نہ ہو۔ اگر دنیا کی بستی بس رہی ہے تو یہ رنگ برنگے پھول اور پھل اپنی بہار دکھلا رہے ہیں۔ دنیا سکھی بسے تو درویشی بھی اچھی لگتی ہے۔''

''درویش وہ جو دنیا کی خدمت کرے''

''دُلے، سب سے بڑی درویشی وہ ہے جو عوام کو ظالموں سے بچائے اور دُلّے تو بہت بڑا درویش ہے۔''

تو بھی بہت بڑا درویش ہے، اسحاق محمد!!!

اسحاق محمد اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے جس میں گوتم اور نانک، پورس اور پانّی، دلّا



بھٹی اور شاہ حسین، خوشحال خٹک اور ہوشو، بھگت سنگھ اور حسن ناصر اور دوسرے ان گنت لوگ پروئے ہوئے ہیں۔ جن کو اس دھرتی نے جنم دیا ہے۔ جو اسی دھرتی کے بیٹے تھے اسی دھرتی کی مانگ سنوارنے کے لیے جئے۔ اسی دھن میں مرے اور اسی دھرتی میں مل گئے۔

یہیں ان کی سب تمنائیں اور کامنائیں تھیں۔ یہیں ان کے قبلے اور کعبے تھے۔ انہوں نے دوسری سرزمینوں کے خواب نہیں دیکھے اپنے عوام میں رہ کر، اپنے عوام کے لیے، اپنے وطن کے لیے، اپنی دھرتی کے لیے سوچا۔ اس پر عمل کیا۔

ایک فلاسفر، ایک تاریخ دان، ایک ادیب، ایک زبان دان، ایک شاعر، ایک ڈرامہ نگار، ایک سیاست دان، ایک سپاہی اور سب سے بڑھ کر ایک سچا اور باعمل انقلابی یہ تھے اسحاق محمد کے چند روپ۔ اس میں یہ سب صفات یک جا تھیں اور یہ چیز اس برصغیر کے کسی اور شخص کے حصے میں نہیں آئی۔ مگر کسرِ نفسی بلکہ تاریخی ادراک کا یہ عالم تھا کہ ہمیشہ یہی کہا۔ ''ہم تو انقلاب کی کھاد ہیں، آپ لوگ انقلاب دیکھیں گے۔''

کہتا تھا
ہم تو کھاد ہیں
اس انقلاب کی
جو ہے اٹل جو آئے گا۔
ہم ہوں نہ ہوں
کھیتوں کو کھاد دے گیا
کب فصل آئے گی؟
آج بھی چند لٹیرے اس دھرتی کو گھیرے ہیں اور یہ دھرتی پکار رہی ہے
اُٹھو اب ماٹی سے اُٹھو
جاگو میرے لال
بیری براجے راج سنگھاسن

تم ماٹی میں لال
کب اٹھو گے کب جاگو گے دھرتی ماں یہ پوچھتی ہے کہ
کب آؤ گے
کب آؤ گے
''بھوکے بیٹوں کے لیے روٹی
اندھی آنکھوں کے لیے نور
اور بے آس لوگوں کے لیے
اچھے دنوں کی جھولی بھر کر
کب لاؤ گے
کب لاؤ گے''
(افضل احسن رندھاوا)

یہ دھرتی ماں تجھے پکارتی رہے گی۔ دھرتی اپنے بیٹے گوتم بدھ کو بلاتی ہے۔ دھرتی اپنے نانک کو آواز دے رہی ہے۔ ہوشو اور خٹک کہاں گئے۔ وارث شاہ نہ رہا، شاہ حسین نہ رہا۔

کیا اس دھرتی نے انہیں بھلا دیا۔ اس دھرتی کی ہر سانس میں اپنے ان جیالے بیٹوں کا نام ہے۔ یہ دھرتی تو اپنے بیٹوں کی رکھوالی ہے۔ اسحاق محمد تیرا نام زندہ رہے گا۔ جب تک یہ دھرتی کسی سیارے سے ٹکرا کر تباہ نہیں ہو جاتی۔

تجھے نوید ہو اے دھرتی ماں۔ تیری جھوکیں پھر آباد ہوں گی۔ تیرے کھیتوں میں فصلیں لہرائیں گی۔ تیرے بیٹے خوشحال ہوں گے۔ تیرے بچوں کے چہروں پر رونق لوٹ آئے گی۔ اس لیے کہ تو نے اسحاق محمد جیسے بلوان کو جنم دیا۔ اس لیے کہ تیری گود میں اسحاق محمد چند دن جیا۔۔۔

اس پاک سرزمین نے وہ جیالے جنے ہیں جنہوں نے علم اور گیان کی روشنی ساری دنیا میں پھیلائی۔ اس دھرتی میں دنیا کا سب سے پہلا گرامیرین پیدا ہوا۔ اس دھرتی سے



بدھ مت دنیا کے کونے کونے میں پھیلا۔ اُس جاگیرداری دور میں خدا کے حوالے کے بغیر انسان کی بھلائی کا پرچار کرنے والا واحد ''مذہب''۔۔۔ اس دھرتی نے جیالوں کی نسلوں کی نسلیں پیدا کیں۔ جو دلی دربار سے مغلوں اور بہت سے غیر ملکی حکمرانوں سے مسلسل ٹکراتے رہے۔ اسی سرزمین نے وہ شیر پیدا کیے جنہوں نے انگریزوں کے ساتھ برابر کی ٹکر لی حتیٰ کہ وہ لمحہ بھی آیا جب انگریز سامراج پنجاب کی دھرتی سے ٹکرا کر پاش پاش ہونے کے قریب آ پہنچا اس دھرتی نے ہمیشہ برہمن اور اس کے نظریے کا مقابلہ کیا ہے۔

اسحاق محمد اس علم و حکمت، اس دانائی، اس جیداری، اس بہادری، اس مزاحمت اور اس انقلابی عمل کا نقطۂ عروج تھا۔

''سوچ تیری مہران سے واسع
جذبے تیز تیرے راوی سے
ہٹ ہوشو کی
آن خٹک کی
دُلے مردانگی تیری (منظور نیازی)

''تو اس دھرتی کا حسین ترین پھول تھا۔ (احمد بشیر) تو نے جیلوں میں بھنگڑے ڈالے، تو نے شاہی قلعے کے عقوبت خانے کو لباس کی طرح پہنا'' (سلیم جہانگیر)

یار محنت کشاں
دستِ بے چارگان
میجر اسحاق تھا
روشنی کا نشان
جبر ابہام کا ہو کہ اوہام کا
تو نے ہر جبریت سے چھڑایا ہمیں (حبیب جالب)

میجر اسحاق محمد وہ انقلابی تھا جس نے سٹیجوں پر کھڑے ہو کر نعرے نہیں مارے اور

بعد میں سرمایہ داروں، جاگیرداروں کے ڈرائنگ روموں اور غیر ملکی، سفارت خانوں کے چکر نہیں کاٹے اس نے جتنا کیا ٹھوس کیا۔ اس نے ہمیں ابہام اور اوہام کے چکر سے نکالا اس نے ہمیں دنیا کو کھلی آنکھوں دیکھنا سکھایا اس نے پاکستان کی انقلابی تحریک کو ایک مستقل جہت عطا کی۔ دشمن اور دوست طبقات کی تمیز سکھائی۔ صحیح خطوط پر انقلابی پارٹی استوار کی۔ انقلابی کارکنوں کی تربیت کی۔ ان کو اُنگلی پکڑ کر چلنا سکھایا۔ برصغیر کے انقلاب کو فلسفیانہ موشگافیوں کی بھول بھلیوں اور غیر ملکی تجربے کی اندھادُھند تقلید سے آزاد کیا۔ اس نے خود کہا ہم تو انقلاب کی کھاد ہیں۔ اتنا ضرور کیا ہے کہ نئے آنے والوں کا راستہ صاف کر دیا ہے۔ اب یہ ان کی ہمت ہے کہ وہ اس راستے پر کتنا تیز چلتے ہیں۔

ع کون ہوتا ہے حریف مئے مرد افگن عشق
ہے مکرر لب ساقی پہ صدا میرے بعد

میجر اسحاق عظیم ساتھی، عظیم رہنما اور عظیم استاد تھے۔ آج پاکستانی انقلاب کا روشن سورج غروب ہو چکا ہے۔ انسان کا جسم فانی ہے اور اس نے بالآخر فنا ہونا ہے مگر سوچ کا بھی ایک مادی وجود ہے۔ جو سائنسی سوچ تجربات کی کٹھالی میں سے گزر کر ایک دفعہ تخلیق ہو گئی اس کا بھی ایک مادی وجود ہوتا ہے۔ عظیم ساتھی اسحاق محمد، عظیم رہنما اسحاق محمد اور عظیم اُستاد اسحاق محمد اپنے نظریات اپنے عمل، اپنے کردار اور اپنی جدوجہد کے حوالے سے ہمیشہ زندہ رہیں گے۔ جب تک پاکستان اور پاکستان کے محنت کش باقی ہیں۔ ساتھی اسحاق محمد کا نام زندہ رہے گا۔

تاریخ کا پہیہ اشخاص کے چلے جانے سے نہیں رُکتا لیکن ساتھی اسحاق محمد جیسے عظیم رہنما اور عظیم استاد کے انتقال سے جو خلا پیدا ہوا ہے وہ بھی آسانی سے پُر نہیں ہو سکتا۔

ساتھی اسحاق محمد نے ساری عمر یہی سبق دیا ہے کہ مشعل کو بجھنے نہ دو، جھنڈے کو گرنے نہ دو۔ دیپ سے دیپ جلاؤ اور جیون کے اندھیارے رستے پر بڑھے چلو۔ ساتھی



اسحاق محمد کے ہم پر بہت سے احسانات ہیں۔ ان کا بدلہ ہم اسی طرح چکا سکتے ہیں کہ ان کی جلائی ہوئی مشعل کو بجھنے نہ دیں۔ ان کے جھنڈے کو گرنے نہ دیں۔ جس انقلاب کی وہ کھاد ہوئے اس کھیت کو بار آور کریں۔ ساتھی اسحاق محمد کی یاد ہم سے یہ تقاضا کرتی ہے کہ ہم نئے عزم اور نئے جذبے کے ساتھ آگے بڑھیں۔ اپنے دل اور اپنے دماغ میں انقلاب کو جگہ دیں۔ اپنی زندگی کو اس طرح ڈھالیں کہ ہم پاکستان کے غریب عوام کی خدمت کر سکیں۔

سنو
پکارا ہے اس نے شاید
سنو یہ دھرتی ہے ماں تمہاری
نہ اس کی عزت کو بیچ کھانا
نہیں ہے دھرتی
تو کچھ نہیں ہے
اگر تمہارا ملک نہیں ہے
تو کس کی خدمت کرو گے بابا؟
''بغیر برتن پکیں نہ چاول''
تمہارا آگا
تمہارا پیچھا
تمہاری دھرتی
کہاں ہو بابا!

OOO

# عالمی امن اور آزادی میں ترقی پسندوں کا کردار

(نیشنل سٹوڈنٹ فیڈریشن کے زیرِ اہتمام سیمینار 13 نومبر 2008)

سلام حسن ناصر پر۔۔۔ جس کے نام پر ہم آج اکٹھے ہوئے ہیں۔

ع شہیدِ عصر پھر اک اور سال بیت گیا

پرائمری جماعت کا سبق ابھی مجھے نہیں بھولا۔ آیئے پہلے یہ تعین کرلیں کہ ترقی پسند کون ہے؟ اس کے کردار کا تعین بعد میں کریں گے۔

حسن ناصر تو تب سندھ کی کمیونسٹ پارٹی کا جوائنٹ سیکرٹری تھا۔ ہم لوگ اب کمیونزم کے نام سے اس طرح شرماتے ہیں جس طرح ایک عورت اپنے نکاح شدہ مرد کا نام لیتے شرماتی ہے۔۔۔ باقی دنیا بھر کے مردوں کے نام دھڑلے سے لیتی ہے۔

ایک ترقی پسندی کی تحریک ادب میں تھی۔۔۔ بہت جاندار۔۔۔ بہت فعال۔ اگر یوں کہیں کہ اُردو ادب میں سے ترقی پسندی نکال دیں تو کچھ خاص باقی نہیں بچتا تو یہ غلط نہ ہوگا۔

یا پھر اس سے مراد سیاست میں بایاں بازو لیا جاتا تھا۔ بھارت میں کمیونسٹوں اور لبرل پارٹیوں کا محاذ پروگریسو یعنی ترقی پسند کہلاتا ہے۔ بائیں دائیں کی تفریق بھی اب کالعدم



ہوتی جارہی ہے کہ ایک اماں کے بچے اور ایک امہ کے مسئلے ایک ہی ہیں۔ ”میں اور شاہ عبداللہ بھائی بھائی، زرداری اور نواز شریف، اسامہ اور بش۔“

اساں شوہدے مراثی سانوں کیہ حسیناں پاکاں نال تے یزیداں پاکاں نال

اگر اقرار باللسان کو ہی کافی سمجھ لیں تو بھی پاکستان میں ترقی پسند کتنے ہیں اور کتنے فعال ہیں۔ بہت زیادہ تو کبھی بھی نہ تھے مگر فعال تھے اور دشمنوں کو ان کی بہت تکلیف تھی۔

میجر اسحاق محمد کہا کرتے تھے کہ مُکّے کی طاقت کا اندازہ دشمن کی چیخوں سے لگاتے ہیں۔

لائل پور میں ویت نام کے مسئلے پر امریکہ دشمن جلوس نکالتے تھے تو جماعت اسلامی کے لٹھ بردار عمل میں آجاتے تھے۔ میری عمر کے کچھ لوگوں کے کاندھوں پر شاید ان مجاہدین کی لاٹھیوں کے نشان ہیں۔

صابریہ اور شہتیلہ کے مہاجر کیمپوں پر اسرائیلیوں کی بمباری کے خلاف، تمام دنیا کے ترقی پسندوں نے، انسانیت دوستوں نے بشمول اسرائیلی کمیونسٹوں کے، احتجاجی جلوس نکالے۔ امریکا اور اسرائیل کو دی جانے والی گالیوں کے اثرات کو کم کرانے کے لیے پاکستان کی جماعت اسلامی نے فحاشی کے خلاف جلوس نکالا۔۔۔ یا فحاشی تیرا آسرا۔ کس کس جگہ کام آتی ہے۔

اب تو یہ دن بھی خواب ہوئے۔ جماعت اسلامی بھی ہمیں لاٹھیاں نہیں مارتی، کوئی فِتّے منہ بھی نہیں کہتا۔ انگریزی میں کہتے ہیں۔

No body kicks a dead dog.

کیا وقت تھا! (ہر بڈھا یہ فقرہ دن میں کم از کم دس بار دہراتا ہے۔ سنا ہے ثواب ہوتا ہے) بہر حال یہ وہ وقت تھا کہ جب ہر کوئی جانتا تھا اور مانتا تھا کہ ترقی پسند کون ہے اور رجعت پسند کون۔ موخر الذکر بعد میں اپنے آپ کو اسلام پسند کہلانے لگے تھے تاکہ شناخت

گہری ہو جائے۔

ترقی پسند کمیونزم سے ایسے بھاگے کہ جعلی ڈگریوں کی بلّھڑ یونیورسٹی قائم کر لی۔

فلاں جاگیردار ترقی پسند ہے، فلاں جاگیردار قوم پرست ہے، فلاں جاگیردار عوامی ہے، فلاں پیر، فلاں جاگیردار کا جانباز سپاہی ہے۔ غریب لوگوں کی بسوں پر بم پھینکنے والے، بچیوں کے سکول جلانے والے، سامراج دشمن جدوجہد میں مصروف ہیں اور بچیوں کے ادارے قائم کرنے والی NGOS، سامراج کی ایجنٹ ہیں۔ قربان اس عقل و دانش کے، مُلّا بھی یہی کہتا ہے۔

بات سکولوں کی آئی تو تعلیم کی بھی ہو جائے۔ نیشنل سٹوڈنٹ فیڈریشن مطالبہ کرتی ہے کہ ملک میں جاری طبقاتی نظامِ تعلیم کو فی الفور بند کیا جائے اور یکساں نظام لاگو کیا جائے۔ بہت معقول مطالبہ ہے۔ تیری آواز مکے اور مدینے! مگر کونسا نصاب یکساں طور پر لاگو کیا جائے۔

مدرسوں میں فرقہ وارانہ نصاب ہے۔ سرکاری سکولوں میں اردو، انگریزی، معاشرتی علوم کے نام پر اسلامیات پڑھائی جاتی ہے۔ یقین نہ ہو تو سکولوں کی کتابیں اٹھا کر دیکھ لیں۔ چاروں مضامین میں ایک ہی مواد ہے۔ امیر امراء اپنی اولاد کو بین الاقوامی جدید علوم، جدید زبان میں معیاری تعلیم دلاتے ہیں۔ ہمارا مطالبہ ہے کہ یہ تعلیم بھی بند کر دی جائے۔

پاکستانی ترقی پسندوں سے زیادہ ترقی پسند تو یوپی کے نچلی ذاتوں کے ان پڑھ لوگ ہیں جو یہ مطالبہ کر رہے ہے کہ ہمارے بچوں کو بھی سرکاری سکولوں میں انگریزی سکولوں والی تعلیم دی جائے اور ہم اپنے محنت کشوں کے لیے مادری زبان کی تعلیم مانگ رہے ہیں تاکہ وہ گیت اور نعتیں گا سکیں۔ خدا لگتی کہیے ہماری کس مادری زبان میں مارکس، ڈارون، آئن سٹائن اور جدید سائنس اور ریاضی کی تعلیم ممکن ہے۔

ؔ مجھ کو انسان کی ضرورت ہے
رحم کھا کر خدا نہ دے جانا



دراصل ہم میں یہ پرانی بیماری ہے کہ ہر ہجوم کو عوام سمجھتے ہیں خواہ وہ اقلیتوں کے حقوق سلب کرنے کے لیے اکٹھے ہوئے ہیں یا خواتین کی آزادی۔۔۔ اب تو کچھ برقعہ پوش خواتین یہ نعرے لگاتی پھر رہی ہیں کہ ہمارے حقوق غصب کرو۔ ہمارے ہمسایہ ممالک، جنہوں نے رواج اور مذہب کے نام پر عورت کو قید کر رکھا ہے ان کے آئیڈیل ہیں ویسے تو یہ رواج ہمارے بہت سے علاقوں میں موجود ہے باقی علاقوں میں عورتوں کے چہروں پر تیزاب پھینک کر یہ مقصد حاصل کر لیا جائے گا۔ ترقی پسند تالیاں بجاتے ہیں۔ پڑھی لکھی خواتین کے لطیفے سناتے ہیں۔ اس پر کوئی سیمینار نہیں ہوتا، کوئی جلوس نہیں نکلتا۔

میجر اسحاق محمد کہتے تھے کہ ہم نے بہت خوبصورتی سے انقلاب کو سویز کے مغرب اور بنگلہ دیش سے مشرق میں محدود کر رکھا ہے۔ درمیانی علاقہ تو بقول ایک مغربی مصنف کے Allah's Garden ہے۔ یہاں عورتوں اور اقلیتوں کے لیے جدوجہد کرنا ذرا مشکل ہے۔

کیوں نہ پہلے عالمی امن قائم کر لیں، کیوں نہ پہلے انگریز سے مردوں کے لیے آزادی حاصل کر لیں، کیوں نہ پہلے مرد مرد اور مسلمان مسلمان مل کر انقلاب کر لیں، پھر باقی لوگوں کے حقوق پر غور فرمائیں گے۔ (عورتیں اور اقلیتیں انتظار فرمائیں)

کیا ہم لوگ یہاں دنیا بھر کے ترقی پسندوں کا ایجنڈا طے کرنے کے لیے اکٹھے ہوئے ہیں یا پاکستان کے ترقی پسندوں کا۔

تو دوستو! پاکستان کے ترقی پسندوں کو پاکستان میں ہی کرنے کے کام بہت ہیں۔

They have a world to win.

رہا عالمی امن اور آزادی میں ترقی پسندوں کا کردار تو بی بی زلیخا تو سوت کی ایک اٹی لے کر یوسف خریدنے نکلی تھی، ہمارا اثاثہ تو اتنا بھی نہیں۔

عالمی امن اور آزادی میں ہمارا کوئی کردار نہیں!

OOO

# شہید کون؟

(شہید حسن ناصر کی برسی پر ۲۰۰۸ء-۱۱-۱۴ کو پڑھا گیا)

کل بھی اسی جگہ، اسی وقت، کچھ دوست حسن ناصر نامی ایک شہید کی برسی منانے اکٹھے ہوئے تھے۔ آج والے دوست موجود نہ تھے۔ آج بھی ہم شہید حسن ناصر کی یاد میں اکٹھے ہوئے ہیں، مگر کل والے دوست موجود نہیں۔ کیا ہم نے سوشلزم کو مذہب کی سطح پر گرا دیا ہے اور سنی سوشلسٹ اور شیعہ سوشلسٹ وجود میں آ گئے ہیں جو دُنیا کے امن کو مزید پارہ پارہ کر دیں گے کہ دُنیا بھر میں تمام لڑائیاں سوویت یونین کے انہدام کے بعد مذہب کے نام پر ہو رہی ہیں۔ خیر یہ تو ایک جملۂ معترضہ تھا۔۔۔ میں اصل موضوع کی طرف آتا ہوں۔

؎ ایسے ناداں بھی نہ تھے جان سے گزرنے والے
ناصحو، پندگرو، راہ گزر تو دیکھو

ایوب خان کے مارشل لاء میں سندھ کی کیمونسٹ پارٹی کے جوائنٹ سیکرٹری کو قلعہ لاہور میں، کہ سنا ہے کہ ہماری عظمتِ رفتہ کا نشان ہے، شہید کر دیا گیا۔ ایک اور نو آموز کیمونسٹ وکیل، میجر اسحاق نامی، نے حسن ناصر کا مقدمہ لڑا تا کہ شہید کے ماتھے سے خودکشی کا داغ، وہ الزام جو اس کے قاتلوں نے لگایا تھا، دُھل جائے کہ انقلابی اپنی جان جدوجہد



میں قربان کرتے ہیں، خودکشی نہیں کرتے۔ وہ اور ہیں جو پیسے لے کر بزعم خویش شہید ہوتے ہیں کہ شوقِ شہادت بہت ہی فراواں ہے۔

ہر بوالہوس نے جنس پرستی شعار کی
اب آبروئے شیوۂ اہلِ ہنر گئی

یا سادہ الفاظ میں۔۔۔ حبیب بینک میرا بینک، میرا بینک، 'میلا' بھی تو ہے! ضیاء الحق بھی شہید، بھٹو بھی شہید، ہر دہشت گرد بھی شہید۔۔۔ حسن ناصر کو کس منہ سے شہید کہوں؟

دوستو! شہادت کا تعلق موت سے نہیں۔ مقصد سے ہے۔ میجر اسحاق نے مصلّی میں لکھا ہے کہ آج کے شہید صرف کیمونسٹوں میں ہوتے ہیں۔۔۔ ماؤ نے بھی کہا ہے:

'عظیم انسان ڈھونڈنے ہوں
تو عصرِ حاضر سے لو لگاؤ'

اور عصرِ حاضر کا تعلق کیلنڈر سے نہیں مقاصد سے ہے، کہ جان سے گزرنے والے کس مقصد کے لیے موت کے گھاٹ اُترے۔

کیا قبائلی رسومات کی حفاظت کی لیے، عورتوں کو قید کرنے کے لیے، دوسرے مذاہب پر ظلم ڈھانے کے لیے، منشیات کی تجارت کے لیے، علم اور خرد کے دُشمن ہیں، سکول جلانے کے لیے، تہذیب اور ثقافت برباد کرنے کے لیے، مرنے والے شہید ہوا کرتے ہیں؟ انھیں ان کے شہید مبارک ہوں۔ اللہ ان میں اضافہ کرے۔۔۔ حسن ناصر کو شہید کہتے اسی لیے ہچکچاتا ہوں تا کہ کوئی اَن پڑھ فرشتہ، انھیں بھی خودکش شہیدوں کی صف میں نہ کھڑا کر دے۔

ہم تو کسانوں اور مزدوروں کے ساتھی ہیں، ان میں سے ہیں، کسان تو اناج کا ایک دانہ بھی ہاتھ سے گر جائے تو اُٹھا کر، پھونک مار کر، منہ میں ڈال لیتا ہے کہ ضائع نہ ہو۔

انسان کی جان کیوں برباد کرے گا؟ عوام کے بیٹے، عوام کے لیے ہی قربان ہوتے ہیں، حوروں اور غلمانوں کے لیے نہیں۔ کسان اور مزدور زندگی کا خالق ہے۔ اس کا محافظ ہے، اس کو پالتا ہے، بڑھاتا ہے۔ تباہ نہیں کرتا۔

بموں، بندوقوں کا شغل سامراجی ایجنٹوں کا ہے۔ بڑھک، للکار، ایٹم بم، خون کی مہک، ہیرا گیروں کے صنم ہیں، وہ انھیں پوجتے ہیں اور حرام موت مرتے ہیں۔

کھیت کھلیان، زمین، لہلہاتی فصلیں، ہنستے کھیلتے بچے، ناچتے گاتے نوجوان، گِدّھا ڈالتی بچیاں سکول، کالج، یونیورسٹیاں، لیبارٹریاں، ملیں، فیکٹریاں، ادب، آرٹ، تھیٹر یہ ہیں انسانوں کے ڈیرے اور بسیرے۔۔۔ اُدھر حیوانوں کے نعرے ہیں ہم حیوانیت کرتے رہیں گے، انسانی تہذیب کی بربادی تک، جہالت کی فتح تک، اس وقت تک جب تک کہ جہالت تمام دُنیا پر چھا نہ جائے۔

ان کا ہاتھ کون روکے گا۔۔۔ ظاہر ہے وہی جو عوام میں سے ہے، عوام کا ہے، طبقاتی طور پر باشعور ہے سیاست اور مذہب کے پیچھے چھپے طبقاتی مفادات کی سمجھ رکھتا ہے۔ حکمران طبقات کے ہذیان کو اہمیت نہیں دیتا بلکہ پسے ہوئے طبقات کے مفادات کا نگہبان ہے جو حسن ناصر کا پیروکار ہے۔

حکمرانوں کی سیاسی اور مذہبی جماعتیں عوام کو دھوکہ دیتی ہیں کبھی مذہب اور فرقے کے نام پر، کبھی علاقے اور وطن کے نام پر کبھی نسل اور برادری کے نام پر۔۔۔

وہ ایک بات جو عوام سے چھپاتے ہیں، وہ ہے طبقاتی تقسیم، طبقاتی مفادات، طبقاتی منافرت جو دوطرفہ ہے۔ حکمران طبقات عوام سے نفرت کرتے ہیں، عوام حکمران طبقات سے۔۔۔ اور طبقاتی جدوجہد۔

اس ایک جدوجہد سے عوام کو روکنے کے لیے، کیا کیا کھلونا جدوجہد عوام کی جھولی میں ڈالی جاتی ہے۔۔۔ اسلام اور کفر کی لڑائی، شیعہ سنی کی لڑائی، مرزائی، غیر مرزائی کی



لڑائی، غریب پاکستان کی غریب ہندوستان سے لڑائی (کس بات پر؟)

اسی طبقاتی نظریے کو راہ نما بنا کر، اسی نظریے پر قائم ایک ٹھکی جڑی پارٹی کی رہنمائی میں جدوجہد ہی عوام کی نجات کی واحد راہ ہے۔ اس نظریے کے لیے، اسی آدرش کے لیے، اسی جدوجہد میں شہید حسن ناصر نے اپنی جان قربان کی۔

اسی جدوجہد کے لیے اپنی اس مقابلتاً خوش حال زندگی کو چھوڑ کر، مزدور بستیوں میں بسیرا کیا، شاہی قلعے کے عقوبت خانے اس کو نگل گئے۔ مگر اس کے نام لیوا، آج بھی اسی لگن کے ساتھ، انقلاب کی راہ پر گامزن ہیں۔

عشق فقیراں دا قائم دائم
کدے نہ تھیسی بیہا۔۔۔

حسن ناصر اپنا آرام سکھ تج کر، اپنا وطن (وہی وطن جس کے لیے ترانے گائے جاتے ہیں۔) چھوڑ کر طبقاتی جدوجہد کے لیے پاکستان آ گیا۔ ان کی والدہ نے میجر اسحاق محمد کو خط لکھا۔

”آپ کی ہمت کی داد دیتی ہوں، میں تو سب سے کہتی ہوں، بچہ میرے نام کا تھا، لیکن وہ آپ لوگوں کا تھا۔“

”ہم پر قربان ہو گیا۔ ہم بھی اس کے نظریے پر کاربند ہونے اور اسی نظریے پر قربان ہونے کے خواہش مند ہیں۔۔۔

اللہ ہم جیسوں کا بھی حامی و ناصر ہو!

ooo

# نغمۂ مردے کہ دارد بوئے دوست

(خالد محمود خاں کی کتاب ''یادِ یارِ مہرباں'' جوانھوں نے اپنے دوست جمیل قاسمی کی یاد میں لکھی ہے، پر ڈاکٹر مقبول اختر کا تبصرہ)

یوسفِ گم گشتہ کے لوٹ آنے کی خواہش انسان کو نہیں چھوڑتی۔ اس آس میں ناقابلِ برداشت غم، حرزِ جاں بن جاتا ہے اور مسلسل دکھ کی ایک دل پذیر کیفیت، وجود کا حصہ بن جاتی ہے۔ کوئی بھی یہ ماننے کو تیار نہیں ہوتا کہ جانے والے لوٹ کر نہ آئیں گے۔ خصوصاً وہ جو جاں سے گزر گئے!

از فراقِ بے وصالے الاماں

کوئی کیسے کہے کہ ''غم مخور'' غم نہ کر۔ شاید اسی لیے خالد محمود خاں نے حافظ کے شعر سے غم مخور کو غائب کر دیا ہے اور یوسفِ گم گشتہ کے کنعان میں لوٹ آنے کی نوید صفحۂ اول پر دی ہے۔۔۔ دکھوں کی سیاہ کوٹھڑی گلستان بن جائے گی۔۔۔ (اے بسا آرزو کہ خاک شدہ)

خالد نے وہ گلستان اپنے دل میں اگا لیا ہے اور اس کی ایک خوبصورت جھلک ہمیں دکھلائی ہے۔ خالد محمود خاں کا قاسمی جمیل قاسمی۔



درست کہا ہے خالد نے، ہر کسی کا قاسمی ہوتا ہے مگر اسے یاد دلانے کا فریضہ اس نے پورا کیا ہے۔

Tread softly because you tread on
my dreams (Meomories)?

یادِ یارِ مہرباں، جو حقیقت میں یادِ یارانِ مہرباں ہے، قصباتی زندگی کی ایک خوبصورت دستاویز ہے۔ قصبات جہاں ابھی تک نارمل پاکستانی بستے ہیں جبکہ دیہاتی مجبور و مقہور ہیں اور شہری بر خود غلط اور نظریاتی طور پر کج رو، نعرے باز۔

قصبات کی زندگی بھرپور ہے، رنگا رنگ ہے پیار، محبت، یار باشی ابھی زندہ ہے۔ اساتذہ، تعلم میں جان مارتے ہیں، نمود و نمائش سے بے نیاز۔

خالد نے اپنے دوستوں کا ایک گل دستہ پیش کیا ہے، وہ جو قاسمی کے دوست تھے اور قاسمی ان کا دوست تھا۔ میں بھی ان خوش قسمت لوگوں میں سے ہوں جسے زندگی بھر بہت پیارے پیارے دوست ملے، خالد کے بیان کردہ ایک واقعے کی تضمین ہو سکتی ہے۔ مگر میں یہ جسارت نہیں کروں گا۔ ہاں یہ ہے کہ اس حوالے سے زیرِ نظر تحریر کی حقانیت پر یقین آجاتا ہے۔ 'کہانی کاری' بہت کم ہے۔ البتہ خالد محمود خاں کی تحریر کی دل کشی موجود ہے۔ جو اس کی شخصیت کا جزو لاینفک ہے۔ سکول کے بعد یہ ترکیب اب استعمال کی ہے۔ شاید صحیح ہو، دراصل یہ کتاب اپنے ساتھ بہا کر لے گئی تھی۔ عمر جو بیت چکی

All that is beautiful drifts like the waters.

OOO

# اہلِ صفا کا رستہ

محمود شاء ایک شاعر کا حساس دل رکھتا ہے۔ وہ ظلم کو دیکھ کر برداشت نہیں کر سکتا اُس کی رگِ جاں کا ریشہ ریشہ اس ظلم کے خلاف صورِ اسرافیل کی شدت سے چلاّ اُٹھتا ہے۔

27 دسمبر کے سانحہ عظیم نے اُس کو ہلا کے رکھ دیا ہے۔۔۔ وہ ایک سوچنے والا شاعر ہے اس دُکھ کو سمجھنے کی ذہنی کوشش بھی کرتا ہے اُس کی طبقاتی سوچ جو کہ معاشرتی اور تاریخی حقائق کو سمجھنے کی اعلیٰ ترین کسوٹی ہے۔ وہ بھٹو باپ بیٹی کی عظیم ترین قربانیوں پر حیران ہے کہ ان کا طبقاتی کردار تو یہ نہیں۔

یہ سوچ جہاں معاشرے کی اُلجھنوں کو سلجھانے کے لیے تمام انسانی سوچوں کی معراج ہے، اشخاص کو سمجھنے میں بعض اوقات عاجز نظر آتی ہے۔ یہ تو ان کا طبقاتی کردار نہیں۔ موت کی آنکھوں میں آنکھوں ڈال کر اپنی جان قربان کر دینا۔ یہ تو اس طبقے کا شیوہ نہیں۔ یہ تو ان اہلِ صفا کا شیوہ ہے جن کی مثالیں بیسویں صدی کے انقلابیوں میں ملتی ہیں۔ جذباتی طور پر اپنے جیسے مظلوموں کو مارنے اور خود مر جانے والے اشخاص تو اس بلندی کا تصور بھی نہیں کر سکتے جو تاریخ کے حسن ناصروں کا حصہ ہے۔



دراصل ایک انسان کے ذاتی کردار کو سمجھنے کے لیے اس کے مقاصد، اس کی ذات، اس کی ذہنی سطح اور اُس کی نظریاتی سمت کو بھی دیکھنا پڑتا ہے۔۔۔ بے نظیر کے خون کے دھبوں کو فائر بریگیڈ کی گاڑیوں کے پانی سے دھونے والے شاید طبقاتی طور پر عوام کی صفوں سے آئے ہوں مگر ابدالآباد تک اپنے لیے لعنت کما گئے ہیں۔

میرے خیال میں جب تک ہم کسی کتاب کا آخری باب نہیں پڑھ لیتے ہماری رائے اُس کتاب کے بارے میں نہ صرف نامکمل، بلکہ ناقص بھی ہوتی ہے۔

ذوالفقار علی بھٹو اور بے نظیر کی ذات سمجھ میں آ ہی نہیں سکتی جب اُن کی زندگی کے آخری سال کو مدِنظر نہ رکھا جائے۔

سقراط کی بڑائی صرف اُس کے فلسفے میں نہیں وہ بہت بڑا اُس استقامت کی بنا پر ہے جو اُس نے موت کی دہلیز پر دکھائی۔ ہنس کر موت کو قبول کیا مگر اپنی سوچ میں ترمیم و تنسیخ کا خیال بھی قریب سے نہیں گزرنے دیا، ذوالفقار علی بھٹو نے اپنے آخری وقت ظالموں سے مصالحت کی بھیک نہیں مانگی، اُس نے داڑھی مونڈنے کا سامان مانگا تا کہ اُسی بانکپن سے موت کو گلے لگائے جس بہادری اور بانکپن سے وہ جیا۔

بے نظیر نے ظالموں کے قلعے میں انھیں للکارا، ہنس کر اور مسکرا کر قوم کو بھلے وقتوں کی نوید سنائی یہ جانتے ہوئے بھی کہ موت اُس کی گھات میں ہے رجائیت کا دامن نہ چھوڑا۔ گرے ہوئے، پسے ہوئے لوگوں کی ہمت بڑھائی اور۔۔۔ امر ہوگئی۔

مشالِ سر جلا کر ہوگئی ہے سرخرو تو پھر
یہاں پہ جو بھی ہونا تھا
تجھے معلوم تھا بی بی
تجھے معلوم تھا بی بی
اے دل کسے نصیب یہ توفیقِ اضطراب

بے نظیر کی شہادت کی شام جس زندہ پاکستانی نے دیکھی وہ عمر بھر اسے نہ بھلا پائے گا۔

تو شام اُس شام ایسے اُتری کہ ایک محشر اُٹھا دیا ہے۔ وہ شام اور شام کے بعد کے تین چار روز سولہ کروڑ عوام کی کیفیت کا بیان کوئی کیسے کرے۔ ایک صدمہ جانکاہ سے مفلوج قوم۔

دماغ جل رہے تھے دِل جل رہے تھے۔ خاموشی اور سکوت ایسا کہ دِل دہل جائیں۔ صدمہ جاں کاہ تھا، غصے کو کوئی راہ نہ تھا، ورنہ یہ دھرتی اُس روز جل جاتی، بھسم ہوتی

یہ کیسی رُت ہے
کوئی تو بولے
کوئی تو دھڑکے
کوئی تو بھڑکے

تاریخ میں ہمیشہ یہی ہوا ہے، انقلاب سب سے پہلے اپنے بچوں کو کھاتا ہے۔ پاکستان ایک بہت تبدیلی کی دہلیز پر کھڑا ہے مگر بے نظیر کی قربانی لے گیا ہے۔

فیض صاحب نے میجر اسحاق کے لیے کہا تھا:

ہم سمجھے تھے صیاد کا ترکش ہوا خالی
باقی تھا مگر اس میں ابھی تیر قضا اور
ابھی طویل سفر باقی ہے

سورج ڈوب چلا ناصر
اور ابھی منزل ہے دُور

سوائے انقلابی رجائیت کے اور کوئی نسخہ بروئے کار نہیں آئے گا۔ وقت ہے کہ اپنے غم کی شدت کو انقلابی قوت میں ڈھالا جائے۔



کاروانِ حیات لے کر نکل پڑی وہ
وہ عشق منزل کا رستہ ہے
وہ راستہ جو وفا کا رستہ
وہ زندگی کی بقا کا رستہ
جو رستہ اہلِ صفا کا رستہ

میں بیمار تھا، مجھے اطلاع ملی کہ محمود شاء ایک مسودہ چھوڑ گیا ہے اُس سے رابطے کی کوشش کی۔ پتہ چلا ہسپتال میں ہے دِل کے دورے کے ساتھ، مجھے حیرانی نہ ہوئی۔ ایسی نظمیں لکھ کر اور کہاں جاتا۔

محمود شاء نے اپنی جاں نکال کر صفحۂ قرطاس پر رکھ دی ہے۔۔۔

ooo

# پاکستان میں قومی تشخص کا بحران

تشخص کے ضمن میں سب سے پہلی بات ہوگی نام کی اور نام تو ہمارا اچھا خاصا موجود ہے۔۔۔ پاکستان۔۔۔ مگر پاکستان ہے کیا ہم کون ہیں؟ ہمارا ماضی کیا تھا؟ ہمارا مستقبل کیا ہوگا؟ ہم کیا تھے؟ کیا بن گئے ہیں؟ کیا بننا چاہتے ہیں؟ یہ وہ سوالات ہیں جو ہر کسی کو پریشان کر رہے ہیں۔ ان سوالوں کا جواب ہمیں دینا ہی ہوگا کہ بقول ایلیٹ ''خاتمہ کہیں نہیں ہے، صرف اضافہ ہے، مستقبل اور ماضی پر یکساں دھیان کرو۔'' پہچان کے اسی آزار کو بلھے شاہ نے یوں کہا ہے ''بُلھیا کی جاناں میں کون؟'' اور بلھے شاہ کا یہ کرب جو ہمہ جہت ہے ہمارا بھی کرب ہے اس کا ایک ہمہ جہت جواب ہی ہمارا تشخص ہو سکتا ہے اور یہ تشخص تاریخی، جغرافیائی، سماجی، ثقافتی اور نفسیاتی ہوگا۔ اس بارے میں بہت تحقیق، تلاش اور جانچ پڑتال کی ضرورت ہے اور یہ ہمیں خود ہی کرنا ہوگی کیوں کہ اب تو ہماری قومی اسمبلی بھی یہ فیصلہ دے چکی ہے کہ آسمانوں سے ہدایات آنا بند ہو چکی ہیں۔۔۔ مگر ہم نے ابھی تک تحقیق کی عادت نہیں اپنائی۔۔۔ یعنی بجلی بند ہو چکی ہے اور ایمرجنسی جنریٹر بھی کام نہیں کرتا۔۔۔ یہ ہمارے تشخص کے بحران کا ایک بڑا سبب ہے!



اس بحران کے حل کے سلسلے میں تحقیق کے بارے میں ماؤ کہتا ہے:

''تحقیق حمل کے طویل دنوں کی طرح ہوتی ہے اور کسی مسئلے کا حل ولادت کے دن کی طرح ہوتا ہے۔ دراصل کسی مسئلے کی تحقیق کرنا اس کو حل کرنا ہوتا ہے۔''

ایک قوم کی تعمیر و ترقی میں تشخص کی اہمیت وہی ہے جو ایک عمارت کی تعمیر میں بلیو پرنٹ کی۔ تشخص چونکہ زندگی کے سبھی پہلوؤں پر محیط ہے۔ اس لیے اس کے سبھی پہلوؤں پر تحقیق و جستجو کے بعد جو جواب مرتب ہوگا، وہ بہت پہلودار اور بسیط ہوگا۔ امرت دھارا قسم کے فلسفے کام نہیں آتے، اگر کوئی مجھ سے یہ پوچھے کہ مسلمان کون سا کلمہ پڑھتے ہیں تو میرا جواب ہوگا لا الہ الا اللہ۔۔۔ اور شاید ہی کوئی اس سے اختلاف کرے، مگر جب میں یہ پوچھوں کہ پاکستان کا جغرافیہ کیا ہے؟ یا پاکستان کا حدود اربعہ کیا ہے؟ پاکستان کی تاریخ کیا ہے؟ پاکستانی ثقافت کیا ہے؟ پاکستان کی زبانیں کون سی ہیں؟ پاکستان میں کون سی نسلیں آباد ہیں؟ (اور یہ نسلیں اُداس کیوں ہیں؟) پاکستان کا معاشی ڈھانچہ اور معاشرتی نظام کون سا ہے؟ یعنی پاکستان کا مطلب کیا ہے؟۔۔۔ اور آپ جواب دیں لا الہ الا اللہ۔۔۔ تو اس سے ممکن ہے کہ آپ کو اُردو اخبار میں انگریزی لکھنے کی نوکری مل جائے مجھے میرے سوال کا جواب نہیں ملے گا! کیا میں اس سے یہ سمجھوں کہ جس ملک کے جھنڈے پر لا الہ الا اللہ لکھا ہے وہ پاکستان کا پانچواں صوبہ ہے یا یہ سمجھوں کہ ہر کلمہ گو کو پاکستانی پاسپورٹ کے لیے درخواست دینی چاہیے یا یہ سمجھوں کہ واہگہ کے اس پار لا الہ الا اللہ پڑھنے والے پاکستانی ہیں اور واہگہ کے اس پار رہنے والے غیر مسلم پاکستانی نہیں ہیں۔ کیا پاکستان کے شہری حقوق رکھنے والے یہ لوگ، جو دنیا کے کسی بھی قانون اور ضابطۂ اخلاق کے مطابق پاکستانی شہری ہیں صرف اس لیے پاکستانی نہیں کہ وہ لا الہ الا اللہ نہیں پڑھتے۔۔۔ یہ غیر منطقی سوچ اور عصبیت بھی سبب ہے، تشخص کے بحران کا۔ کیا یہ لوگ قائداعظم کے سبھی ارشادات بھول گئے ہیں میں

ان میں سے چند ایک دہراتا ہوں۔

''تم میں سے ہر ایک، خواہ وہ کسی فرقے سے تعلق رکھتا ہو۔ خواہ کوئی سا رنگ، ذات یا عقیدہ رکھتا ہو، اولاً ثانیاً اور بدرجہ آخر اس مملکت کا شہری ہے۔ برابر حقوق اور برابر مراعات کے ساتھ۔''

(محمد علی جناح کی تقریریں اور تحریریں حصہ دوم، ص ۴۰۲)

''آپ کسی مذہب، ذات یا عقیدے سے تعلق رکھیں۔ اس کا کاروبارِ مملکت سے کوئی تعلق نہیں۔۔۔ وقت گذرنے کے ساتھ ساتھ ہندو ہندو نہیں رہیں گے اور مسلم مسلم نہیں رہیں گے۔۔۔ سیاسی معنی میں ''مملکت کے شہریوں کے طور پر۔''

قائداعظم کے ردّ میں ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی فرماتے ہیں:

''اگر عرب، ترک اور ایرانی خدانخواستہ اسلام چھوڑ دیں تو عرب عرب رہیں گے، ترک ترک رہیں گے، ایرانی ایرانی رہیں گے مگر ہم کچھ نہ رہیں گے۔''

(محمد علی جناح کی تقریریں اور تحریریں حصہ دوم، ص ۴۰۳)

مائی ڈیئر ڈاکٹر قریشی! ہم وہی رہیں گے جو ہم ہیں، اس سلسلے میں چند اسناد پیش کرتا ہوں کہ بنتی نہیں ہے بادہ وساغر کہے بغیر! ڈاکٹر بی اے امید کرنے کہا ہے:

''پاکستان کے خیال میں کوئی نئی یا اچانک چیز نہیں ہے۔ صرف یہی ہوا ہے کہ جواب تک بالواسطہ تھا، اب بیّن ہے۔ پوری چمک کے ساتھ اور جو اب تک بے نام تھا۔ ایک نام اختیار کر چکا ہے۔''

احمد عبداللہ کہتا ہے:

''قراقرم سے بحیرہ عرب اور ستلج سے کوہ ہندوکش تک ایک قطعۂ زمین، اپنی تاریخ، اپنا کلچر، ایک سی آبادی بلا چھوت چھات، سماجی نظام، بہت سی تہذیبوں کا دیس، آمری نال، ہڑپہ، گندھارا، بلخی وغیرہ۔۔۔



ہندوستان کی اس علاقے پر حکومت استثناء ہے۔ پاکستان کا قیام کوئی نئی بات نہیں بلکہ اصل کی طرف رجوع ہے۔''

اور اسی سلسلے میں وہیلر نے اپنی کتاب ''پاکستان کے پانچ ہزار سال'' میں لکھا ہے:

''اس کتاب کے عنوان میں جان بوجھ کر تضاد پیدا کیا گیا ہے، مگر اس میں ایک بنیادی سچائی موجود ہے۔ پاکستان ایک نئی اسلامی مملکت ہے مگر اپنے قدیم ہمسایوں کی طرح یہ بھی تاریخی عوامل کی پیداوار ہے جن میں سے اسلام سب سے بعد کا عمل ہے۔''

قوم کا تصور ایک سیاسی تصور ہے اور سرمایہ داری دور کی پیداوار ہے۔ جب کہ ایک مشترکہ منڈی کو دوسروں کے مقابلے میں تحفظ دینے کا مسئلہ درپیش ہوتا ہے۔ اس معنی میں ایشیاء اور افریقہ کی کئی مملکتوں میں ابھی تک قوموں کا ظہور نہیں ہوا (روپرٹ ایمرسن) محض امید پیدا ہوئی ہے یا یوں کہہ لیجیے کہ امید قوم ہے۔ پاکستان میں یہ عمل بہت تیزی سے جاری ہے۔ پاکستان بننے کے بعد شہروں کا پھیلاؤ، نئے شہروں کا قیام، آبادی کا رزق کی تلاش میں ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونا، معیشت، صنعت اور ثقافت کی ترقی، یہ سبھی عوامل مل کر ایک قوم کی تخلیق کر رہے ہیں۔ ٹرانسسٹر ریڈیو اور قومی سطح پر چھپنے والے اخبارات ورسائل نہ چاہتے ہوئے بھی اس عمل کو اور تیز کر رہے ہیں۔ ایک جیسی مصنوعات بھی علاقائی فرق کو کم سے کم کرتی ہیں۔ خیبر سے کراچی تک آپ کی تنہائی کی ساتھی، آپ کی سگریٹ کے ٹو ہے اور جب آپ کو چائے کی ضرورت ہو تو لپٹن عمدہ ہے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ سرمایہ دار طبقے کی اپنی ایک مشترکہ تہذیب، بمقابلہ عوام وجود میں آرہی ہے۔ جو پی آئی اے، انٹر کانٹینٹل ہوٹلوں، ریل کے ایئر کنڈیشنڈ ڈبوں، اُن کی ہاؤسنگ سوسائٹیوں اور اُن کی سیاسی جماعت میں نظر آتی ہے۔ ہے وہ بھی خیبر سے کراچی تک ایک ہی تہذیب، خیر! یہ دوسرا مسئلہ ہے۔ ہر طبقاتی سماج میں دو تہذیبیں ساتھ ہی ساتھ چلتی ہیں۔ ایک حکمرانوں کی تہذیب و ثقافت، دوسری عوام کی۔ اس فرق سے آنکھیں چرانا بھی تشخص کے بحران کا ایک سبب ہے۔

اس سرمایہ دارانہ دور کے تصورِ قوم سے قدیم تر تصور اس اجتماع کا ہے جس کو آج کی اصطلاح میں قومیت کہتے ہیں۔ یہ اجتماع اس وقت وجود میں آیا جب ایک یا ایک سے زیادہ قبیلے ایک قطع زمین سے متعلق ہوئے اور مشترکہ حکومت کے تحت آگئے، یا یوں کہیں کہ جاگیرداری دور میں۔ اس سے بھی پچھلے دور یعنی غلام داری سماج میں جب ذرائع پیداوار اس قدر ترقی کر گئے کہ شہروں کا قیام ممکن ہوا تو لوگوں کی خانہ بدوشی ختم ہوئی۔ اب وہ ایک علاقے سے متعلق ہو گئے جس کے نتیجے میں تہذیب پیدا ہوئی۔ Civis شہر کو کہتے ہیں اور Civilization اسی سے متعلق ہے۔ ایک جگہ رہائش سے مشترکہ زبان اور مشترکہ تہذیب پیدا ہوئی اور لوگوں کا طریقِ حیات ایک سا ہو گیا۔ دنیا کی بڑی بڑی تہذیبوں کی بنیاد اسی دور میں پڑ گئی تھی۔ خواہ وہ چینی تہذیب ہو، یونانی تہذیب ہو، مصری تہذیب ہو یا ہڑپائی تہذیب۔ موخر الذکر Proto-indus یا دریائے سندھ سے متعلق تہذیب اور قومیت بھی کہتے ہیں۔

آج کی عرب تہذیب وثقافت کی بنیادیں اسلام کے آنے سے پہلے ہی استوار ہو چکی تھیں۔ بعد میں ہونے والی سیاسی اور مذہبی تبدیلیوں کے باوجود کوئی یہ دعویٰ نہیں کرتا کہ آج کی عرب تہذیب تو عرب تہذیب ہے مگر اسلام سے قبل کی تہذیب عرب تہذیب نہ تھی۔ یہ تہذیبی تسلسل دنیا بھر کے عالموں کو نظر آتا ہے، مگر ہمارے عالم اس تسلسل سے انکاری ہیں۔ یہ شپرہ چشمی بھی تشخص کے بحران کا ایک سبب ہے۔ ظاہر ہے اس میں چشمۂ آفتاب کا کیا گناہ۔

گذشتہ دنوں زرعی یونیورسٹی لائل پور میں ایک سائنس کانفرنس میں جانے کا اتفاق ہوا۔ وہاں آثارِ قدیمہ کے ایک ممتاز ماہر فضل احمد صاحب نے ایک نہایت عمدہ مضمون ہڑپہ تہذیب پر پڑھا۔ تاریخی شواہد پیش کیے، سلائیڈیں دکھائیں اور یہ ثابت کیا کہ ہماری آج کی تہذیب کی بنیادیں ہڑپہ اور موہنجوڈارو میں رکھی جا چکی تھیں۔ تمام ثقافتی مظاہر یعنی عمارات، لباس، سامان آرائش وغیرہ میں کوئی چیز ایسی موجود نہیں جو آج سے ملتی جلتی شکل میں اس وقت موجود نہ تھی۔ سرمہ، کاجل، سرمے دانی، ہار کنگن، سبھی کچھ تو تھا حتیٰ کہ پیپل کا پتہ بھی کیونکہ پیپل



کی دیوی کی پوجا ہوتی تھی۔ آج کل ٹرکوں اور موٹروں کی پیشانی پر پیپل کا پتہ بنا کر اس پر یا اللہ، محمد لکھا ہوتا ہے۔ ہمارے ایک مرحوم فاضل اس مضمون پر تبصرہ کرنے اُٹھے، فرمایا: اچھا مضمون ہے، بہت اچھی ریسرچ ہے اور بہت ہی زیادہ عرق ریزی کی ہے مگر۔۔۔ مگر یہ تہذیب ہماری تہذیب نہیں ہے۔ زندہ باد سائنس کانفرنس اور زندہ باد سائنس، سائنس یونہی شواہد سے نتائج اخذ کرتی ہے! یہ اُلٹ بازی اس لیے تھی کہ وہ صاحب بدقسمتی (ہماری) سے اُردو بولنے والے علاقے سے مہاجر تھے اور اُس دھرتی سے جس نے انہیں پناہ دی تھی، گھر دیا تھا، اپنا رشتہ جوڑنے کو تیار نہ تھے۔

جب حقیقت روایات میں کھو جائے تو اُمتیں ایسے ہی خرافات میں کھو جاتی ہیں۔ انہیں خرافات میں سے ایک برصغیر کا آریائی تشخص ہے۔ جو انگریز کی حکمرانی کا جواز مہیا کرنے کے لیے گھڑا گیا تھا کہ یہ وحشی قبائل کا ملک تھا دھات اور پتھر کے زمانے کے فوراً بعد آریا تشریف لے آئے اور اپنے جلو میں تہذیب ثقافت زبان خدا جانے کیا کچھ لائے اور اصل بات تو یہ کہ ایک ہندوستان کا تصور لائے۔ ان خدا کے بندوں سے کون پوچھے کہ بھائی! تاریخ کے کس دور میں ہندوستان ایک وحدت رہا ہے۔ مقصد صرف یہ ثابت کرنا تھا کہ ہندوستان ایک ملک ہے۔ آریائی اس میں برتر تہذیب سمیت آئے تھے اور ہم انگریز بھی پانچوں سواروں میں ہیں یعنی آریائی ہیں۔ اگر ہم تم پر حکومت کر رہے ہیں تو یہ ایسے ہی ہے جیسے کہ ہونا چاہیے۔ یہ وہی سامراجی منطق تھی جو آج کل بابا غفوروف کو تنگ کر رہی ہے۔ فرماتے ہیں کہ آریاؤں نے ہڑپہ اور موہنجوڈارو کی عظیم تہذیب کو تاراج نہیں کیا تھا۔ وہ تو پُرامن آباد کار تھے جو یہاں آباد ہو کر انسانیت پر احسان کر رہے تھے اور آج اُن کے پڑپوتے وسط ایشیائی یہی احسان دہرانے کی فکر میں دُبلے ہو رہے ہیں کہ یہ گرم پانی کی بندرگاہیں آدمی کو انسانیت کی خدمت پر اُکساتی ہیں۔

انہی خرافات میں سے ایک یہ بھی ہے کہ مسلمان بحیثیت مجموعی ہندوستان میں

حکمران رہے ہیں اور یہ کہ ہم اُن حکمرانوں کی اولاد ہیں۔ P.Herdy نے اپنی کتاب برطانوی ہند کے مسلمان The Muslims of British India میں لکھا ہے۔

''گنگا جمنا دوآب میں مسلمانوں کی آبادی کی تعداد اور تقسیم۔۔۔

اس علاقے میں مسلمانوں کے اقتدار کے عرصے اور طاقت سے نسبت معکوس رکھتی ہے۔۔۔ دِلّی پر قبضے کے سات سو سال بعد۔۔۔ مسلمان صرف ۱۳ فیصد تھے۔۔۔ مسلمانوں کی صرف ایک حقیر اقلیت اپنے لیے یا اپنے آباء کے لیے ''حکمران قوم'' کے فرد ہونے کا دعویٰ کر سکتی ہے۔۔۔

اس علاقے کے پڑھے لکھے لوگوں کے بیرونی آباء اور حکمرانی کے دعوے کے باوجود مسلمانوں کی اکثریت کسانوں، دست کاروں اور درباروں کے خدمت گزاروں مثلاً سازندوں، بھانڈوں، عطر فروشوں اور طوائفوں پر مشتمل ہے۔۔۔ راجپوت نسل کے کاشت کار مثلاً ملکانے، خانزادے اور لال خانے اور ماہر دستکار مثلاً جلاہے، کپڑا چھاپنے والے اور انگریز تعداد میں اُن لوگوں سے بہت زیادہ ہیں جو اپنے آپ کو سید، پٹھان، مغل یا شیخ کہہ کر بیرونی نسل کا یا حکمرانی کا دعویٰ رکھتے ہیں۔۔۔ پنجاب میں ایسے بہروپ اور بھی کم ہیں۔ ۱۸۸۱ء کی مردم شماری کے مطابق ہزار میں سے صرف مسلمان باہر والے ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں۔''

یہ رہی حکمران قوم کے دعوے کی حقیقت اور یہ بھی ایک سبب ہے تشخص کے بحران کا۔ یار لوگ حکمران کہلانے کے شوق میں اپنے آباواجداد سے منکر ہو جاتے ہیں۔ ہمارے یہاں کی ایک جماعت تو باقاعدہ بیرونی یا بدیسی نظریات اور دیسی اجداد کے خلاف جہاد کرتی رہتی ہے۔ یہ اور بات کہ اس کے اپنے ممبران بھی اپنے باپ کا نام لیتے ہیں اور اپنے امیر کو اپنا باپ نہیں کہتے کہ ہر شخص کا اپنا باپ ہوتا ہے۔۔۔ یا ہونا چاہیے۔ اپنے باپ کو باپ کہنا تنگ نظری صوبائی عصبیت یا شاؤنزم نہیں ہے۔ باپ سانجھے ہونے سے تو رہے۔ پنجابی



باپ، دادا، پردادا اور لکڑ دادا رکھنے والا اپنے آپ کو پنجابی کیوں نہ کہے۔ ایک سندھی کیوں نہ کہلائے اور ایک پشتون اپنے پشتون ہونے پر فخر کیوں نہ کرے؟ ایک بلوچ بلوچی ہونے پر کیوں گردن تان کر نہ چلے؟ ہم جو آج اس خطۂ زمین پاکستان میں رہتے ہیں ان لوگوں کو اپنے آباؤ اجداد کیوں نہ کہیں جو درحقیقت ہمارے آباؤ اجداد ہیں، وہ جو لاکھوں سال اس دھرتی میں آباد رہے اور یہیں دفن ہوئے۔ ہم بھی اسی دھرتی سے اُگے ہیں اور ہم سے میری مراد اس ملک کی ننانوے فیصد آبادی ہے۔ ہم کسی طوس یا گیلان، دِلّی یا لکھنؤ، حجاز یا شام میں پیدا نہیں ہوئے۔ ہم عربوں یا ہندوستانیوں کو اپنا باپ کیوں بنائیں یا بتائیں۔

## یہ بھی ہمارا تشخص ہے!

پہچان کا ایک منفی طریقہ بھی ہے جس کی مثال یوں ہے کہ مشہور تاریخ دان الاستخاری نے خوریا زبان کے بارے میں کہا لیس عبرانی ولا سریانی ولا فارسی یعنی یہ زبان نہ عبرانی ہے، نہ سریانی اور نہ فارسی، اسی طرز پر ہمارا تشخص یوں ہوگا۔

ہم نہ تو ہندی ہیں، نہ عربی ہیں اور نہ وسط ایشیائی

اس سلسلے میں پروفیسر احمد حسن دانی کا کہنا یہ ہے کہ یہ سوال ہی غلط ہے کہ ہمارا تعلق گنگا کی تہذیب سے ہے یا وسط ایشیائی تہذیب سے، ہماری اپنی تہذیب ہے جو اُن دونوں تہذیبوں سے مختلف ہے۔

ہم پاکستانی ہیں مگر پاکستان ہے کیا، لوگ خصوصاً نئی نسل کے نئے لوگ یہ جاننا چاہیں گے۔ دنیا میں ہر چیز زبان ومکان کے حوالے سے ہی دیکھی جا سکتی ہے۔ پاکستان کا جغرافیہ اس سلسلے میں پہلی چیز ہے جس پر ہمیں توجہ کرنی ہوگی۔ ہمارا جغرافیہ وہ کیوں ہے جو آج ہے۔ اس سے مختلف کیوں نہیں؟ ہماری مشرقی سرحد لاہور سے سولہ میل پر کیوں رُک جاتی ہے۔ دلی اس میں شامل کیوں نہیں کہ ہم بلاواسطہ ''دلی دربار دیکھو'' کا لطف اٹھا سکیں۔ وہیلر

اس سلسلے میں یہ کہتا ہے:

''اس کی قدرتی سرحدیں ہیں۔ جنوب مغرب میں بحیرہ عرب۔
کوہ ہمالیہ اور بلوچستان کے پہاڑ شمال مغرب میں۔ جنوب مشرق میں تھریا
صحرا۔ صرف مشرق میں ہمالیہ اور صحرا کے درمیان ایک دو سومیل کی زرخیز
پٹی ہے جہاں بھارت کے میدان مغربی پاکستان کے ساتھ بغیر رکاوٹ
کے ملتے ہیں۔ صرف یہیں حدیں متعین نہیں ہیں۔ جغرافیائی معنی میں اور
صرف یہیں آدمی اپنی تقدیر کا مالک ہے ورنہ مغربی پاکستان کو ایک مکمل
وحدت کے رُوپ میں نہ صرف انسان نے بلکہ قدرت نے ڈھالا ہے۔
اس کی ریڑھ کی ہڈی سندھ کا دریائی نظام ہے۔''

اپنا جغرافیہ جاننا بہت اہم ہے کہ کبرال کا کہنا یہ ہے کہ ''تم چاول کو ہنڈیا سے باہر نہیں پکا سکتے'' اس لیے ہم اپنے تمام دعویٰ ہائے حب الوطنی کے باوجود محبِّ وطن نہیں ہو سکتے جب تک ہمیں اس دھرتی سے اس زمین سے پیار نہ ہو شاہ ولی اللہ نے کہا تھا'' آدمی اس کے ساتھ ہے جس سے محبت کرتا ہے'' اور جس چیز کو آپ جانتے ہی نہیں اس سے محبت کیا معنی؟

پروفیسر قدرت اللہ فاطمی کا یہ کہنا ہے کہ برصغیر پاک و ہند میں گنگا کی وادی اس کا قلب یا Heartland ہے اور باقی علاقے Rimland یا اردگرد کے علاقے اور ہارٹ لینڈ اور رم لینڈ کا تو ہمیشہ سے جھگڑا ہے۔ وہ یہ کہتے ہیں کہ یہ تقسیم طبعی اور جغرافیائی ہے۔

''جہاں تھر ختم ہوتا ہے براعظمی تقسیم شروع ہو جاتی ہے جو مشتمل
ہے دوموسمی نظاموں کی حدود پر اور مغربی پاکستان کے شمالاً جنوباً بہنے والے
دریائی نظام کو بھارت کے غرباً شرقاً دریائی نظام سے جدا کرتی ہے۔''

پروفیسر فاطمی کا کہنا یہ بھی ہے کہ یہ نئی دریافت نہیں ہے بلکہ ویدوں کے بعد کی مذہبی کتابوں میں موجود ہے۔ وشنو پران میں بھارت کی حدود یوں بیان کی گئی ہیں۔

''وہ ملک جو سمندر کے شمال اور برفیلے پہاڑوں کے جنوب میں ہے بھارت کہلاتا



ہے'' اور سیاسی جغرافیائی حدود کا بیان یوں ہے۔

''بھارت کے مشرق میں کراتا یعنی جنگلی رہتے ہیں مغرب
میں یوانا (یعنی باہر کے یونانی) مرکز میں رہتے ہیں۔ برہمن کشتری ویش
اور شودر''

جغرافیے کے مطالعے سے جو چیز کھل کر سامنے آتی ہے وہ پاکستان کی قدرتی وحدت ہے کہ یہ دریائے سندھ کا طاس ہے۔ دریائی آمدورفت قدیم زمانہ سے ہو رہی ہے۔ جب آبادی بھی زیادہ تر دریاؤں کے کنارے ہوتی تھی۔ اسی طرح سبھی علاقائی زبانوں کا تانا بانا اس زبان سے بنا ہے جس کو ہم دریائے سندھ کی زبان کہہ سکتے ہیں اور جس کے مختلف روپ ہیں۔ جٹکی سرائیکی ملتانی سندھی وغیرہ۔ یہ زبان شمال سے جنوب تک ایک ہزار میل میں بہت حد تک مشترک ہے۔ یہ خطہ زمین نیم صحرائی ہے۔ نہروں کے بغیر کاشت ممکن نہیں۔ بند ایک علاقے میں بندھ سکتے ہیں پانی کا استعمال دوسرے علاقے میں ہوتا ہے۔ تعاون ہماری مجبوری ہے۔ اجتماعی کام نہ ہوگا تو اجتماعی بیگار لازمی ہوگی۔

سرحد کشمیر اور شمالی بلوچستان کی وادیاں پنجاب میں کھلتی ہیں۔ جنوبی بلوچستان اور سندھ میں گہرا تعلق ہے۔ پنجاب اور سندھ کا رابطہ اتنا ہی قدیم ہے جتنا دریائے سندھ۔ سڑکوں اور ریلوں کا جال ہے۔ ایک علاقے کی معیشت کا انحصار دوسرے پر ہے۔ غرض ایک مشترکہ تہذیب ایک مشترکہ علاقے میں پروان چڑھتی ہے۔ مغرب سے بے شمار لوگ یکے بعد دیگرے آتے رہے۔ دراوڑ، آریا، ایرانی، یونانی، ساکا، کشان، ہن، ترک، تاتار، مغل، درانی وغیرہ جن کی وجہ سے ذاتوں کا ایسا امتزاج ہوا ہے کہ شکلوں کا امتیاز مشکل ہے۔ آپ شکل دیکھ کر یہ نہیں کہہ سکتے کہ یہ سندھی ہے یا پنجابی یا پشتون، ذاتوں کے نام بھی ملتے جلتے ہیں مثلاً وڑائچ بھروچ، باجوہ باجوات، جٹ اور زط وغیرہ لوگوں کے لباس اور خوراک ملتے جلتے ہیں۔ شمال مغرب کے تو درّے سال بسال نئے لوگ لا کر شامل کرتے رہے ہیں کہ پندرھویں صدی سے قبل ساری دنیا کی تاریخ میں یہ ہوا ہے کہ بے آباد علاقوں کے لوگ

آباد علاقوں پر حملہ آور ہوتے رہے ہیں۔ خصوصاً وسط ایشیا اور جزیرہ نمائے عرب کے لوگ، یہ اُن کی اقتصادی مجبوری تھی اور تاریخی جبر تھا۔ اُن کے پاس اُس زمانہ کا بہترین جنگی ہتھیار گھوڑا بھی موجود تھا پندرھویں صدی کے بعد جب انسانی علم اور تکنیک میں ترقی ہوئی تو انسان نے غیر آباد علاقوں کو آباد کرنا شروع کیا اور گھوڑے کا توڑ بھی بندوق کی شکل میں دریافت کر لیا تو ہمارے ملک پر حملہ آوروں کی یہ شمال مغربی بارش رُکی۔ اب یورپی قومیں سمندر کی راہ آ کر ہندوستان پر قابض ہونا شروع ہو گئیں جس کا انجام ۱۸۴۹ء میں ہوا جب انگریزوں نے اپنی بنگال آرمی کی مدد سے پنجاب پر قبضہ کر لیا۔ اس فوج میں زیادہ تر پُوربیئے شامل تھے۔ جس کا بدلہ پنجابیوں نے آٹھ سال بعد لیا۔ خیر یہ تو جملہ معترضہ تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ پنجابیوں، سندھیوں یا پشتونوں نے انگریز کے لیے ہندوستان کا کوئی علاقہ فتح نہیں کیا۔ ہاں انگریز نے ہندوستان سے فوج بھرتی کر کے پاکستان کو فتح کیا تھا۔ تاریخ کا بہاؤ انگریز کے حق میں تھا اس لیے وہ کامیاب ہوا ورنہ اس علاقے میں انگریز کی شدید مزاحمت ہوئی۔ یہ بھی ہمارا تشخص ہے اور تشخص کا بحران اس لیے ہے کہ ہماری تاریخ کو مسخ کیا گیا ہے۔ ہم نے تو ہمیشہ حملہ آوروں کا مقابلہ کیا ہے وہ سندھ کا بانکا جرنیل ہوشو تھا جس نے کہا تھا مرمر دیسوں سندھ نہ ڈیسوں۔ ہماری روزی دِلّی دربار سے بندھی ہوئی نہ تھی اس لیے ہمیں شمال سے آنے والے شاہانِ اسلام کا انتظار نہیں رہا۔ دلی کے سلطانوں کے خلاف بھی اس علاقے میں بغاوتیں ہوتی رہی ہیں۔ بابر آیا تو بابا نانک نے کہا ''پاپ دی جنج لے کابلو دھایا جوری منگے دان دے لالو'' اکبر نے فرید کی کھال کھچوائی تو اس کا بیٹا دُلا بھٹی للکارا ''میں ڈھاواں دلی دے کنگرے۔ دیوان شکر دانگوں بھوڑ'' اورنگ زیب کا مقابلہ ہوا تو پنجاب میں کھوپڑیوں کے مینار بنے اور خوشحال خاں خٹک نے کہا:

آؤ دیکھو اس زمانے میں — میں ہی تو ہوں وہ اک جواں ہمت
جس نے اورنگزیب کے دل کو — زخم آلود و داغدار کیا

اورنگ زیب کے دل کو زخم آلود و داغدار کرنے کی اس مسرت کے خاصے کی چیز وہ



سندھی کہاوت ہے جو دِلّی کے تغلق بادشاہوں کے متعلق ہے۔ جب انہوں نے سندھ پر حملہ کیا۔ ایک تو مارا گیا دوسرا بھاگ گیا۔ سندھیوں نے کہا:

برکت شیخ پٹھا — اک مویا اک نٹھا

بلوچستان کے عوام کے بارے میں ایک عرب لکھاری نے لکھا تھا ''جان الکثیر بھا جائع وان قلیل بھا عبود'' کہ ان میں اکثر بھوکے تو ہیں غلام فطرت نہیں۔ غرض ہندوستان پر حکمرانی کے قصے سنانے والوں میں ہم شامل نہیں۔ ہم تو تب بھی لٹتے رہے ہیں مگر لڑتے رہے ہیں۔ نادر شاہ نے حملہ کیا یا بقول وارث شاہ نادر شاہ پنجاب فتور پائے تو اس کا مقابلہ کیا۔

آیا نادر ڈھے پئی چادر
بابل نیویں دھون کڑے
گلیاں دے ککھ رون کڑے

بابل کی نیچی گردن کا تصور کرنے کے لیے پنجابی ہونا ضروری نہیں۔ اس کے بعد احمد شاہ دُرانی عرف ابدالی عرف شاہ اسلام نے پنجاب کو بار بار لوٹا اور اتنا لوٹا کہ بلھے شاہ نے کہا:

کھلا در حشر عذاب دا
برا حال ہو یا پنجاب دا

اور وارث شاہ نے کہا:

احمد شاہ وانگوں میرے مگر پے کے
لُٹ پُٹ کے چک دا تال کیتا

اس کو لوٹ مار کی وجہ سے پنجابی میں یہ کہاوت مشہور ہوگئی کہ:

کھادا پیتا لاہے دا
باقی احمد شاہے دا

یعنی جو کچھ ہے کھا پی لو ورنہ احمد شاہ لوٹ کر لے جائے گا۔

یہ سب کیسا ہے؟ جو لٹتے ہیں وہ مقابلہ بھی کرتے ہیں اور جو محفوظ فاصلے پر دِلّی میں بیٹھے ہیں اُن کو مغرب سے اُٹھنے والا غبار بھی کسی شاہ اسلام کا لشکر معلوم ہوتا ہے۔ یہ مسئلہ ہے Bias کا جس کا ترجمہ میرے ذہن میں جانب داری ہے۔ دربار سے متعلق میراثیوں، بھانڈوں کرائے کے سپاہیوں اور طوائفوں کے کوٹھوں پر تہذیب سیکھنے والوں کا مفاد اور عوام کا مفاد ایک نہیں ہوسکتا اور تاریخ کے خالق تو عوام ہیں مگر ہمیں جو بکواس تاریخ کہہ کر پڑھائی جاتی رہی ہے۔ وہ شہنشاہوں کے قصوں اور قصیدوں پر مشتمل ہے۔ جو چیز دلی میں بیٹھ کر شمالی علاقوں میں شورش و بے چینی نظر آتی تھی وہ پاکستانی عوام کی خود اختیاری کی جنگ تھی اسی کو انگریزی محاورے میں کہتے ہیں۔ آپ باڑ کے کس جانب ہیں؟ دوسری چیز Perspective ہے۔ آپ کس بلندی سے جائزہ لیتے ہیں۔ آپ شاہی مسجد کے مینار پر کھڑے ہیں یا جی حضوری باغ میں؟ ۱۴ راگست ۱۹۴۷ء لاہور، حیدرآباد، پشاور، کوئٹہ والوں کے لیے آزادی کا دن ہے اور دِلّی والوں کے لیے بھارت ماتا کے ٹکڑے ہونے کا دن۔ یہی چیز پوری تاریخ میں نظر آتی ہے۔ ان دونوں میں فرق نہ کرنے کی وجہ سے بھی ہمارے ہاں تشخص کا بحران ہے!

کچھ لوگ اس حد تک تو آتے ہیں کہ ہم بھارتی نہیں مگر وہ ہمیں بھارت کا عکس یا سایہ بنا کر پیش کرتے ہیں، یہ ہیں دو قومی نظریے والے جو اُلفت نہ سہی نفرت ہی سہی کے مصداق ہمیں دِلّی سے نتھی کرتے رہتے ہیں۔ یہ بھی ہے تشخص کا بحران!

یہ صحیح ہے کہ بھارت اور پاکستان دو علیحدہ علیحدہ ملک ہیں مگر پاکستان تو ایران اور افغانستان سے بھی علیحدہ ملک ہے۔ مُلکی تقسیم کو خواہ مخواہ مذہبی تقسیم کا رنگ دیا جاتا ہے۔ ہندو پانی مسلم پانی قسم کی تقسیم نئی نسل کے لیے کوئی معنی نہیں رکھتی کہ وہ تو یہ بھی نہیں جانتے کہ دسہرہ دیوالی کیا ہے اور دو قومی نظریے کی ''نصف بہتر'' ہندو قوم پاکستان میں موجود نہیں ہے پھر اس نظریے کی بدولت آپ واہگہ بارڈر کا جواز تو ڈھونڈھ لیں گے طورخم اور نوشکی کی



سرحدوں کا کیا جواز ہے۔ طورخم کے دونوں جانب مسلمان پٹھان اور نوشکی کی دونوں جانب مسلمان بلوچ رہتے ہیں۔

یادش بخیر۔ اس نظریے کے علاوہ اُردو اور اسلام کو بھی ہمارا تشخص بتایا جاتا ہے۔ میں نہیں سمجھتا کہ یہ بات ۷۱۔۱۹۷۰ء کے بعد بھی کوئی سنجیدگی سے کہتا ہو کہ ان تینوں کی وہ دُرگت بنائی گئی ہے کہ خدا پناہ تشخص کے ضمن میں یہ نکات اب اس قابل نہیں کہ ان کو کسی علمی اور سنجیدہ بحث کا موضوع بنایا جائے۔ بقول اسحٰق محمد:

''قیامِ پاکستان کے لیے یہ موزوں نعرہ تھا اور اب۔۔۔رات گئی بات گئی'' اُردو کے سلسلے میں یہ غرض ہے کہ ہر زبان کا ایک استعمال ہوتا ہے، ایک ضرورت ہوتی ہے جس طرح پاکستان میں رہ کر امریکی اور برطانوی سامراج کی دلالی کے لیے انگریزی زبان ضروری ہے اور آکسفورڈ اور سینڈ ہرسٹ سے تعلق قابلِ فخر اسی طرح دِلّی اور دربار سے منسلکہ لوگوں کے لیے اُردو زبان ضروری تھی۔ پنجاب میں یہ زبان انگریزوں کی بنگال آرمی کے ہمراہ وارد ہوئی اور حاکموں کی زبان ٹھہری، آج بھی چھوٹے افسروں اور ہوٹل کے بیروں سے بات کرنے کے کام آتی ہے۔ اس کو یہاں کے لوگوں کی مادری زبان بنانے کی کوشش عبث ہے کہ مادری زبان کا مطلب ماں بولی ہوتا ہے۔ قوم تو عوام پر مشتمل ہوتی ہے اور ہمارے عوام کی غالب اکثریت کسان ہے۔ کسان اپنی ماں بولی کے علاوہ کوئی زبان نہیں جانتا۔ اپنی مادری زبان کا استعمال سُنتِ رسول ﷺ بھی ہے۔ ایک اور قسم کی زبان البتہ پاکستان میں پروان چڑھی ہے کہ جب بھی دو پاکستانی آپس میں ملتے ہیں تو ایک نئی طرح کی زبان تخلیق کرتے ہیں مثلاً ٹرک ڈرائیوروں کی زبان، اس کو آپ چاہیں تو اُردو کہہ لیں۔ اس زبان کا مزاج زیادہ عوامی ہے، درباری نہیں۔ یہ نئی اُردو پاکستان میں رابطے کی زبان بن سکتی ہے اور بن رہی ہے۔ اس بارے میں اسحٰق محمد نے کہا ہے:

''اُردو کو پاکستان کے لوگوں کی مادری زبان بنانے کی کوشش

سراسر جہالت ہے۔۔۔ یہ سالمیت (Integration) کی زبان بن سکتی ہے۔۔۔ اس کا تخیل لکھنؤ اور دلّی کے خاص خاص محلوں سے اٹھتا ہے اور ایران اور توران سے اس طرف کہیں Land نہیں کرتا۔ اس کے برعکس یہاں کی مقامی زبانوں کا ادبی اثاثہ اس دھرتی اور یہاں کے عوام کی محبت سے رچا بسا ہے۔ شاہ لطیف بھٹائی، سندھڑی، مہران اور یہاں کے محنت کشوں کی محبت میں سرشار ہے۔ یہی حال وارث شاہ، بُلھے شاہ اور خواجہ فرید کا ہے۔ خوشحال خاں خٹک نے بھی کھٹّی کے سوکھے پہاڑوں سے دیوانہ وار محبت کی ہے اور اس وطن کے گیت گائے ہیں، راوی، چناب اور مہران کا ذکر خود پاکستانی علاقے کے اُردو شعرا بہت کم کرتے ہیں، نہ ان کے ہاں سرسوں پھولتی ہے نہ چڑیاں چہچہاتی ہیں اور نہ پیلو کی محبت ہے۔ وہ گل و بیل سے نیچے ہی نہیں اُترتے۔۔۔ قوم کی نشاۃ ثانیہ عوام کے خمیر سے اُٹھے گی اور اس خمیر میں انگریزی کا کوئی جز و شامل نہیں اُردو کا البتہ ہے کیونکہ اُردو اور یہاں کی مقامی زبانیں، سب آپس میں بہنیں ہیں۔"

مجھے یقین ہے یہاں اُسی اُردو کی بات کی گئی ہے جس کا ذکر اوپر میں نے کیا ہے۔ پاکستانی اور عوامی اُردو۔

بات زبان کی شروع ہوئی ہے تو کچھ ذکر ثقافت کا ہو جائے۔ زبان لباس عمارات ادب وغیرہ ثقافتی مظاہرے کے پسِ منظر میں گہرے تاریخی اور سماجی عوامل ہوتے ہیں ناخن بڑھانا بظاہر ایک بے ضرر سا شوق ہے مگر اس کی تہہ میں یہ اعلان ہے میں برتن نہیں دھوتی اور سوئمبر میں شرکت کے متمنی شہزادگان کے لیے یہ وارننگ کہ مشتری ہوشیار باش۔ بہت تنگ یا بہت کھلے کپڑے بھی یہی ظاہر کرنے کے لیے ہیں کہ ان کپڑوں کے پہننے والے کو کام نہیں کرنا پڑتا۔ خضر حیات اور ہوٹل کے بیرے کی ایک جیسی پگڑیاں بلاوجہ نہیں ہیں اور یہ بات بھی غور طلب ہے کہ سبھی قسم کے دلّال ایک خاص قسم کی ٹوپی کیوں پہنتے ہیں۔ بُرقعے کا



استعمال غریب طبقے سے نچلے درمیانے طبقے کی طرف ترقی کا سمبل ہے۔ زبان کے استعمال میں بھی بہت سے معانی پنہاں ہیں۔ اپنے سے برتر کے ساتھ انگریزی، کمتر کے ساتھ اُردو اور برابر والے کے ساتھ پنجابی بولی جاتی ہے! ایمکار کبرال کہتا ہے۔

"ایک قوم ثقافتی طور پر آزاد صرف اس صورت میں ہو سکتی ہے کہ۔۔۔ وہ قوم خود اپنی ثقافت کو اُونچا لے جانے والے رستوں پر واپس پلٹ آئے اور جان لے کہ قومی ثقافت کی پرورش خود اپنے ماحول کی زندہ حقیقتوں کے تحت اور طفیل ہی ہو سکتی ہے اور غیر ملکی ثقافت کے غلبے اور نقصان دہ اثرات سے انکار قومی ثقافت کی سب سے بڑی ضرورت ہے۔۔۔ یہ صلاحیت ہونی چاہیے۔۔۔ کہ مثبت ثقافتی اقدار کا تحفظ کر سکے ایک ایسا سنگم بنا سکے جہاں یہ تمام خود مختار دھارے مل کر ایک نئی سمت کا تعین کر سکیں۔۔۔ ثقافت بھی ہمہ وقت پھیلتی اور ترقی کرتی رہتی ہے۔۔۔ ثقافت کو تاریخ کا پھل سمجھنا چاہیے۔۔۔ ہر ثقافت میں ہزار خوبیاں ہوتی ہیں، ہزار کمزوریاں، کچھ حسرتیں ہوتی ہیں، کچھ کامرانیاں، مثبت پہلو بھی ہوتے ہیں، منفی پہلو بھی۔۔۔ کچھ ترقی کے عناصر ہوتے ہیں، کچھ ٹھہراؤ اور تنزل کے۔۔۔ ترقی کی بنیادیں تعمیر کرتے ہیں۔ ثقافت کی منفی قدریں رکاوٹ ڈالتی ہیں۔" ہم منفی پہلوؤں سے آنکھ نہیں چرا سکتے اُن کی نشاندہی لازمی ہے تاکہ اُن سے جان چھڑائی جا سکے۔ لال قلعہ تو ہم اپنے ساتھ لا نہیں سکے اور یہ امر مجبوری بھارت کو الاٹ کر دیا ہے مگر کچھ لوگ ابھی تک اس پر جھنڈا لہرانے کو تیار رہتے ہیں۔ کچھ چیزیں ہم ساتھ لے آئے ہیں جن میں سے منفی چیزیں کوڑے کے ڈھیر پر پھینک دینی چاہئیں ان سے چمٹے رہنا بھی بحران کا سبب ہے!

مثلاً ہیجڑوں کا ناچ ہے جس کو ہم اسلامی ہند کا تحفہ سمجھ کر قبول کر سکتے اور نہ ہی ہمیں اُردو شاعری کے قصیدوں کو گلے سے لگانے کی ضرورت ہے اور نہ ہی اس صنف کو جس میں خطِ رُخسارِ دوست یا عطار کے لونڈے کی باتیں ہیں یا ہندی بچہ ای ہیں چہ حسن دھرے چھے کا ذکر ہے یعنی عاقل و بالغ شعرا اساتذہ کا نابالغ لڑکوں سے عشق۔

رہے ثقافت کے مثبت پہلو تو وہ برقرار رہتے ہیں اور مختلف تہذیبیں ایک دوسری پر اثر انداز ہوتی ہیں۔ اسلام کی آمد سے پہلے بھی ان علاقوں میں بدھ مت کے زیرِ اثر احرام باندھنے اور سر منڈانے کا رواج تھا۔ تسبیح اور اعتکاف، مدرسے اور حجرے موجود تھے۔ ذات پات نہ تھی۔ اس لیے ان علاقوں میں اسلام کو بہت قبولیت حاصل ہوئی۔ یہ محض اتفاق نہیں ہے کہ پاکستان اور بنگلہ دیش ہی وہ علاقے ہیں جہاں ہندوستان سے دیس بدر ہونے کے بعد بدھ مت ٹکا رہا۔ ان علاقوں پر بار بار کے بیرونی حملے بھی اس کی ایک وجہ ہیں کہ تلوار سے بڑی تو کوئی ذات نہیں ہوتی اس لیے برہمن کی ذات پات یہاں نہ چلتی تھی۔ اسی لیے برہمن کا دھرم ان علاقوں میں آنے سے بھرشٹ ہوتا تھا۔ آج کا پاکستان یا پاک ملک برہمن کی نظر میں ناپاک ملیچھ ملک تھا۔ جب داہر کے باپ نے جو برہمن تھا یہ ملک فتح کیا تو مقامی آبادی اس پر خوش نہ تھی۔ اسی لیے محمد بن قاسم کے حملے کے وقت اس کا ساتھ دیا۔ ویسے بھی اس علاقے کے لوگوں نے ہمیشہ ترقی پسند سوچ کا ساتھ دیا۔ برہمن کے مقابلے میں بدھ مت کا اور بعد میں اسلام کا ملائیت کے مقابلے میں صوفی ازم کا اور پھر ۱۹۷۰ء میں سوشلزم کا مشترک نفسیاتی پس منظر بھی تشخص کے معاملے میں بہت اہم کام ہے۔ پاکستان کے علاقوں میں مسلمانوں کی اکثریت کا اس حقیر سی مسلمان اقلیت سے مقابلہ کریں جو دلی کے اردگرد کے علاقے میں سات سو سال کی مسلمان حکومت کے نتیجے میں معرضِ وجود میں آئی۔ اصل بات یہ ہے کہ:

''سماج کا اندرونی معاشی اور سماجی ارتقا ہی دراصل تاریخی عمل کی رُوح ہے۔ یہ ارتقا ہی یہ تعین کرتا ہے کہ کسی اور تہذیب کا کون سا رُخ شامل ہو سکتا ہے یا کس طرح کا اثر ڈال سکتا ہے۔ ایسے اندرونی ارتقاء کے بغیر کسی قسم کے ثقافتی اثرات کو جذب کرنا ممکن نہیں ہوتا''

(پیپلز آف پاکستان گنکوسکی ص ۳۱)

کھدائیوں سے یہ پتا چلتا ہے کہ ہڑپہ تہذیب کے دور میں یہاں مختلف نسلیں آباد



تھیں جو بنیادی طور پر دراوڑ نسل سے متعلق تھیں۔ مختلف نسلوں کا بیک وقت ایک تہذیب کے دائرے میں رہنا اس علاقے کی ایک صفت معلوم ہوتی ہے۔ آریاؤں کے آنے اور چلے جانے کے بعد گندھارا تہذیب کے دور میں جو مختلف نسلی گروہ یہاں آباد تھے وہ بنیادی طور پر وہی تھے جو ہڑپہ تہذیب کے دور میں۔ یہ نسلی، رنگا رنگی، بنیادی وحدت کے ساتھ آج بھی برقرار ہے۔

سائنسی مطالعے کا ایک بنیادی طریقہ یہ ہے کہ موضوع زیرِ بحث کا صحیح تعین کرتے ہیں اس کو Definition یا تعریف کہتے ہیں۔ قوم کی بہترین تعریف میری نظر میں سٹالن نے کی ہے۔ ترمیم پسند سوشلسٹوں سے معذرت کے ساتھ سٹالن کہتا ہے۔

''قوم انسانوں کے ایسے پائیدار مضبوط گروہ کا نام ہے جس کے ارتقاء عروج میں تاریخ نے ہاتھ بٹایا ہو اور جس کے اندر (الف) اشتراکِ زبان (ب) اشتراکِ ارض (ج) اشتراکِ معاش اور (د) مشترک نفسیاتی ساخت ہو جس کا اظہار تہذیبی اتحاد و اشتراک میں ہوتا ہے۔'' اس نے ان اجزاء کے لیے اجزائے لاینفک کا لفظ استعمال کیا ہے اور میرا خیال ہے کہ میں نے جو معروضات پیش کی ہیں اُن کی رُو سے ہم ایک قوم کی تعریف پر پورے اُترتے ہیں۔ اشتراکِ ارض کی شرط ۱۹۷۱ء میں پوری ہو گئی ہے۔ ویسے بھی چوہدری رحمت علی کے تصور میں جو پاکستان تھا اس میں بنگال شامل نہ تھا۔ ایران اور افغانستان البتہ شامل تھے۔ علامہ اقبال نے بھی انہی علاقوں پر مشتمل پاکستان کا مطالبہ کیا تھا جو آج ہمارے ملک میں شامل ہیں (عمانستان وغیرہ کا ذکرِ خیر نہ تھا۔) پاکستان ریزولیشن میں بھی ہندوستان کے شمال مغرب اور شمال مشرق میں ریاستوں کا مطالبہ تھا جو ۱۹۷۱ء میں پورا ہو گیا۔ اب ہم پاکستان کا تشخص ماہ و سال کے آئینے میں دیکھتے ہیں۔

## آج سے ۵ لاکھ سال قبل مسیح

پوٹھوہار کے علاقے میں، ضلع راول پنڈی میں، سوان وادی میں اور دریائے جہلم

اور دریائے چناب کے کنارے انسان کی موجودگی کے ثبوت ملے ہیں۔ جدید پتھر کے زمانے میں سائنس دانوں کے کہنے کے مطابق مقامی قسم کی انسانی تہذیبوں کا ظہور ہوا اور گین کوفسکی کا کہنا یہ ہے کہ اس زمانے کے جو آثار پنجاب میں ملے ہیں وہ باقی ہندوستان سے مختلف ہیں۔

## ۶۰۰۰ سال قبل مسیح

برصغیر کے پتھر کے زمانے کی معراج کہا جا سکتا ہے۔ وہ خطے جہاں قدرت مہربان تھی۔ وہاں کاشت شروع ہو چکی تھی۔ لوگوں نے برتن بنانے شروع کر دیے تھے اور بھیڑیں، بکریاں اور کتے پالنے شروع کر دیے تھے۔ اس کو منقش ظروف سازی کی تہذیب بھی کہتے ہیں اور ہندوستان کے شمال مغربی علاقوں یعنی آج کے پاکستان میں یہ تہذیب پورے عروج پر تھی۔ گن کوفسکی کے کہنے کے مطابق یہ سارا علاقہ ایک تہذیبی اور تاریخی وحدت تھا۔ کوٹ ڈیجی میں اس تہذیب کے آثار ملے ہیں۔ اس زمانے میں وادیوں میں کاشت ہوتی تھی۔ پتھر کے بنے ہوئے بند بھی ملے ہیں۔ کاشت آہستہ آہستہ بڑھتی رہی یہاں تک کہ فاضل پیداوار ہونے لگی جس نے شہروں کے قیام کو ممکن بنایا۔ اسی علاقے میں کوئٹہ، امری نال اور کلّو کی چھوٹی چھوٹی تہذیبیں وجود میں آئیں جن کے ماحول میں ایک وسیع تر تہذیب پروان چڑھی۔

## ۲۵۰۰۰ سے ۱۵۰۰ق م

ہڑپہ تہذیب، شمالاً جنوباً اور شرقاً غرباً تقریباً ۱۱۰۰ کلومیٹر، دجلہ و فرات اور نیل کی تہذیبوں سے زیادہ وسیع۔ باقاعدہ نقشے کے مطابق بنے ہوئے دُنیا کے پہلے شہر، پورے علاقے میں ایک سی تہذیب ایک حکومت اور اس کے باقیات تقریباً سارے کے سارے آج کے پاکستان کے علاقے میں ملے ہیں۔ یہ ہے پاکستان آج سے ۵۰۰۰ سال پہلے اس علاقے کا نام پست سندھو ہے یا سات دریاؤں کی سرزمین، رزق کی فراوانی، اتھر وید میں لکھا ہے ”سلام اس دھرتی کو جہاں غلہ اور چاول اور جو میسر ہیں جہاں پانچ قومیں آباد ہیں“



یہ وہ دن ہیں جب دنیا میں پہلی بار اس علاقے میں سوتی کپڑا بنا گیا جس نے سندھو نام پایا۔ موہنجوڈرو کی آبادی ایک لاکھ تھی۔ یہ سندھو کا شہر جہاں کہنیوں تک کپڑے پہننے، ماتھے پر تلک لگانے، گلے میں سیاہ پوتھ پہنے، کندن کے رنگ والی سہاگنیں شیو درگا دیپ لکشمی اور پیپل کی دیوی کی آرتی اتارتیں۔

## ۱۵۰۰ق م

”سندھو کے کنارے بسے ہوئے شہروں پر اللہ کا قہر ٹوٹا“ آریاؤں کا حملہ شروع ہو گیا۔ علاقہ تو آریاؤں نے فتح کر لیا مگر ہڑپہ کی برتر تہذیب نے آریاؤں کو فتح کر لیا۔ ۵۰۰ ق م تک یہ حملے جاری رہے مقابلہ بھی ہوا اور اس قدر ہوا کہ آریا گنگا جمنا کی وادی کی طرف جانے لگے اور وہاں جا کر اپنا ذات پات کا نظام بنایا۔ ہمارے علاقے نے یہ نظام نہ اپنایا۔ اس لیے یہ علاقہ بعد میں بھرشٹ قرار پایا۔ ہندوؤں کا کوئی تیرتھ اس علاقے میں نہیں ہے حالانکہ یہیں پہلا وید جو دنیا کی پہلی مذہبی کتاب ہے، لکھا گیا یہیں دنیا کا پہلا گرامیرین پاننی ہوا۔ آریائی آ کر چلے گئے مگر علاقے کی تہذیبی بنیادیں برقرار رہیں۔ زبان بھی بنیادی طور وہی رہی اور نسلی گروہ بھی وہی ویدوں میں ۱۰۰۰ق م سے ۵۰۰ ق م کے زمانے میں اس علاقے میں غیر آریائی قبیلوں کے وجود کے شواہد ملے ہیں۔ مثلاً دوآبہ رچنا میں مدرا قبیلہ۔

## ۵۰۰ق م

شمال مغربی پراکرت یا گندھارا زبان بولنے والے قبیلوں اور قومیتوں کا ایک گروہ ہندوستان کے شمال مغرب یعنی پاکستان میں وجود میں آ رہا تھا۔ مدھیا دیشی میں ایک علیحدہ زبان وجود میں آ رہی تھی۔ جو شمال مشرقی علاقوں کے درمیان حدِ فاصل کی طرح ہے۔ یہ ہے تشخص پاکستان بھارت اور بنگلہ دیش کا۔ یہ علاقہ ایران کی کیانی سلطنت کا حصہ بن گیا۔ اس سلطنت کے ہندوستانی صوبے کے بارے میں جو تحریریں ملی ہیں اُن سے پتہ چلتا ہے کہ یہ صوبہ آج کے پاکستان پر محیط تھا۔ اسانٹری اسے سندھا کہتے تھے۔

## ۴۰۰ق م

پاکستان نے کیانی سلطنت سے آزادی حاصل کر لی۔ بیرونی اثر مقامی تہذیب کو ختم نہ کر سکا۔ اس کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ اسی ماحول میں پانِنی نے دنیا کی پہلی گرامر لکھی اور اس علاقے میں پہلی یونیورسٹی پروان چڑھی۔

## ۳۲۶ق م

سکندر یونانی کا حملہ۔ اس نے اس کو علیحدہ ملک تصور کیا۔ شمال مغرب میں سوات سے داخل ہوا اور اس کی مشرقی سرحد یعنی بیاس تک گیا پھر ملتان کے رستے کراچی کے قریب تک گیا اور بلوچستان کے رستے واپس چلا گیا۔ بقول وہیلر ''یہ تھا پاکستان سکندر کے دنوں کا اور یہی ہے پاکستان آج کا'' سکندر کے جانے کے کچھ عرصہ بعد ہی چندر گپت موریہ نے یونانیوں کا اقتدار ختم کر دیا۔ چندر گپت راولپنڈی کا رہنے والا تھا مگر حکومت کا مرکز بھارت میں لے گیا۔ ۲۷۳ سے ۲۳۶ ق م تک اشوک کا دور آیا جس نے بدھ مت قبول کر لیا اور یہ بدھ دور تھا جس کا مرکز یہی علاقہ تھا۔ اشوک کے مرنے کے بعد یہ علاقہ آزاد ہو گیا۔ تیسری صدی ق م کے اختتام پر اس علاقے میں ایک آزاد حاکم سبھاگ سین کی حکومت تھی اور اس کا دارالحکومت گندھارا تھا۔

## ۱۰۰ تا ۵۰۰ عیسوی

ساکا اور کشان حکومت قائم ہوئی۔ یہ آزاد علاقہ ہندوستان کے ماتحت نہ تھا بلکہ اس کے برعکس بہت سے علاقوں پر اس کی حکومت تھی۔ حکومت کا مرکز پرش پورہ یا پشاور تھا جے سوال کی تاریخ ہند میں لکھا ہے ''پھر ملیچھوں کی حکومت آئی جو کشانوں کی حکومت تھی سندھ کے کنارے'' یہ گندھار تہذیب کا دور ہے۔

## ۵۰۰ تا ۶۰۰ء

پشاور ہند میں شامل نہ تھا۔ ہندوستان کی گرمار اپرتی ہار اسلطنت کا حصہ نہ تھا۔ نہ



ای گپت کی اور نہ ہی ہرش کی حکومت کا حصہ تھا۔ چندر گپت کی حکومت جو اشوک کے بعد سب سے بڑی تھی، میں کشمیر شامل نہ تھا، نہ ہی ستلج کے پار اس نے جانے کی کوشش کی''

## ۷۱۲ سے ۱۰۱۰ء

پہلے اُمیہ سلطنت کا حصہ رہا پھر عباسی سلطنت کا۔ پھر آزاد یہ بالکل علیحدہ ملک تھا۔ سکندر کی طرح محمد بن قاسم اور اس کے جرنیلوں کی فتوحات بھی پاکستان تک محدود تھیں۔ بقول عبداللہ یوسف علی ''دریائے سندھ کے دہانے سے کشمیر تک'' بعد میں عرب راج، سندھ، بلوچستان، بہاولپور تک محدود ہو گیا۔ شمالی پنجاب اور سرحد آزاد راجاؤں کے تحت تھے۔ بھارت کے ماتحت نہ تھے۔ ''دویا کی قدیم ہندوستان کی تاریخ'' میں لکھا ہے:

> ''عرب لکھاریوں کے نزدیک ہندوستان ہمیشہ ہند اور سندھ میں تقسیم رہا ہے۔ سندھ جہاں محمڈنوں نے فتح کر کے اپنی سلطنت قائم کر لی۔ ہندوستان سے علیحدہ ہے۔''

البیرونی نے لکھا ہے:

''اگر ہند جانا ہو تو براہ کابل جائیں اور اگر سندھ جانا ہو تو براستہ بجستان'' وہ لاہور کو ہندوستان کی شمالی حد، کہتا ہے۔ کراچی کی بندرگاہ کو ابنِ بطوطہ نے لاہورانی لکھا ہے۔ جو پنجاب اور سندھ کی بندرگاہ ہے۔ محمد علی کوفی نے تاریخ ہندوسندھ لکھی۔ البیرونی بحیرہ عرب کو سندھ ساگر کہتا ہے۔

## ۱۰۱۰ تا ۱۱۸۷ء

کو غزنوی دور کہہ سکتے ہیں۔ سلطنت کا مرکز غزنی تھا۔

## ۱۲۱۰ء

قطب الدین کی موت۔ پاکستان نصیر الدین قباچہ کے تحت بیس سال سے زیادہ آزاد رہا۔ حکومت کا مرکز بہاولپور میں اُچ تھا۔

مسلمان اور برطانوی سلطنت کا حصہ۔ جس میں جنوبی ایشیا کے بہت سے ملک شامل تھے۔ اس دوران پاکستان کے بہت سے حصے بار بار آزاد ہوتے رہے۔ انیسویں صدی کے پہلے نصف میں یہ علاقے آزاد تھے۔ بدقسمتی سے ہماری محکومی کی صدیاں ہی وہ تاریخی دور ہے جس میں دنیا کی قوموں کی جدید سیاسی معنی میں تشکیل ہوئی، مگر ہم اس عمل سے نہ گذر سکے۔ کبرال کہتا ہے کہ نوآبادیاتی نظام میں محکوم عوام کی تاریخی نشوونما ملیامیٹ ہو جاتی ہے اور یہ ہمارے تشخص کے بحران کا سب سے بڑا سبب ہے۔ مندرجہ بالا معروضات کی روشنی میں پاکستان کے قومی تشخص کے بحران کا حل یہ ہے کہ ہم اشتراک ارض کے عنصر کو دھیان میں رکھیں۔ اپنی دھرتی کو جانیں، پہچانیں، خلاؤں سے اُتر کر اس پر اپنے پیر جمائیں، اس سے پیار کریں یائے نسبتی کو چھوڑ کر اسی دھرتی کے باسی بننے کی کوشش کریں۔

اشتراکِ زبان کو ذہن میں رکھیں اور علاقائی زبانوں کے ملاپ سے بننے والی زبان کو فروغ دیں اور انگریزی وغیرہ سے جان چھڑائیں۔ اشتراکِ معاش کو ذہن میں رکھیں اور اپنی قومی معیشت کی تعمیر کریں جو سبھی افراد قوم کو باعزت روزگار مہیا کر سکے اور ہمیں ساری دنیا سے بھیک مانگنے کے عذاب سے بچا سکے اور یہ کہ ہم مشترک نفسیاتی ساخت کو ذہن میں رکھتے ہوئے ایک قومی عوامی جمہوری اور سائنسی ثقافت کی تلاش کریں۔

جو قومی ہو یعنی سامراج دشمن ہو
جو جمہوری ہو یعنی جاگیردار دشمن ہو
جو عوامی ہو یعنی سرمایہ دار دشمن ہو

اس ثقافت کی ترویج کی جائے اور اس کو ترقی دی جائے۔ پاکستانی قوم کی اس نئی ثقافت کی ترویج و ترقی ہمارا مقدس فریضہ بھی ہے۔ تاریخی جبر بھی ہے۔ ہماری بقا کا جواز بھی ہے اور ہمارے جملہ مسائل کا حل بھی ہے۔

OOO



# بھگت سنگھ

اج تریوی مارچ اے۔ بھگت سنگھ نوں یاد کرن دا دن
اسیں لائل پور والے جنھوں ہن فیصل آباد کہندے نیں
خوش قسمت ہاں جو بھگت سنگھ ساڈے ضلعے چ جمیا سی۔ میجر اسحاق محمد تے بھگت سنگھ دے گھر نوں جان والی جڑانوالہ روڈ اکوای اے۔

ایہو جہے بندے، ایہو جہی دھرتی وِچ ای جمدے نیں۔ اج انجم سلیمی تے گرمیت سنگھ دے سدے تے میں حاضر ہویاں تے دوگلّاں وی کرساں۔ میں ہن تک بھگت سنگھ دے ناں دے کٹھ وی جاندا رہیاہاں۔ وجہ میں اَج تہانوں دسداہاں۔

انگریز سرکار نے بھگت سنگھ نوں دہشت گرد کہیا سی تے اسیں انگریز دے آکھے نوں حدیث سمجھدے ہاں۔ ساڈے انقلابی۔۔۔ جیہڑے ہڈوں رومانی لوک نیں۔۔۔ انجم سلیمی نہیں، انجم رومانی نیں۔۔۔ بھگت سنگھ نوں انقلابی دی تھاں دہشت گرد کہہ کے اوس نوں وڈیاندے ہن۔

میں یاراں، دوستاں نال سنگ پھسان دی تھاں ایس بحث نوں ٹال جانداہاں۔

بھگت سنگھ انقلابی پارٹی دا بندا سی تے انقلاب دے راہ تے چل رہیا سی۔ ایہہ وکھری گل اے کہ انقلاب، ماؤ دے اکھان موجب کشیدہ کاری نہیں۔ میل گھول۔۔۔ طبقاتی جنگ۔۔۔ وِچ ہتھیار بند جدوجہد دی ضروری ہندی اے۔ کیونجہ، ظالم حکمران طبقہ، صلح صفائی نال چوری دا مال نئیں پرتاندے۔

دہشت گردی جے کوئی کردا وی ہے تے ایہہ حکمران طبقیاں دے فیدے لئی ہندی اے۔ اوہناں نوں جواز مل جاندا اے، طبقاتی ظلم ودھان دا۔

لینن نے اپنے پیواں ورگے وڈے بھرا دی نندیا کیتی سی کیونجہ اوس زار تے حملہ کیتا سی۔ نتیجے دے طور مورے کنے انقلابیاں نوں پھانسی ہوئی تے کنے سائبیریا گھلے گئے۔

آپوں بھگت سنگھ آکھیا اے۔

''مینوں پورے زور نال ایہہ اعلان کرن دیو کہ میں Terrorist نئیں تے نہ کدی ساں، میرے شروع دے انقلابی کیریئر تو کجھ لوکاں نوں ایہہ شک ہے سی۔

میں پورے یقین نال کہناہاں جو اوہناں طریقیاں دا سانوں کجھ فیدہ نہیں لبھ سکدا۔

تسیں ہندوستان سوشلسٹ ریپبلکن ایسوسی ایشن دی تاریخ توں ایہہ اندازہ لا سکدے او۔

ساڈی ساری جدوجہد دا اکو ای مقصد سی جو اسیں عظیم انقلابی تحریک نال اوہدی مسلح ونگ دے طورر جڑ جایئے۔

جے کسے مینوں غلط سمجھیا ہے تے ہن اوہ اپنا خیال بدل لوے۔ میں ایہہ تے نہیں کہندا کہ پستولاں تے بمب بے فیدہ ہوندے نیں۔ اُلٹا ایہہ ڈھیر فیدہ مند ہندے نیں۔ میں ایہہ کہنا چاہندا ہاں کہ نرا بمب سٹنا بے کار ہے بلکہ کدی کدائیں نقصان دیندا اے۔ پارٹی دے ملٹری ونگ نوں ہمیشہ جناں اسلحہ مل سکے، ایمرجنسی لئی تیار رکھنا چاہی دا ہے تے ایہناں نوں پارٹی دے سیاسی کم وِچ ہتھ پوانا چاہیدا اے۔ ایہہ پارٹی توں وکھ اپنا کم نئیں کرسکدا تے ناں



ای اینوں کرناں چاہی دا ہے۔''

اِک دُوجا اکھان اج ادیباں، شاعراں تے انقلابیاں دے کھڑ وِچ پڑھن جوگ ہے۔

''میں زور دے کے ایہہ گل آکھناں کہ میں اُمید تے اُمنگ نال بھریا ہویا ہاں، زندگی دے حسن دا موہ مینوں بہت ہے پر لوڑ پین تے میں ایہہ سب کُجھ چھڈ سکداں۔۔۔ ایہوای قربانی ہے۔''

تشدد ہمیشہ ریاست ولوں ہندا ہے۔ عوام اوس دا مقابلہ کردے کردے جت جاندے ہن تے ویریاں نوں مار بھجاندے ہن۔

آؤ اج اپنے شہیدنوں یاد کرنے ہاں تے آپو اپنے گریبان وِچ جھاکیے۔

آؤ ایہہ وی ویکھیے شہید کون ہے۔

شاہ حسین آکھیا:

شاہ حسین شہادت پائیں
جو مرن متراں دے اگے

ooo

# حسن ناصر کا راستہ

ے ایسے ناداں بھی نہ تھے جاں سے گزرنے والے
ناصحو، پندگرو، راہ گذر تو دیکھو

ایوب خاں کے مارشل لاء میں سندھ کی کمیونسٹ پارٹی کے جوائنٹ سیکرٹری کو قلعۂ لاہور میں شہید کر دیا گیا۔ ایک اور نو آموز کمیونسٹ وکیل، میجر اسحاق محمد نے حسن ناصر کا مقدمہ لڑا، تاکہ شہید کے ماتھے سے خودکشی کا داغ، وہ الزام جو اس کے قاتلوں نے لگایا تھا، دھل جائے۔

اس مقدمے کے دوران، ریاست کے مختلف بازوؤں، انتظامیہ اور عدلیہ کا کردار جیسا نظر آیا اسے میجر اسحاق محمد نے 'حسن ناصر کی شہادت' نامی کتاب میں بے کم وکاست بیان کر دیا۔

آج کا دور ہوتا تو میجر صاحب کو یہ تردّد نہ کرنا پڑتا۔ اب تو عوامی جگہوں پر بم پھینکنے والے، سر بازار، بچیوں کے سکولوں میں، بسوں میں ۔۔۔ یعنی ان جگہوں پر جہاں حکمران طبقات کے کسی فرد کی موجودگی کا امکان نہ ہو۔۔۔ ایسی جگہوں پر بم سے خودکشی کرنے والے



بھی شہید کہلاتے ہیں۔

صحیح نظریے کی اہمیت، آج سے زیادہ کبھی محسوس نہیں ہوئی۔ شاعر سوال کرتا ہے۔

ناف کو چھوتی جہاد پیشہ زبانیں
اسلحہ پرستوں کی نمائندگی پر کمر بستہ ہیں
زندگی
محبت
اور آزادی کا نمائندہ کون ہے؟

ظاہر ہے کہ وہی جو عوام میں سے ہے، عوام کا ہے، طبقاتی طور پر باشعور ہے، سیاست اور مذہب کے پیچھے طبقاتی مفادات کی سمجھ رکھتا ہے۔ حکمران طبقات کے ہذیان کو اہمیت نہیں دیتا بلکہ پسے ہوئے طبقات کے مفادات کا نگہبان ہے اور انہی میں کام کرتا ہے۔ عوام میں ملنے کے نام پر نظریاتی دھندلاہٹ (کنفیوژن) کا شکار نہیں ہوتا۔

1917ء کے عظیم اکتوبر انقلاب کے بعد سے انسانی سماج اور تاریخ، مکمل طور پر بدل چکے ہیں۔ مظلوم طبقات کے جبلی غصے کی جگہ باشعور انقلابی جدوجہد نے لے لی ہے۔ حکمران طبقات بھی، جدلیاتی طور پر اتنے ہی چالاک ہو گئے ہیں اور محکوم طبقات کو مذہب اور ملک کے نام پر لڑانے میں زیادہ ماہر۔

جب روس میں 1917ء کا دھرتی دہلا دینے والا انقلاب ہوا تو لینن کے پاس کسی خدا کا کوئی پروانہ نہ تھا، وہ تمام عمر حقائق سے صداقت کی تلاش کرتا رہا جو اس کی مادی جدلیاتی نظریے کا مغز ہے۔ اس کے ساتھی بھی اپنی اپنی سمجھ کے مطابق اس نظریے کی روشنی میں حالات کی توجیح کرتے رہے اور علاج تجویز کرتے رہے۔ ان سبھی کی آپس میں بہت بحثیں ہوئیں۔ شدید اور اکثر اوقات تلخ مگر کسی نے کبھی کوئی آسمانی حوالہ نہ دیا۔ انسانی زندگی، انسانی سماج، انسانی سوچ، مفادات اور جذبات کے حوالے سے بات کی۔ اسی سے تمام مسائل کو

سمجھنے اور حل کرنے کی کوشش کی۔ تمام مباحث میں کوئی دور از کار دلیل استعمال نہ کی گئی۔ کسی جگہ کسی معجزے کا ذکر نہیں۔ معجزہ جو جاگیرداری سماج سے مخصوص ہے۔ اسی لیے مارکس نے جاگیرداری دور کو انسان کا حیوانی دور کہا ہے۔ (Zoology کا لفظ استعمال کیا ہے)

آج کہ پاکستانی سوشلزم ایک ویرانے کا منظر پیش کرتا ہے بعض لوگ حسن ناصر کا راستہ چھوڑ کر عوام میں گھلنے ملنے کے نام پر دہشت گردوں کے انسانی حقوق کی بات کرتے ہیں۔ قبائلی اور بلوچ سرداروں کی حمایت کے جواز تلاش کرتے ہیں۔ انہیں سامراج دشمنی کا میڈل عطا کرنے پر تلے ہیں۔

پرولتاری پارٹیاں لاکھ کمزور سہی، پرولتاری نظریے کے بغیر آج کے دکھوں کا دارو ممکن نہیں۔ حسن ناصر نے تمام عمر اسی نظریے سے وفا کی۔ اسی کی راہ نمائی میں جدوجہد کی، اپنے طبقے سے غداری کی، اس کی سوچ سے بغاوت کی۔۔۔ انقلابی سوچ اور انقلابی عمل پر کاربند رہا۔

اس میں بہت سے اسباق ہیں سمجھنے والوں کے لیے۔۔۔ کوئی جہالت محترم نہیں ہوتی، حتیٰ کہ عوامی جہالت بھی۔ عوام کی جہالت کے احترام میں عوام دشمن رواج اور تہذیبی رویے اور مذہبی شعائر مقدس نہیں ہو جاتے۔ ان سب کو رد کرنا ہی انقلاب اور انقلابی سوچ ہے۔ سرداروں کی سرداری عورتوں کا کمتر مقام، مذہبی برتری، علاقائی تفاخر، قومی عصبیت، ملکی منافرت۔۔۔ کوئی بھی تو محترم اور مقدس نہیں۔ سب کو رد کرنا ضروری ہے۔ عوام کی غلط سوچ کی حد تک گرنا، انقلابی رویہ نہیں ہے۔ عوامی سوچ کی تعلیم و تہذیب، مسلسل انتھک کام کے ذریعے، عوام میں گھل مل کر یہی انقلابی کام اور انقلابی جدوجہد ہے۔ اس نہج پر کام کرتے ہوئے، اس راہ میں 'جو سب پہ گزرتی ہے سو گزری' کے مصداق جان لٹانا ہی شہادت ہے۔ مانگے کے بموں سے نہ شہادت ملتی ہے، نہ انقلاب۔ انقلاب ڈرامہ اور شعبدہ بازی نہیں۔ طبقاتی مفاد، طبقاتی منافرت، طبقاتی جدوجہد بنیادی اجزا ہیں انقلابی جدوجہد کے۔ مگر



بقول قیوم ناصر:

'نفرت کا جواز میری اور تمہاری مٹھیوں میں ہونا چاہیے'

اس جواز کے بغیر، اس نظریے کے بغیر، ہزاروں سال کی غلام بغاوتیں اور کسان بغاوتیں کس کام آئیں، لاکھوں مارے گئے، ظالموں کے ہاتھ مزید مضبوط ہوئے، غلام داری کی جاگیرداری میں تبدیلی نے ہزاروں سال لیے اور جب جاگیرداری آئی تو اس نے اس طرح پیر جمائے کہ ابھی تک جانے کا نام نہیں لیتی، اس کا نظریہ اتنا مضبوط ہوا کہ محکوموں کے دل میں اس کا تقدس اور دبدبہ گھر کر گیا۔ ظالموں کے ظلم کو قدرت کا قانون کہا اور مانا گیا۔ صحیح نظریے کی رہ نمائی کے بغیر، عراق جیسے ملکوں میں بہنے والا غریب کا خونِ رائیگاں، خون کے آنسو رُلاتا ہے۔

یورپ کے مزدور نے چار سو سال کی جدوجہد میں سرمایہ دار سے مل کر جاگیرداروں اور اس کے خداؤں کو شکست دی۔ ان کے کچھ خدا، کونوں کھدروں میں دبکے رہے۔ باقی ماندہ، جاگیرداری سماجوں میں ابھی تک دندناتے پھر رہے ہیں۔

اور پھر جدلیات کے قوانین کے تحت، سرمایہ داری سے متاثر پرولتاریہ نے سرمایہ داری سے نجات کی جدوجہد شروع کی جس کو مارکس اینگلز جیسے نظریات دان مل گئے۔ لینن جیسے رہنما اور ایک نئی دنیا وجود میں آئی۔

اب سوشلزم کی وقتی پسپائی نے رجعت پسندوں کو یہ موقعہ دیا ہے کہ اپنی اپنی جہالت کی نشاۃِ ثانیہ کا ڈھونڈورا پیٹیں مگر

ع زمانوں کے قدم واپس پلٹنے کو نہیں اُٹھتے

(غلام حسین ساجد)

یہ ہے وہ ایمان جس کی ضرورت ہے، جو انقلابی جدوجہد کا راہ نما ہے، جو علم اور سائنس کی روشنی سے منور ہے۔ جس میں لحظہ بہ لحظہ ترقی کی گنجائش اور ضرورت ہے۔ جس کی

مقدس ضیا میں حسن ناصر چلا، اس کے قدم نہ ڈگمگائے، اس کا ایمان نہ ڈولا، اس کا ایقان متزلزل نہ ہوا حتیٰ کہ شہادت کو چھولیا۔

انقلابی جدو جہد اور شہادت کارِ طفلاں نہیں۔ انسانیت کی معراج ہے۔ اور اب

نئی رت آگئی ہے
روشنی کی فصل پکنے دو
یہی روشنی ہماری رہنمائی کرے گی

رجعت کے شیاطین اندھیروں سے پکارتے ہیں۔ انہیں نظر انداز کرنے میں ہی ایمان کی سلامتی ہے۔ ڈھنڈورچی تو بس ڈھنڈورچی ہوتے ہیں۔ علم اور انقلاب، سنجیدہ ذہن اور ایمان کی پختگی مانگتے ہیں۔ مسلسل اور طویل جدو جہد۔۔۔شام سے پہلے کیش کروانے کی خواہش، انقلابی جدو جہد نہیں، حکمران طبقات کی دہاڑی داری ہے۔

ہمارے لیے تو جدلیاتی مادیت کا علم، میجر اسحاق محمد کا انقلابی عمل اور حسن ناصر کی استقامت اور شہادت راہ نما ہیں۔

حسن ناصر زندہ باد

OOO



# فیضؔ اور عصرِ حاضر

عصرِ حاضر کیا ہے؟ تخلیق کاروں سے کیا مطالبہ کرتا ہے؟ فیضؔ ان سے کیسے عہدہ برآ ہوا۔۔۔ (عصرِ نو، عصرِ حاضر، عصرِ جدید اور عہدِ جدید کو میں نے مترادفات کے طور پر استعمال کیا ہے)

ماؤ کا ایک مصرع ہے:

"عظیم انسان ڈھونڈنے ہوں تو عصرِ حاضر سے لو لگاؤ"

اس کی تفسیر یہ ہے۔

متقدمین کا تمام علم اور تجربہ متاخرین کی دسترس میں ہوتا ہے۔ جس سے وہ مستفید ہوتے ہیں۔ بچہ، باپ کے کندھے پر کھڑا ہو کر باپ سے لمبا ہو جاتا ہے۔ فیضؔ کی عظمت کے اجزائے ترکیبی میں یہ عنصر شامل ہے۔

عصرِ حاضر بیسویں صدی سے عبارت ہے۔ 9 سال اور جمع کر لیں۔ یہی زمانہ ہے سرمایہ داری کے عروج کا سامراج کے قیام کا اور یہی زمانہ ہے سرمایہ داری کی شکست کا۔ عوام نے اپنی خام قوت اور جدید خیالات اور نظریات کے بل بوتے پر ظالمانِ جہاں کو شکست

دی ہے۔

اقبالؔ نے ’کب ڈوبے گا سرمایہ پرستی کا سفینہ‘ کی حسرت کا اظہار کیا۔ فیضؔ کہ سدا کار جائی ہے۔ کہا:

اجنبی ہاتھوں کا بے نام، گراں بار ستم
آج سہنا ہے، ہمیشہ تو نہیں سہنا ہے

عصرِ حاضر یا عصرِ نو یا عصرِ جدید، ادب میں جدیدیت اور مابعد جدیدیت کی روایت کا دور ہے۔ اس روایت کا مغز ہے۔

Subject یعنی موضوع پر زور، راوی کے روایت کرنے کے اسلوب سے احتراز، جنسی تفریق سے حذر کیا نظر آتا ہے کی بجائے، نظر کیسے آتا پر زور مؤخر الذکر کے بطن سے ساختیت اور مابعد ساختیت وجود میں آئیں۔

قدیم یونانیوں کی طرح فلسفیانہ سطح پر دنیا کو سمجھنے کی تڑپ، بنے بنائے گھڑے گھڑائے نظریات سے انکار۔ الغرض یہ ہیں 20ویں صدی کے خیالات بالخصوص مغربی دنیا کے۔ ان میں وکٹورین محاکمات کا انکار ہے۔ آرٹ ایسا ہونا چاہیے، ویسا ہونا چاہیے کا انکار ہے۔ اس چاہیے کو دیس نکالا ملا۔ اس لہر کی ابتدا کے بڑے نام ہیں۔ ورجینیا وولف، جیمز جوائس، ٹی ایس ایلیٹ، عذرا پاؤنڈ، ملارما، کافکا، رلکے۔ یہی لوگ ہمارے ہاں کے ادبی مباحث کا بھی خام مال ہیں۔ دو ہی صورتیں ہیں۔ ان کے نظریات کا اقرار کرو یا ان سے انکار۔ بات انہی سے چل کر انہی پر ختم ہوتی ہے۔

ادب میں عوام کی زبانیں در آئیں۔ Kings English اور اردوئے معلیٰ کی اصطلاحات، باطل ٹھہریں۔ موضوعات بھی بدلے۔ آرٹسٹ بذاتِ خود موضوع بنا۔ خود کلامی، خود شناسی کا چلن آیا۔ ادب کا مواد عام لوگوں کی زندگی ٹھہری۔ جنوں، پریوں، نوابوں، بادشاہوں کے قصے متروک ہوئے۔ برصغیر میں اس کے ساتھ ترقی پسندی اور انقلابی اور



مزاحمتی ادب کا پیوند لگا۔ غرضیکہ عصرِ جدید وہی ہے جس میں ہم آپ سانس لے رہے ہیں، جس میں فیضؔ نے اپنی حیاتِ ارضی بسر کی۔

سماجی طور پر یہ طبقاتی جدوجہد کا دور ہے اس لیے مارکس کا دور ہے۔ وہی مارکس جس کے بارے میں علامہ نے کہا تھا کہ

”پیغمبر تو نہیں مگر اس پر کتاب اتری ہے“

لفظی ترجمے کے شوقین اس پر اعتراض کرتے ہیں۔ نیست پیغمبر و لیکن در بغل کتاب وارد۔۔۔ اور کتاب تو ہر طالب علم کی بغل میں ہے۔۔۔ ہوتی ہوگی۔ ہم نے تو موبائل فون اور کلاشنکوف والے طالبانِ علم ہی دیکھے ہیں۔

تاریخی طور پر یہ ملکوں اور قوموں کی آزادی کا دور ہے۔ یکے بعد دیگرے، محکوم اقوام آزاد ہوتی چلی گئیں۔ سامراجی اور نوآبادیاتی ممالک معذرت خواہانہ رویہ اپنا رہے ہیں۔ جاپان نے چین سے معافی مانگ لی۔ ایران امریکہ سے معافی منگوانا چاہتا ہے۔ ہر ملک ملکِ ماست کا فخریہ نعرہ متروک ہوا۔

علمی طور پر عصرِ جدید، سائنس کا دور ہے۔ زمین اب گائے کے سینگوں پر ٹکی ہوئی نہیں، قدرتی آفات امیروں کے گناہوں کی سزا دینے کے لیے غریبوں پر نازل نہیں ہوتیں۔ ان کے کچھ طبعی، قدرتی اسباب ہیں۔ سورج اور ستارے، اب زمین کے گرد چکر نہیں لگاتے، کائنات کا یہ تماشہ حضرتِ انسان کی تفریحِ طبع کے لیے برپا نہیں کیا گیا۔

حیاتیاتی طور پر Natural Selection ہی توضیع ہے۔ لاکھوں اقسام کی نباتاتی اور حیوانی حیات کا تنوع تبھی سمجھ آتا ہے جب نظریۂ ارتقا پر مغز ماری کی جائے۔ عصرِ جدید ڈارون کا ہے۔ اکبر الٰہ آبادی پر اب ہنسی بھی نہیں آتی۔ اب شاعر کا مقام اور ہے۔

طبعِ شاعر ہے جنگاہِ عدل و ستم
منصفِ خیر و شر حق و باطل ہیں ہم

شخصی طور پر یہ دور ہے Humanism کا۔ انسان ہی انسانی اعمال کا متروک ہے اور ذمہ دار بھی، کوئی غیر انسانی چیز نہیں۔ انسان کے بطور انسان کے حقوق ہیں۔ جنسی اور نسلی اعتبار سے کوئی برتری نہیں۔

انسانی حوالے سے یہ آزادی کا دور ہے۔ یوں نہیں کہ آزادی سب کو مل گئی ہے۔ گو سب کو بہم بادہ و ساغر تو نہیں ہیں، مگر آزادی سب کے ایجنڈے میں شامل ہے اور ایجنڈے میں وہی بات شامل ہوتی ہے جو ممکنات میں ہوتی ہے۔ اب بادشاہ ظلِّ الٰہی نہیں ہیں یہ سایۂ ناپید ہو چکا ہے۔ یہ تصور ہی مضحکہ خیز ہے اور مضحکہ خیز نظریات اور ادارے آج نہیں تو کل معدوم ہو جاتے ہیں۔

انسانی تعلقات کا رُخ بھی بدل گیا ہے۔ یہ بات ہر کہ و مہ کی سمجھ میں آ گئی کہ پیار و محبت صرف برابری کی سطح پر ہو سکتا ہے۔ ایک لونڈی اور ’کدموں کی کھاک‘ اپنے آقا کی چاکری تو کر سکتی ہے، پیار نہیں۔ نوکر تو مالک سے صرف نفرت کر سکتا ہے۔۔۔ رہا قدموں کی خاک چاٹنے والا آقا۔۔۔ غلام دار تو ہو سکتا ہے۔ عاشق زار نہیں۔

عصرِ جدید، انسانی نفسیات کی گتھیاں سلجھانے کا دور بھی ہے۔ فرائیڈ کی کتاب ’خوابوں کی تعبیر‘ 1900ء میں چھپی اور خوابوں کو انسانی نفسیات کا حصہ بنا گئی۔ خواب الوہی وائرلیس نہیں خوابوں کی بنیاد پر قائم مفروضے باطل ہوئے۔

قدرتی سائنسوں میں عصرِ جدید آئن سٹائن کا ہے۔ جس نے بقول علامہ ذرے کا جگر چیرا۔

یہ تھا مختصراً عصرِ حاضر کا بیان، جس کا ایک مغنّی ہے فیض احمد فیض۔۔۔ کھرج میں، دھیمے سروں میں انقلاب کی للکار۔

فیض اپنے عہدے سے کیسے عہدہ برآ ہوا۔ نوجوانی میں اسے احساس ہوا کہ

ے موت اپنی نہ عمل اپنا نہ جینا اپنا
کھو گیا شورشِ گیتی میں قرینہ اپنا



مگر اس کا احساس بیدار تھا ہمت بلند تھی۔ سوچا انسان کے بس میں اتنا تو ہے۔

ع گرم رکھ آتشِ پیکار سے سینہ اپنا۔۔۔

فیض کہ تمام عصری علوم کا شناور تھا، تمام ترادبی روایت کا شناسا تھا۔ اپنے اردگرد پر گہری نظر رکھتا تھا اور حالات نے اسے سمجھایا کہ

ے ہو چکا ختم رحمتوں کا نزول
بند ہے مدتوں سے بابِ قبول

بے نیاز دعا ہے ربِّ کریم۔ انسان اگر انسان ہے تو اپنے حالات سے، اردگرد کے حالات و واقعات سے سیکھتا ہے۔ سمجھنے کی کوشش کرتا ہے۔ فیض نے کیا سیکھا کیا سمجھا۔

ے عاجزی سیکھی، غریبوں کی حمایت سیکھی
زیردستوں کے مسائل کو سمجھنا سیکھا

اور ان زیردستوں کے بارے میں یہ سیکھا۔

ے یہ چاہیں تو دنیا کو اپنا بنالیں
یہ آقاؤں کی ہڈیاں تک چبالیں

مگر خواب تو نرے پرے خواب ہیں۔ عملاں باجھوں گلاں کوڑیاں۔

ے دیکھ کہ آہن گر کی دکان میں
تند ہیں شعلے، سرخ ہے آہن
کھلنے لگے قفلوں کے دہانے
پھیلا ہر اک زنجیر کا دامن

ایک لوہار بھی اپنے عمل سے اپنی قوم کو آزادی دلا سکتا ہے۔ ایران کا لوہار۔۔۔ آہن گر۔۔۔ کاوہ غلاموں کی زنجیریں کاٹ دیتا تھا کہ انہیں آمر ضحاک سے نجات ملے۔ ضحاک جو اپنے باپ کا قاتل تھا۔ اس عملِ نیک کے اجر کے طور پر شیطان نے اس کے کاندھوں

پر بوسہ دیا اور اس جگہ سے سانپ اگے۔شیطان نے مشورہ دیا کہ سانپوں کو نوجوانوں کا خون پلاؤ۔دنیا بھر کے آمر آج تک، ضحاک کی اس حدیث پر عمل پیرا ہیں اور کاوہ آہن گر کے پیرو عوام کو نجات دلانے میں مصروف اور

ان دونوں میں رن پڑتا ہے
نت بستی بستی نگر نگر

کاوہ نے اپنی چمڑے کی جیکٹ سے جھنڈا بنالیا۔جسے درفش کاویانی کہتے ہیں۔
بعد میں آنے والے بادشاہوں نے اس جھنڈے کو اپنالیا۔اس پر ہیرے ٹانکنے لگے۔

حکمران ہمیشہ سے یہی کرتے آئے ہیں۔انقلابیوں کا ڈنک نکال کر انہیں اپنالو۔
ان کے مزاروں پر قوالیاں کراؤ۔اشفاق احمد کہ 'خلطِ مبحث' کا بادشاہ ہے (King of Confusion) انقلابی فیض کو 'ملامتی صوفی' کہتا ہے کیونکہ انقلابی کی بجائے صوفی حکمرانوں کو قبول ہیں۔ان کے مزاروں پر ننگے پاؤں جاتے ہیں۔صوفی ازم کے فروغ کے لیے بورڈ بناتے ہیں۔

آپ پوچھیں گے درفش کاویانی کا انجام کیا ہوا؟ عرب فاتحین نے کہ غیر جذباتی اور عملی لوگ تھے، وہ جھنڈا جلا دیا۔جلانے سے پہلے احتیاطاً ہیرے اتار لیے۔

ایران کا ایک اور سوشلسٹ پیغمبر مزدک تھا۔اسے بھی عوام کی جانب داری کے سنگین جرم پر موت کے گھاٹ اتار دیا گیا۔۔۔

اس تمام روایت پر فیض کی گہری نظر ہے۔اس نے دورِ جدید کے فلسفہ۔۔۔دنیا کو بدلنے کا فلسفہ۔۔۔کا علم بھی سبقاً سبقاً فضل الٰہی قربان کے سٹڈی سرکل میں پڑھا۔

پنجابی، اردو، انگریزی، فارسی ادب کو اچھی طرح کھنگالا۔اگر وہ حافظ اور سعدی اور مغرب کے دانش کے سوتوں سے فیض یاب ہوا تو میر اور غالب اور دوسرے اساتذہ سے بھی مستفیض ہوا۔(غالب اور میر البتہ بدقسمت ہیں کہ اقبال اور فیض کو نہ پڑھ سکے)



جدید اور قدیم علوم میں شناوری کر کے اس نے عالم پیر کی کہاوت کی ثنا خوانی نہیں کی۔آس میں، زندگی بھرنے کی جہد کی جیسا کہ حافظ نے کہا ہے۔

ع عالم پیر دگر بارہ جوان خواہد شد

یا خواجہ فرید کا ارشاد ہے۔

ع جھوکاں تھسین آباد ول

وہ عمل کا آدمی تھا اور ن۔م راشد کی طرح سوچتا تھا۔

میں نہ جاؤں گا تو دشمن کو شکست
آسمانوں سے بھلا آئے گی

یہ سوچنے والے انسان کا مجموعۂ خیال، اک عملِ پیہم ہے۔اس کا ذہن سوال کرتا ہے۔

کیا تیرے اذن سے کابیل کی خو قائم ہے
کیا یہ خو تا ابد میرا مقدر ہو گی

(ضیا جالندھری)

راشد کہتا ہے۔

خدا سے بھی علاجِ دردِ انساں ہو نہیں سکتا

اور پنجاب کا ان پڑھ کسان بھی کہتا ہے۔

بندہ ای بندے دا دارو ہندا اے

اگر انسانوں نے ہی انسانوں کے مسئلے حل کرنے ہیں تو Humanism بھی سمجھ میں آتا ہے، مارکسزم بھی، فیض احمد فیض میں

اٹھو سب خالی ہاتھوں کو
اس رن سے بلاوے آتے ہیں

جب اس کا ذہن صاف ہو گیا تو پھر اس نے پیچھے مڑ کر نہیں دیکھا۔گومگو کا شکار نہیں

ہوا۔ اس کا ذہن صاف تھا، اس کا مقصد واضح تھا، روشن تھا۔ کہتے ہیں اندھیرا تو برا ہے ہی، جھٹ پٹا اندھیرے سے بھی زیادہ خطرناک ہے کیونکہ یہ ہمیں آہستہ آہستہ اندھیرے کا عادی کر دیتا ہے۔ یہی سرکاری ادیبوں کا فرض منصبی یا Nature of Job ہے۔ معاملات کو دھندلا دینا، الجھا دینا۔ کسی میراثی سے کسی نے کربلا کے معرکہ حق و باطل کی نسبت سوال کیا تو اس نے جواب دیا۔

''اساں شوہدے میراثی، سانوں کی حسیناں پاکاں نال یاں
یزیداں پاکاں نال''

عصرِ جدید کے ساتھ ساتھ لوگ روحِ عصر یا Zietgeist کی بات بھی کرتے ہیں۔
میں رُوح پر زیادہ وقت نہیں لوں گا۔ بس ایک کہانی سنانی مطلوب ہے۔

ایک تھے پروفیسر قیوم نظر۔ مل ملا کر کسی وفد کے ساتھ پیرس پہنچ گئے۔ دوستوں کی ہدایت کے مطابق ایفل ٹاور اور نائیٹ کلب تو ایک ہی دن میں بھگتا دیے اور پھر سفارت خانے کے پیچھے پڑ گئے کہ سارتر سے ملاقات کراؤ، اچھا C.V بن جائے گا۔ ان لوگوں نے بصد مشکل پندرہ منٹ کی ملاقات کرا دی۔ پروفیسر صاحب کو عزت سے ڈرائنگ روم میں بٹھا دیا گیا۔ سارتر سے اردو کے قاری ناواقف نہیں۔

وجودیت کے فلسفے کا ایک بڑا نام ہے۔ الجزائر کی جنگِ آزادی کی بہت شدّ و مدّ سے حمایت کی۔ فرانس کے عمّالِ حکومت اسے قید کرنا چاہتے تھے۔ انہوں نے جنرل ڈیگال سے اجازت طلب کی کہ وہ اس وقت فرانس کا صدر تھا اس نے منع کر دیا اور وہ تاریخی جملہ کہا:

''میں فرانس کو کیسے قید کر سکتا ہوں؟ سارتر فرانس ہے۔''

سارتر، پروفیسر صاحب سے ملنے اندر آیا، ہاتھ ملایا، خیریت دریافت کی اور کہا:

''پروفیسر صاحب، جنگِ ویت نام کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟''

جواب ملا: ''ہم ادیب لوگ ہیں، ہمیں ویت نام سے کیا لینا دینا۔''



سارتر نے احتراماً کھڑے ہو کر پروفیسر صاحب سے ہاتھ ملایا۔ خدا حافظ کہا، Sorry یہ میٹنگ جاری نہیں رہ سکتی۔

سارتر واپس اندر چلا گیا۔ لاہور پہنچ کر پروفیسر صاحب بہت کلپے۔ فرانسیسیوں، بالخصوص سارتر کی بدتمیزی کا ذکر ہر ملنے والے سے کرتے رہے تا آنکہ دوستوں نے سمجھایا کہ حضت اس میں تنقیص آپ کی ہوتی ہے۔ چپکے ہو رہے دل ہی دل میں مغرب کو گالیاں دیتے رہے۔

مشہور ادیب، براڈ کاسٹر حمید نسیم نے ذکر کیا ہے کہ میں نے فیض صاحب کو ایک شعر سنایا:

؎ وہ تو وہ ہے تمہیں ہو جائے گی نفرت خود سے
اک نظر تم مرا قیوم نظر دیکھ تو لو

فیض صاحب ہلکا سا مسکرائے۔ فرمایا کسی کا دل نہیں دکھانا چاہیے۔ جدیدیت کا ایک جزو Playfullness بھی ہے۔ اس لیے یہ قصہ آپ کے گوش گذار کر دیا۔۔۔ روحِ عصر کی بات بھی اس میں آ گئی ہے۔

ہر سوچنے سمجھنے والے انسان کا یہ حق ہے کہ پرانے ادب اور تاریخی واقعات کو، آج کی نظر سے، آج کی بصیرت سے پرکھے۔۔۔ میر جب کہتا ہے:

ع مژگاں تو کھول شہر کو سیلاب لے گیا

تو کیا یہ وہی رویہ نہیں جو سارتر نے اپنایا۔ شتر مرغ کی طرح ریت میں سر چھپانا، ادب کا منصب نہیں۔ اپنی نئی بصیرت سے شاعر۔۔۔ مروجہ Form میں نئے رنگ نئے آہنگ بھرتا ہے۔ فیض کی نعت کا ایک شعر ملاحظہ فرمائیں:

؎ باید کہ ظالمان جہاں را صدا کند
روزے بسوئے عدل و عنایت تو

اسی حوالے سے فیضؔ کا 'مرثیہ امام' غور طلب ہے:

اک گوشے میں ان سوختہ سامانوں کے سالار
ان خاک بسر، خانماں ویرانوں کے سردار
تشنہ لب و درماندہ و مجبور و دل افگار
اس شان سے بیٹھے تھے شہِ لشکرِ احرار
مسند تھی نہ خلعت تھی نہ خدام کھڑے تھے

جیش باطل آئی۔

پر باندھے ہوئے حملے کو آئی صفِ اعداء
تھا سامنے اک بندۂ حق یکہ و تنہا

ان حالات میں خطبہ کیا ارشادِ امامِ شہدا نے توجہ طلب:

فرمایا کہ کیوں در پئے آزار ہو لوگو
حق والوں سے کیوں برسرِ پیکار ہو لوگو
واللہ کہ مجرم ہو گنہ گار ہو لوگو
معلوم ہے کچھ کس کے طرف دار ہو لوگو

کیوں آپ کے آقاؤں میں اور ہم میں ٹھنی ہے
معلوم ہے کس واسطے اس جاں پہ بنی ہے

طالب ہیں اگر ہم تو فقط حق کے طلبگار
باطل کے مقابل میں صداقت کے طلبگار

انصاف کے، نیکی کے، مروّت کے طلبگار
ظالم کے مخالف ہیں تو بے کس کے مددگار



جو ظلم پہ لعنت نہ کرے آپ لعیں ہے
جو جبر کا منکر نہیں، منکرِ دیں ہے

یہی وہ سوال ہے جو تاریخ ہر شاعر سے، ہر ادیب سے، ہر انسان سے پوچھتی رہتی ہے۔۔۔اے اہلِ قلم تم کس کے ساتھ ہو؟

ع معلوم ہے کچھ کس کے طرف دار ہو لوگو

فیضؔ نے اپنی طرف داری اس تقریب میں واضح کی ہے جو اس نے ماسکو میں منعقدہ لینن امن انعام کی تقریب میں بزبانِ اردو کی تھی۔

یوں تو ذہنی طور سے مجنون اور جرائم پیشہ لوگوں کے علاوہ سبھی مانتے ہیں کہ امن اور آزادی بہت حسین اور تابناک چیزیں ہیں اور سبھی تصور کر سکتے ہیں کہ امن گندم کے کھیت ہیں اور سفیدے کے درخت دلہن کا آنچل ہے اور بچوں کے ہنستے ہوئے ہاتھ، شاعر کا قلم اور مصور کا موئے قلم اور آزادی ان صفات کی ضامن اور غلامی ان سب خوبیوں کی قاتل ہے جو انسان اور حیوان میں تمیز کرتی ہیں۔

اس لیے بظاہر امن اور آزادی کے حصول اور تکمیل کے متعلق، ہوش مند انسانوں میں اختلاف کی گنجائش نہ ہونا چاہیے۔۔۔لیکن بدقسمتی سے یوں نہیں ہے۔

انسانیت کی ابتدا سے اب تک، ہر عہد اور ہر دور میں متضاد عوامل اور قوتیں برسرِ عمل اور برسرِ پیکار رہی ہیں۔ یہ قوتیں ہیں تخریب وتعمیر، ترقی اور زوال، روشنی اور تیرگی، انصاف دوستی اور انصاف دشمنی کی قوتیں یہی صورت آج بھی ہے اور اسی نوعیت کی کش مکش آج بھی جاری ہے۔

دورِ حاضر میں جنگ سے دو قبیلوں کا باہمی خون خرابہ مراد نہیں ہے۔ آج کل جنگ اور امن کے معنی ہیں امنِ آدم کی بقا اور فنا۔

اب سے پہلے آپس میں چھین جھپٹ اور لوٹ مار کا کچھ نہ کچھ جواز موجود تھا۔۔۔

اب انسانی عقل، سائنس اور معذرت کی بدولت۔۔۔ سب تن بخوبی پل سکتے ہیں اور سبھی جھولیاں بھر سکتی ہیں۔۔۔ بشرطیکہ قدرت کے بے بہا ذخائر۔۔۔ جملہ انسانوں کی بہبود کے لیے کام میں لائے جائیں۔

ایک طرف سامراجی قوتیں ہیں۔۔۔ دوسری طرف وہ طاقتیں ہیں جنہیں۔۔۔ انسانوں کی جان زیادہ عزیز ہے۔

غرض کئی محاذوں پر، کئی صورتوں میں تعمیر اور تخریب، انسان دوستی اور انسان دشمنی کی یہ چپقلش جاری ہے۔۔۔

''مجھے یقین ہے کہ انسانیت، جس نے اپنے دشمنوں سے آج تک کبھی مار نہیں کھائی ہے، اب بھی فتح یاب ہو کر رہے گی۔''

یہ ہے فیضؔ کا مقصدِ حیات، اسی دھن میں عمر گزار دی۔

شاعر کا کام کیا ہے؟ یہ بھی فیضؔ کی زبانی سن لیجیے۔

''غالبؔ نے لکھا تھا جو آنکھ قطرے میں دجلہ نہیں دیکھ سکتی، دیدۂ بینا نہیں ہے، بچوں کا کھیل ہے۔'' (مگر) شاعر کا کام محض مشاہدہ ہی نہیں، مجاہدہ بھی اس پر فرض ہے۔ شاعر یا ادیب کو دجلہ دیکھنا ہی نہیں دکھانا بھی ہوتا ہے۔

ادیب خود بھی اسی دجلہ کا ایک قطرہ ہے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ دوسرے ان گنت قطروں سے مل کر اس دریا کے رخ، اس کے بہاؤ، اس کی ہیئت اور اس کی منزل کے تعین کی ذمہ داری بھی ادیب کے سر آن پڑی ہے۔

فیضؔ تمام عمر اسی فلسفے پر عمل پیرا رہا، آخری سانس تک ریلوے یونین، پوسٹ مین یونین، پرورش لوح و قلم، پاکستان کے بہترین اخبارات۔۔۔ پاکستان ٹائمز امروز، لیل و نہار کی چیف ایڈیٹری، نام نہاد راولپنڈی سازش کیس، قید و بند، تنہائی، بازار میں پابجولاں، دنیا بھر کے غم اپنانے کا عزم، ایرانی طلبہ کا نوحہ، روزن برگ جوڑے کا مرثیہ، انسانی بھائی چارہ،



سانحہ انقلاب، فلسطینی پرچے کی ادارت اور اس دور میں بھی خیال سوئے وطن رواں، سمندروں کی ایال تھامے، افریقی جدوجہد کی دھمال نے اس کے لہجے کو گھن گرج دی۔ میجر اسحاق کی یاد میں بھی وطن کے لیے تڑپ۔۔۔ ہر خارِ رہِ دشتِ وطن کا ہے سوالی۔۔۔ کب دیکھیے آتا ہے کوئی آبلہ پا اور۔

فیضؔ نے کہا تھا:

ع کیوں نہ جہاں کا غم اپنا لیں

جہاں نے بھی فیضؔ کو اپنا لیا۔ ملکوں ملکوں فیضؔ کا نام زندہ ہے۔ تمام بڑی زبانوں میں ترجمہ ہو چکا ہے۔ لینن پیس پرائز کا حق دار ٹھہرا۔ یاسر عرفات نے لکھا

''سلام انقلابی کے بعد۔۔۔

فلسطینی عوام نے آپ کی ذات میں ایک ترقی پسند اور اس کے لیے جدوجہد کرنے والا شاعر پایا ہے۔ آپ ایک عوام دوست انسان ہیں۔

آپ کی مخلصانہ اور صداقت پر مبنی شاعری جس میں فلسطینی عوام کا ذکر ہے اور خاص طور پر ان کے بچوں اور انقلابیوں کا تذکرہ ہے۔ عدم آباد تک ایک ایسا نمونہ پیش کرتی رہے گی جس سے برادرانہ صداقت اور مخلصانہ محبت اُجاگر ہوتی ہے۔

بہترین تمناؤں اور احترام کے ساتھ اور اس نعرے کے ساتھ

''انقلاب فتح تک''۔۔۔ آپ کا مخلص یاسر عرفات۔

جس راہ پر فیض چلا، وہی دیس دیس کے انقلابیوں کی راہ ہے۔ اس کی زبان ہی سب کی زبان ہے۔

؎ یہی قصہ ملکوں ملکوں دہرایا جاتا ہے
ہر زباں با چنگ و نے بر سرِ بازار دگر

فیضؔ نے وطن سے ٹوٹ کر پیار کیا۔

ے چاہا ہے اسی رنگ میں لیلائے وطن کو
تڑپا ہے اسی طور سے دل اس کی لگن میں

اس نے حُبِ وطن کے سبھی تقاضے پورے کیے۔

ے واپس نہیں پھرا کوئی فرمان جنوں کا
تنہا نہیں لوٹی کبھی آواز جرس کی

اور ایک اچھی اور بھرپور زندگی گزارنے کے بعد وہ اطمینان سے کہہ سکتا ہے۔

ع ہر داغ ہے اس دل میں بجز داغِ ندامت

OOO



# فیضؔ کا فلسفۂ انقلاب

بعض اوقات جرنیل بھی عقل کی بات کر جاتے ہیں۔ ڈی۔ گال فلاسفر نہ تھا۔ عمل کا آدمی تھا۔ اس نے کہا ہے:

"غور و خوض بہت سے لوگ مل کر کرتے ہیں۔ عمل فردِ واحد کرتا ہے۔ ہم میں سے اکثر اس انتظار میں عمل نہیں کرتے کہ پہلے اپنا فلسفہ تشکیل دے لیں پھر دیکھیں گے یا اس انتظار میں رہتے ہیں کہ اب کی بار من و سلویٰ آسمان سے گرے تو ساتھ فلسفے کی ایک کتاب بھی ہو۔۔۔ خیر یہ تو ایک جملۂ معترضہ تھا۔

فردِ واحد فلسفے کی تخلیق نہیں کرتا۔ مارکس نے اپنے سے پہلے آنے والے ہر بڑے فلسفی کو پڑھا۔ سبقاً سبقاً۔۔۔ طالب علم کی طرح۔ پھر اپنے اردگرد کے مشاہدات اور اپنے زمانے کے عمل کی تلخیص، موجود فلسفے میں شامل کی۔ نتیجتاً جو ملغوبہ سامنے آیا۔ مارکس کا فلسفہ کہلایا جو رایا دونافسکا یا کے بقول ہیگل کی جدلیات کی مادیت ہے۔

اب جو فیضؔ کے فلسفے کی ڈھنڈیا پڑی ہے تو میرے کان کھڑے ہوئے۔ اردو کے عظیم ترین شاعر اقبالؔ کو بھی ہم نے فلسفی اور علامہ بنا دیا ہے۔ اقبالؔ نثر لکھنا بھی جانتا تھا، فلسفی

بننے کا شوق ہوتا تو نثر میں طبع آزمائی کرتا، وہ تو شاعر تھا اور اس طرح کے خوبصورت شعر کہتا تھا:

ے نظر آئیں مجھے تقدیر کی گہرائیاں اس میں
نہ پوچھ اے ہمنشیں مجھ سے وہ چشمِ سرمہ سا کیا ہے؟

کہ طبع شاعر کا وطن اس کے سوا اور نہیں۔ اقبال کی غزلیں پڑھیے، اگر اللہ توفیق دے۔ ہم نے اسے پہاڑوں کی چٹانوں سے باندھ دیا ہے۔ کیا فیض کا حشر بھی اقبال جیسا ہونے والا ہے کہ ہر مقرر اور مُلّا کے ہاتھ چڑھ جائے۔

کیا فیض نے الگ سے کوئی اپنا فلسفہ گھڑ لیا ہے۔ ویسے تو ہر شخص فلسفی ہے۔ ان پڑھ ساس، نئی بیاہی دلہن سے کہتی ہے 'اے کڑیے، تو کیوں روز منہ دھونے بیٹھ جاتی ہے، ہمارے ہاں یہ رواج نہیں' یہ اس خاتون کا فلسفۂ حیات ہے۔ جس طرح عورتوں کو زندہ دفن کرنا اور کتوں سے پھڑوانا، ہمارے وفاقی وزراء کا فلسفۂ حیات ہے۔۔۔ مگر ہم شاید زیادہ انسانی سطح پر گفتگو کر رہے ہیں؟

فلسفہ تو زندگی کے مجموعی ادراک کا نام ہے۔ نسل در نسل، انسانی تجربات، انسان کے شعور میں داخل ہوتے جاتے ہیں تا آنکہ کوئی نابغہ اس تجربے کو پہلے سے موجود عقل کے بھنڈار میں شامل کر دیتا ہے اور ایک نئی تشکیل کو اپنی سوچ کا حصہ بنا کر آگے بڑھتے رہتے ہیں۔ یہاں تک کہ نئے تجربات نئی تشکیل کے طالب ہوں۔

فیض تو جوانی سے ہی، ہر ایمان دار نوجوان کی طرح اپنے عہد کے فلسفے سے۔۔۔ جو تھا بھی انقلاب کا فلسفہ۔۔۔ متاثر تھا۔ اس نے اس کو سیکھا، اس کی تعلیم حاصل کی، کہ کوئی علم سیکھے بغیر حاصل نہیں ہوتا اور فلسفہ تو سب سے اعلیٰ علم ہے۔ اس کی تعلیم ان مدرسوں میں ہوئی جو Study Circle کہلاتے تھے۔ اس کے استاد فضل الٰہی قربان اور دوسرے انقلابی لوگ تھے۔ اسی تعلیم کو اس نے حرزِ جاں بنایا اور تمام عمر اس پر عمل کیا تا کہ انقلاب کی منزل قریب آ جائے۔ یہ وہی فلسفہ ہے جس سے 20ویں صدی عبارت ہے۔



فیض کا فلسفہ یا وہ فلسفہ جس پر فیض عمل پیرا رہا، اس کی شاعری اور اس کی زندگی کے ہر پہلو میں نمایاں ہے۔ وہ فلسطینی مجاہدوں کا پرچہ بھی ایڈٹ کرتا ہے اور پوسٹ مین یونین اور ریلوے مزدوروں کی یونین میں بھی کام کرتا ہے۔ فیض کا فلسفہ، فیض کی زندگی اور فیض کی شاعری میں ڈھونڈنا پڑے گا۔۔۔ خوش قسمتی سے فیض کا کلام، زمانی ترتیب سے نسخہ ہائے وفا میں ملتا ہے۔ تو آیئے فیض کا جائزہ لیں۔۔۔ وہ جسے اختیاری زبان میں کہتے ہیں۔۔۔ مہ و سال کے آئینے میں۔

اوائل جوانی میں، کچھ الجھی ہوئی باتیں، کچھ بہکے ہوئے نغمے۔۔۔ اور جب کٹھور دنیا کا ادراک ہوا تو پتہ چلا کہ

ے موت اپنی نہ عمل اپنا نہ جینا اپنا
کھو گیا شورشِ گیتی میں قرینہ اپنا

لیکن جوانی کا جوش قائم تھا۔۔۔

ع گرم رکھ آتشِ پیکار سے سینہ اپنا

پھر راستے کی مشکلات اور مایوسی، جس میں سے ہر سالک گزرتا ہے۔

ے ہو چکا ختم رحمتوں کا نزول
بند ہے مدتوں سے بابِ قبول
بے نیازِ دعا ہے ربِّ کریم

یہ ہے فلسفے کا پہلا سین کہ انسان ہی انسان کا راہ نما ہے۔ یہ دنیا کیوں ہے؟ کیا ہے؟ اس میں اتنے بہت سے دکھ کیوں ہیں؟ یہ سوالات اور دل و نظر کی وہ پاکیزگی جو دنیا داری میں الجھنے سے پہلے ہر نوجوان دل میں ہوتی ہے۔ مل کر اس جذبے کو جنم دیتے ہیں۔

ے کیوں نہ جہاں کا غم اپنا لیں
بعد میں سب تدبیریں سوچیں

اور پھر وہ سبق فلسفے کا، جو پڑھا تھا اپنے استادوں سے

ے بے فکرے دھن دولت والے
یہ آخر کیوں خوش رہتے ہیں
ان کا سکھ آپس میں بانٹیں

پھر اپنی دھرتی سے عشق ہوا۔ اپنی دھرتی کے باسیوں کی طرف نظر لوٹی۔
عاجزی سیکھی، غریبوں کی حمایت سیکھی۔ جب وطن کی درگاہ میں حاضری دی تو پتا چلا کہ کیسے فردِ واحد کو اجتماع کے سامنے سیس نوانا ہے، ذات کی نفی ہوئی۔

ے سیکھی یہیں مرے دلِ کافر نے بندگی
ربِ کریم ہے تو تری راہ گزر میں ہے

ساتھ ساتھ انقلابی رجائیت، جو اسے اس فلسفے نے عطا کی جس کا وہ تلمیذ تھا۔

ع چند روز اور مری جان، فقط چند ہی روز

دنیا پر نظر ڈالی، ہر ملک میں، ہر براعظم میں عظیم جدوجہد میں جاری تھیں، دیکھا تو حوصلہ بڑھا۔ وسیع تر انسانیت پر نظر ڈالی تو جابروں کا خوف ختم ہوا۔

ے کھلنے لگے قفلوں کے دہانے
پھیلا ہر اک زنجیر کا دامن

اور پھر فیض۔۔۔ فیض بن گیا اور اب فیض نے بولنا شروع کیا تو انگریزی محاورے کے مطابق The rest is history

ع بول کہ سچ زندہ ہے اب تک

جدوجہد میں شریک ہوا تو سفر کی مشکلات کا ادراک ہوا۔

ع پھر نورِ سحر، دست و گریباں ہے سحر سے

فیض نے کہا: ''شاعر کا کام محض مشاہدہ ہی نہیں، مجاہدہ بھی اس پر فرض ہے۔''



''ادیب خود بھی اسی دجلہ کا ایک قطرہ ہے، اس کے معنی یہ ہے کہ دوسرے ان گنت قطروں سے مل کر اس دریا کے رخ، اس کے بہاؤ، اس کی ہیئت اور اس کی منزل کے تعین کی ذمہ داری بھی ادیب کے سر آن پڑی ہے۔''

یہ ہے Humanism کا نعرہ جو Maxxism سے پہلے کا فلسفہ ہے۔ انسان ہی انسانی دکھوں کا مداوا ہے کوئی غیر انسانی چیز نہیں۔

اور پھر ع خونِ دل میں ڈبو لی ہیں انگلیاں میں نے
کی سٹیج آ گئی۔

وقت گذرا۔۔۔ پاکستان بن گیا۔۔۔ آج کا موضوع مطالبہ کرتا ہے کہ فیض کے فلسفۂ انقلاب کو پاکستان کے ساتھ جوڑا جائے، فیض کا آدرش اور فیض کے سپنے وہی تھے جو غیر ملکی غلامی میں تڑپنے والے انسان کے تھے۔ ایک بہتر زندگی کے خواب، ایک بہتر مستقبل کے خواب، مگر اس کے خواب چرا لیے گئے۔ ہر حساس انسان کی طرح اس نے بھی دیکھا کہ پاکستان جو کروڑوں مظلوموں کی حسرتوں اور تمناؤں اور خوابوں کی تعبیر تھا، زرداروں اور زرداریوں کی شکار گاہ بن گیا۔

ع یہ داغ داغ اجالا، یہ شب گزیدہ سحر

یہ وہ سحر تو نہیں جس کی آرزو لے کر چلے تھے۔۔۔ اور یہ کہ ابھی گرانیٔ شب میں کمی نہیں آئی۔

چلو، چلو کہ وہ منزل ابھی نہیں آئی۔۔۔ اور پھر چلا چل ایک جاندار فلسفہ تو اس کے پاس موجود تھا، اسی کے مطابق عملِ پیہم کرتا رہا آخری سانس تک۔۔۔ ریلوے یونین، پوسٹ مین یونین، پرورشِ لوح و قلم، پاکستان کے بہترین اخبارات کی چیف ایڈیٹری، جھوٹا راولپنڈی سازش کیس، قید و بند، تنہائی، پابجولاں بازار میں، دنیا بھر کا غم اپنانے کا عزم، ایرانی طلبہ کا نوحہ، روزن برگ جوڑے کا مرثیہ، انسانی بھائی چارہ سانجھا انقلاب، فلسطینی پرچے کی ادارت،

جلاوطنی میں بھی قیامِ بیروت میں بھی، خیال سوئے وطن رواں تھا، سمندروں کی ایال تھامے۔۔۔ دوست دشمن کی پہچان ہوئی کہ مارکسزم کا مغز ہے۔ لینن امن انعام۔۔۔ افریقی جدوجہد کی دھمال نے اس کے لہجے کو گھن گرج دی۔

انہی چند پہلوؤں میں فیض کا فلسفۂ انقلاب پاکستان کے حوالے سے، پوشیدہ ہے۔ جدوجہد کا عزم ہے۔۔۔ یہ ہاتھ سلامت ہیں جب تک۔۔۔ قربانی کا جذبہ ہے۔ بلا سے ہم نے نہ دیکھا تو اور دیکھیں گے۔ فروغِ گلشن وصوتِ ہزار کا موسم اور یہ کہ ہمیں سے سنّتِ منصور وقیس زندہ ہے۔

اور۔۔۔ اور۔۔۔ حوصلہ

ہم بھی دیکھیں گے

یہ حوصلہ، وہ حوصلہ ہے جو نظریاتی ساتھ سے اور فلسفے کی سانجھ سے ملتا ہے۔۔۔ اور عمل سے۔ جس کسی نے مزدوروں کا بپھرا ہوا جلوس نہیں دیکھا یا اس میں شامل نہیں ہوا وہ اس جذبے کو نہیں سمجھ سکتا۔

ع ہر اجنبی ہمیں محرم دکھائی دیتا ہے۔۔۔ بشرطیکہ وہ طبقاتی دوست ہو، دشمن نہ ہو، یہ امتیاز، یہ تقسیم ہر جدوجہد کا بنیادی عنصر ہے۔

؎ جان جائیں گے جاننے والے
فیض فرہاد و جم کی بات کرو

فیض نے وہ diction ایجاد کی جو اسی کا حصہ ہے اور پھر عشقِ مجازی سے گزر کر عشقِ حقیقی کا کشف۔۔۔ ذات سے بڑھ کر وہ معاشرہ ہے، وہ وطن ہے جس کے آپ باسی ہیں۔

؎ چاہا ہے اسی رنگ میں لیلائے وطن کو
تڑپا ہے اسی طور سے دل اس کی لگن میں



اور پھر

؎ اس راہ میں جو سب پہ گزرتی ہے سو گزری
تنہا پسِ زنداں، کبھی رسوا سرِ بازار

مگر اس کا بدلہ معصوم جانوں سے نہیں لیا۔ اپنی جان پر ہونے والے ظلم کے بدلے میں بچیوں کے سکول نہیں جلائے۔ اس لیے وہ کہہ سکتا ہے۔

ع ہر داغ ہے اس دل میں، بجز داغِ ندامت

انقلابی رجائیت کبھی بھی، کسی موڑ پر بھی فیض کا دامن نہیں چھوڑتی۔

؎ یہی کنارِ فلک کا سیہ تریں گوشہ
یہیں ہے مطلعِ ماہِ تمام کہتے ہیں

روز روز کے بے وردی اور باوردی فرعونوں کے باوجود

ع نثار میں تری گلیوں کے

ایملکار کرال کے بقول آپ چاول بغیر دیگچی کے نہیں پکا سکتے، انقلاب کرنا ہے تو انقلاب کے لیے ایک وطن بھی چاہیے اور شدید حبِ وطن، جس کے لیے کسی منافق سے سند لینے کی ضرورت نہیں۔ ہر زماں، انسان دوستوں اور انسان دشمنوں میں رن پڑتا ہے۔۔۔ نت بستی بستی، نگر نگر۔ اپنے طبقاتی دوست اور دشمن پہچانو اور مظلوموں کی نجات کے لیے جان لگادو۔

یہ ہے فیض کا فلسفۂ انقلاب، پاکستان کے لیے۔

ooo

# دہشت کی سیاست

دہشت گرد آسمان سے نہیں ٹپکتے۔ نہ ہی ان کے لیے ہدایات آسمان سے برستی ہیں، مگر ہدایات بہر حال آتی ہیں۔ خود سے تو کوئی گھر سے خودکش جیکٹ پہن کر نہیں نکلتا۔

کسی نہ کسی نے اسے اپنی جان کے ضیاع پر آمادہ کیا ہے، دوسروں کی جان کو بے قیمت سمجھنے کی تعلیم دی ہے۔ خودکش حملے کے تکنیکی مراحل سکھلائے ہیں۔ لوگوں کو دھوکہ دے کر ان میں گھس جانے کے طریقے پڑھائے ہیں۔

ان کے انسٹرکٹروں اور اُستادوں کو کون نوکری دیتا ہے؟ کون ان کے لیے فنڈ اکٹھے کرتا ہے؟ کون ان کے لیے، معاشرے کے پڑھے لکھے اَن پڑھوں کے دِل میں نرم گوشہ پیدا کرتا ہے۔ کون عام لوگوں کو یہ اُمید دِلاتا ہے کہ اسلام کے نام پر بدمعاشی اور جرم کرنے سے اسلام کا بول بالا ہوگا اور اسلام دُنیا پر چھا جائے گا؟ کون انھیں بے تحاشہ بچے پیدا کرنے پر اُکساتا ہے کہ اس طرح غلبہ حاصل ہوتا ہے۔ مکھیوں اور مچھروں کی طرح؟

اس سارے عمل میں کن لوگوں کا، کس طبقے کا مفاد ہے؟ ان کے شکار طبقات کون سے ہیں؟ ان کے ہمدرد اور پشت پناہ کون ہیں، ہمارے اپنے معاشرے میں دُنیا میں؟



پاکستان میں امن و امان خراب کر کے، خوف کی فضا پیدا کرنے میں، عورتوں کی تعلیم اور ان کے حقوق کے خلاف، جہاد میں کیا مصلحت ہے، کس کا مفاد ہے؟ مذہبی، سیاسی جماعتوں کا اور دہشت گرد تنظیموں کا مفاد ایک کیوں ہے؟ ایجنڈا ایک کیوں ہے؟ ہمارے بکروں کی کھالوں کا پیسہ، ہماری کھالیں اُتارنے کے لیے تو استعمال نہیں ہو رہا؟

؎ زید کا کام خوب چلتا ہے
اے خدا تیرا نام چلتا ہے

؎ ہر مُلک ، ملکِ ماست
کہ مُلکِ خدائے ماست

سے اقبالؔ نے اِبتدا کی، اس سے بہتر الفاظ میں مُلک گیری کا فلسفہ آج تک کسی نے بیان نہیں کیا۔

''ہر مُلک خدا کا مُلک ہے۔ خدا ہمارا ہے، اِس لیے سبھی مُلک ہمارے ہیں۔''

جب اس فلسفیانہ خیال کو، عام لوگوں، اَن پڑھ لوگوں کی سطح پر سمجھنے کی کوشش کی جائے۔۔۔ اور مسلمانوں کی اکثریت اَن پڑھ ہے۔۔۔ تو خدا کی خدائی اور ہوسِ مُلک گیری میں کوئی فرق باقی نہیں رہتا۔۔۔ یہ ہوس تو وہ کرے جس کے پلّے دام ہو، جس کو مال و دولت میں، اسلحے میں، علم میں، سائنس میں برتری حاصل ہو۔ جو قوم ہمہ وقت، اپنی غربت اور مظلومیت کا رونا روتی ہو وہ کس برتے پر، دُنیا فتح کرنے نکلی ہے۔ ذاتی سطح پر تو بدمعاشی، بعض اوقات، منفعت بخش ہوتی ہے۔ معاشرتی سطح پر، ملکی سطح پر اور بین الاقوامی سطح پر بدمعاشی اتنی آسان نہیں۔ ہٹلر کی نہ چل سکی حالانکہ وہ اپنے زمانے کی مہلک ترین جنگی مشین کا مالک تھا۔

غریب ممالک کی ایجنسیوں کی خیرات سے تو سلطنتیں وجود میں نہیں آتیں۔ ہاں اس شوق میں اپنے ہاتھ جل جاتے ہیں۔ اپنی قوم، اپنے مُلک کا ستیاناس ضرور ہو جاتا ہے۔ جس طرح ایک بدمعاش گالی دے کر، بڑھک لگا کر خود کو بہت طاقتور سمجھتا ہے مگر پولیس کے

ایک سپاہی کے سامنے اس کا پیشاب خطا ہو جاتا ہے اور وہ محکمہ پولیس میں ہی اپنا کوئی سرپرست ڈھونڈ لیتا ہے۔ اسی طرح دہشت گرد بھی۔ ناجائز حکمرانوں کی جھولی میں جا گرتے ہیں اور محنتی اور غریب لوگوں کی جان عذاب میں ڈالتے ہیں۔

دہشت گرد گروہ دراصل کمزور ہوتے ہیں اور طاقت کے زُعم میں حماقتوں پر حماقتیں کیے جاتے ہیں۔ جیسا کہ مارکس اور لینن نے کہا:

"یہ اَن پڑھ، جاہل غریب لوگوں کا جذبہ برتری (کہ جذبہ کمتری کی بڑھی ہوئی شکل ہے) ہے۔ سارے زمانے کے جوتے کھاتے ہیں، اپنی مرضی کا کپڑا پہن نہیں سکتے، کتاب پڑھ نہیں سکتے، لوگوں کے کہنے پر اپنی ماؤں بہنوں کو قید کرتے ہیں، امیروں کے حرم بھرنے کو اپنی شان سمجھتے ہیں اور خود کو فاتحِ عالم تصور کرتے ہیں۔"

پاکستان میں ان کے سرپرست کون ہیں:

i- مذہبی جماعتیں۔

ii- خفیہ ایجنسیاں، جو اپنے غیر قانونی کام، ان 'پرائیوٹ' جتھوں سے نکلواتے ہیں۔

iii- ہمسایہ دُشمن ممالک۔۔۔ وہ بھی اپنے غیر قانونی کام انھی پرائیویٹ جتھوں سے نکلواتے ہیں۔

iv- نااہل حکومتیں، جو اپنے عوام کو تحفظ فراہم کرنے سے قاصر ہیں اور ان نااہلوں سے غماز کرتے ہیں اور بہانہ مذہب کی پاسداری کا بناتے ہیں۔

v- بھٹکے ہوئے بائیں بازو کے لوگ۔

جو اس غریب کشی میں طبقاتی جدوجہد ڈھونڈتے ہیں، جو حکومتِ وقت کی مخالفت میں شیطان سے متحدہ محاذ بنانے کے فلسفے کے پیروکار ہیں۔

vi- بزدل دانشور۔ جو دہشت گردوں کی مخالفت کی ہمت نہ پا کر ان کی موجودگی کا جواز ڈھونڈتے رہتے ہیں۔ مثلاً فلسطین میں ظلم، بارش کی کمی، لوڈشیڈنگ کی زیادتی وغیرہ۔



# The Birth of a Nation

کوئی چوتھائی صدی پرانی بات ہے۔ چین کے وزیرِاعظم نے البانیہ کا دورہ کیا۔ دونوں کمیونسٹ ممالک تھے۔ آپس میں گہری دوستی تھی، انور خواجہ نے چو این لائی سے اپنی عقیدت کے اظہار کے لیے اور چینی البانوی بھائی بھائی کے جذبے کے اظہار کے لیے جو نعرے لکھوائے وہ بہت دلچسپ تھے۔ ان میں سے ایک تھا "ہم اور چینی 70 کروڑ ہیں" یاد رہے کہ البانیہ کی آبادی لاکھوں میں تھی۔

اندازِ بیان میں تھوڑا غلو انسانی کمزوری ہے، عاشق اور معشوق، تیری میری اک جندڑی اور یک جان ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں، فارسی محاورے میں البتہ یہ احتیاط برتی گئی ہے کہ یک جان کے ساتھ دو قالب کا ذکر ہے۔ ویسے پنجابی محاورے میں بھی اپنے مخصوص انداز میں یہ اضافہ ہے "تینوں تاپ چڑھے، میں ہونگاں۔" یعنی بخار تجھے چڑھے، کراہوں میں! جیسے شہر کے مشہور ڈینٹسٹ ڈاکٹر سلیم دانت نکالتے ہوئے کہتے ہیں "اگر تکلیف محسوس ہو تو انگلی کھڑی کر دینا، چیخ میں ماروں گا۔"

یک جان ہونا اور دو قالب ہونا دونوں ہی زندگی کی حقیقتیں ہیں علیحدگی اور ادغام۔ دن اور رات، دونوں ہیں تو وقت ہے۔ روشنی اور اندھیرا دونوں ہیں تو اشکال ہیں، نیکی اور

بدی دونوں ہیں تو اخلاق کا تصور ہے، غیر ملکی فاتح اور ملکی جاں نثار ہیں تو حبِ وطن کا تصور ہے، انسان کی الگ ذات اور اجتماع (قبیلہ، قوم وغیرہ) ہے تو معاشرتی زندگی ہے۔

یہ بات ہے اجتماع کی، معاشرے کی، قوم کی۔۔۔ مگر ایسے معاشرے بھی گزرے ہیں جن کے سر پر کوئی فرعون، کوئی شہنشاہ، کوئی مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر بیٹھا تھا۔ ایسے معاشرے میں رہنے والے انسان، انسان سے کچھ کم تھے۔ پاکستانیوں سے بہتر کون جانتا ہے کہ فوجی آمریتوں کی وجہ سے قوم کی کیا حالت ہوتی ہے، افراد کی کیا حالت ہوتی ہے، اخلاق کس قدر گر جاتے ہیں، ایمان داری اور سچ غائب ہو جاتا ہے، منافقت پرورش پاتی ہے، مجرم اخلاقی درس دیتے ہیں، قاتل وعظ نصیحت کرتے ہیں، رشوت خور ایمان داری کے فوائد بتاتے ہیں غرضیکہ انسانی مواد (Human Stuff) دو نمبر ہو جاتا ہے۔ 'وجہ وہی' Individual (کوئی ڈھنگ کی اردو اصطلاح بھی اسی لیے اس لفظ کے لیے نہیں ہے کہ صدیوں کی غلامی رہی، آزادی ملی تو جاہ پرستوں نے چھین لی۔ ''شخص'' کو اس معنی میں استعمال کریں تو بات اس طرح بنتی ہے) ''شخص'' اجتماع میں گم ہو گیا، بے نشاں ہو گیا، بے وقار ہو گیا، کسی نے انسان کی ذات کی تعمیر پر زور نہ دیا تعمیر تو بڑا لفظ ہے یہاں تو بنیادی تعلیم تک نہ دی گئی۔ (یہاں ذات کا لفظ چوہڑے، فقیر، سید، ارائیں، راجپوت اور جاٹ کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ اسی لیے ہماری عقل نے ''اتنی ترقی کی ہے'') جزو بہتر ہو گا تو کل بہتر ہو گا، گلی سڑی سبزیوں سے دنیا کا سب سے اعلیٰ باورچی بھی اچھا سالن نہیں بنا سکتا۔

''قطرے کا اعزاز بڑا ہے''

اے قطرے طوفان نہ ہونا

ہمیں اجتماع میں غرق ہونے کا اتنا (شوق) ہے کہ کبھی اپنے آپ کو آریائی بتاتے ہیں، کبھی عظیم ہندوستانی تہذیب کے گن گاتے ہیں، کپڑے کے ٹکڑوں سے بنی رضائی (رلی) کی طرح ہمارے درسی کتابوں کے ہیرو بالترتیب عرب، بھارت، افغانستان، عراق، ترکی،



ایران، سوڈان وغیرہ وغیرہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ سنا ہے ایٹمی دھماکے کے بعد ہم عالمِ اسلام کے لیڈر بن گئے ہیں۔ عالمِ اسلام کو پوچھے بغیر۔ ''مان نہ مان، میں تیرا رہبر''۔ خوشی کی بات ہے کہ اس طرح کی احمقانہ باتیں صرف دو چار لوگوں نے کی ہیں۔ ننانوے فی صد لوگ اس ایٹم بم کو نواز شریف کی طرح پاکستانی بم تصور کرتے ہیں، جو پاکستانی سائنس دانوں، ماہرین اور فوجیوں کی شب و روز محنت کا نتیجہ ہے۔ جس میں مسلسل کئی حکومتوں کا ملکی دفاع کے بارے میں مثبت رویہ شامل ہے۔ جس میں پوری قوم کی محنت کی کمائی شامل ہے اور جو ہماری قوم، ہمارے ملک کے دفاع کے لیے بنایا گیا ہے، جس کی مخالفت معدودے چند لوگوں نے اپنے ذاتی مفادات کے لیے کی ہے، منطق سے نہیں، ملکی فائدے کے لیے نہیں، مستقبل کی نسلوں کے لیے نہیں (اچھے برے مل کر ہی اکائی بناتے ہیں۔) سوائے خرچے کے کسی نے کوئی ڈھنگ کا اعتراض نہیں کیا۔

دنیا کی کوئی بھی ایسی چیز جو اس قابل ہے کہ اس کے حصول کے لیے کوشش کی جائے اپنی ایک قیمت رکھتی ہے، اس کا ایک مول ہے، یوں نہیں ہوتا کہ انگریزی محاورے کے مطابق کیک کھا بھی لو اور بچا بھی لو۔

پاکستان کے لیے پاکستانی قوم کے لیے، عزت کے لیے، وقار کے لیے، شان کے لیے، مستقبل کے لیے، بچوں کے لیے۔۔۔ کوئی بھی قیمت زیادہ قیمت نہیں، اس قیمت کو روپوں اور ڈالروں میں نہیں، اپنی جانوں سے چکانا ہوگا۔ ملک بچے گا تو قوم بچے گی۔ قوم ہوگی تو ملک کو بچائے گی۔ یہ ایک ہی حقیقت کے دو پہلو ہیں اور یہ حقیقت اسی ایٹمی شعلے نے روزِ روشن کی طرح عیاں کر دی ہے، جو پاکستان کے سب سے بڑے صوبے بلوچستان میں 28 مئی 98ء کو بھڑکا۔

اگر ملک نہ ہو تو کوئی قوم نہیں ہوتی، آپ چاولوں کی بوری کاندھے پر اٹھا کر پھرتے رہیں، چاول کسی پتیلی میں ہی پکیں گے۔

کوئی فرد کوئی اہمیت نہیں رکھتا جب تک اس کا کوئی حوالہ نہ ہو۔ اس کی کوئی قوم نہ ہو، اس کا کوئی ملک نہ ہو۔

جنگل کی آگ تباہی پھیلاتی ہے مگر وہ آگ چولہے میں جلے تو سو طرح کے مفید کام کرتی ہے۔

جنگ بری ہے، تباہی پھیلاتی ہے۔ ایٹم بم بہت زیادہ تباہی پھیلاتا ہے (کیا سنی ہیں پہلے کسی نے اتنی عقل کی باتیں؟) مگر جب بقا خطرے میں ہوں، بچوں کی زندگی اور مستقبل خطرے میں ہوں تو جنگ سے بڑی خیر و خوبی کوئی نہیں اور آج کے پاکستان میں، پاکستانی ایٹم بم ریڈ انڈین محاورے کے بموجب ''اچھی دوائی'' ہے۔

تاریخ کی زبان اور محاورہ روزمرہ سے مختلف ہوتا ہے۔ ہم صنعتی انقلاب کی بات کرتے ہیں جیسے یہ واقعہ ایک دن یا ایک سال میں ہو گیا، ایسا نہیں ہے۔ صنعتی انقلاب تین چار صدیوں پر محیط ہے۔ پاکستانی قوم ان افراد پر مشتمل ہے جو 14 اگست 1947ء کو تخلیق پانے والے ملک 'پاکستان' کی جغرافیائی حدوں کے اندر رہتے ہیں۔ آدھے 1971ء میں چھوڑ کر چلے گئے، باقی حیران و پریشان رہے۔

دنیا بھر کی زندہ چیزوں کی سب سے مضبوط جبلت اپنی جان کی حفاظت ہے۔ جب بھارت کے ایٹمی دھماکے نے پاکستانی قوم کو اپنے سر پر منڈلاتے خطرے سے آگاہ کر دیا۔ کسی کے ذہن میں کوئی شک و شبہ نہ رہا، تو اس قوم کے بھی افراد، ایک فرد واحد کی طرح، ایک قوم کی طرح بیدار ہوئے، اپنی جان کی حفاظت کے لیے، اپنی بقا کے لیے، اپنے مستقبل کے لیے، ایک زندہ توانا قوم 28 مئی 1998ء کو تولد ہوئی، ہر پاکستانی کو احساس ہو گیا ہے کہ وہ پاکستان کا باشندہ ہے کوئی ٹوٹا ہوا تارہ نہیں۔

گا رہے ہیں چمن میں پرندے
تان تو بھی خوشی کی اُڑا چل

ooo



# درزی، نائی، قصائی

ہنرمند لوگ ہیں۔ جاگیردارانہ سماج میں عزت، مربعوں، ایکڑوں، کنالوں میں ماپی جاتی ہے۔ جتنی زیادہ کسی کی زمین ہے اتنا ہی وہ معتبر ہے خاندانی ہے۔ ہنرمند لوگوں کو کمیں کہتے تھے، اور اس بات پر پختہ ایمان رکھتے تھے کہ یہ کم تر ذات کے لوگ ہیں۔

زمانہ بدلا، زمینداروں کی زمینیں تقسیم ہونا شروع ہوئیں۔ پچاس سال میں کوئی لائق گھوڑ سوار نہ آیا جو نئے پانچ ہزاری دس ہزاری جنتا۔ بیراجوں کی زمینیں ہتھیا کر پاکستان کی حکمران جماعتوں نے اپنی ملکیتیں بڑھائیں، مگر الاٹمنٹوں سے تو کوئی نواب اور وڈیرہ نہیں بنتا۔ چند سرکاری حکام کو ان زمینوں کے ذریعے خریدا گیا مگر اس سے جاگیردار طبقہ مضبوط نہ ہو سکا۔

نیا زمانہ ہنرمندوں کا زمانہ ہے۔ جاگیردارانہ دور میں پڑھے لکھے لوگ چند ٹکے کے ''منشی'' تھے۔ اور ہنرمند زمین پر بیٹھنے والی کمتر مخلوق۔ نئے دور نے پڑھے لکھوں کے لیے ہنرمندوں کے لیے نئی نئی راہیں کھول دیں۔ یورپ، امریکہ، مڈل ایسٹ۔

دیہاتی سماج بدلنا شروع ہوا، چوہدری صاحبان ''راجے'' کی بیٹھک میں رنگین ٹی وی دیکھنے کے لیے آنے لگے، کھسیانی ہنسی ہنستے ہوئے ''میں نے کہا بچوں کا پتہ کرلوں۔''

ان بچوں کا پچھلے دو ہزار سال کسی نے پتہ نہ کیا تھا۔

اب ہنرمندوں کے گھروں میں ٹی وی، وی سی آر، فرج آ گئے۔ ان کی کوٹھی میں دانے آنے سے ان کے کملے سیانے ہو گئے۔ کوئٹے کے قصائی اور سانگلے کے نائی ملک کے نظریاتی رہنما بن گئے۔ غلط اور صحیح کے حکم لگانے لگے۔ فلاں نظریہ درست، فلاں غلط، فلاں آدمی اور لیڈر ہمارے موافق اور فلاں، چوں کہ ہمارا دُشمن ہے، اس لیے بلکہ اسی لیے مُلک دُشمن ہے۔

گھٹنوں سے نیچا کرتا پہننے والا بدمعاش ہے، سمارٹ کپڑے پہننے والی خاتون اخلاق باختہ ہے۔ ڈیڑھ تھان کپڑے اپنے اردگرد لپیٹنے والا عالم اور رُوحانی رہنما ہے۔ سوٹ پہننے والا مغرب زدہ ہے۔ یو پی کا لباس پہننے والا محبِّ وطن پاکستانی ہے۔ سب کو یہی تلقین کرتا ہے اگر پاکستانی ہو تو میرے جیسی اچکن پہنو۔ واسکٹ پہننے والا سی ایس پی ہے شرط یہ ہے کہ سیاہ ہو اور چمکیلی ہو۔ جینز پہن کر ذہن میں سنجیدہ خیالات نہیں آ سکتے اور نیکر تو ویسے ہی غیر پاکستانی ہے، یہ تو خوب صورت جسم والوں کا لباس ہے۔ یہ سب فتوے درزی کے دارالفتاوہ سے جاری ہوتے ہیں۔ لباس کے سلسلے میں ایک دلچسپ مشاہدہ آپ کے غور کے لیے۔ جتنا کپڑا ایک پاکستانی خاتون کو ڈھانپنے میں لگتا ہے اتنے کپڑے سے سنگاپور، کوالالمپور، بناک کی ایک محلے کی لڑکیاں اپنا اپنا کام کا لباس Working Dress بنا لیتی ہیں اور دفتروں، دُکانوں اور کارخانوں میں کام کرتی ہیں اور سَر اُٹھا کر چلتی ہیں۔ برابری، شاید، مانگنے سے نہیں ملتی۔

درزی کے بعد نائی کا بیان۔ یہ بھی آپ کے اخلاق کا رکھوالا ہے بلکہ وہ ریفری ہے جو آپ کے مذہب، مذہبی رجحانات اور فرقے کے مسائل طے کرتا ہے۔

اوپری ہونٹ نہ منڈانے والا بدمعاش یا مرد ہوتا ہے پورا چہرہ منڈانے والا مغرب زدہ کمزور انسان ہے۔ چہرے یا بغل یا سر کے بال منڈانے سے یا نہ منڈانے سے



انسان کے مذہب کا پتہ چلتا ہے، داڑھی کے سٹائل سے فرقے کا تعین ہوتا ہے۔ مسلمان اور یہودی بنانے کا کام اب نائیوں کی بجائے ڈاکٹروں نے اپنے ذمے لے لیا ہے۔ درزی کی طرح قصائی بھی انسانوں کے درمیان فرق کرنے والی کسوٹی ہے جو سور نہ کھائے وہ مسلمان یا یہودی ہے۔ جو گائے نہ کھائے وہ سکھ ہے اور جو بالکل ہی گوشت نہ کھائے وہ تو پکا پکا ہندو ہے۔

نائیوں، قصائیوں اور درزیوں نے انسانوں کی رہنمائی کے لیے یہ فرق بالکل واضح کر دیئے ہیں۔

OOO

# دھماکے کے بعد

۲۸ مئی ۱۹۹۸ء کے بعد پاکستانی قوم نے اپنے پاؤں مضبوطی سے پاکستان کی دھرتی پر جمانے شروع کر دیے ہیں۔ چودہ کروڑ لوگ ہیں۔ کچھ نے یہ تبدیلی فوری طور پر محسوس کر لی، کچھ آہستہ آہستہ کر رہے ہیں۔ ازلی طور پر وہی جن کو اپنے آبا پر بھی رشک رہتا ہے۔ اپنے وطن کے بارے میں تشکیک کا شکار ہیں۔ اتنا البتہ ضرور ہوا ہے کہ وہ پیران فرتوت بھی جو نظریے کے اونٹ سے اترتے ہی نہ تھے اور خیالی جادوئی قالینوں پر اڑے پھرتے تھے۔ اپنی زبان پر بصد اکراہ جغرافیے کا غیر اسلامی لفظ لے آئے ہیں اور اب پاکستان کی نظریاتی اور جغرافیائی سرحدوں کی بات کرتے ہیں۔

اس تبدیلی نے اقلیتی پاکستانیوں کو بھی اپنے وطن پر اعتماد کی دولت بخشی ہے۔ پارلیمان میں ایک اقلیتی رکن نے ایک مسلمان ایم این اے کو بھارت اور ہندو بنیے کا فرق بتایا۔ اگر ہماری قوم ۸۰ فی صد ان پڑھ نہ ہوتی تو یہ بنیادی باتیں سکولوں میں پڑھا دی جاتیں کہ پاکستان اور بھارت دو ملک ہیں۔ ہندومت اور اسلام دو مذاہب ہیں جن کے پیروکار دونوں ملکوں میں ہیں۔ بنیا اور ملا اسی طرح اسمائے صفت ہیں جس طرح پڑھا لکھا اور جاہل



اور یہ بھی دونوں ملکوں میں موجود ہیں۔

تاریخ ساز واقعات انہیں کو کہا جاتا ہے جن کے بعد سبھی کو سوچنا پڑتا ہے۔ اپنے نازک دماغ کو تکلیف دینا پڑتی ہے۔ رٹی رٹائی تقریریں اور گھسے پٹے نعرے بے کار ہو جاتے ہیں۔ وہی اشخاص اور قومیں اس امتحان میں پاس ہوتی ہیں جو بے رحمی سے اور ایمانداری سے اپنے عمل کا حساب کرتی ہیں۔ اپنی غلطیوں اور حماقتوں کو سچا ثابت کرنے کی کوشش ناکام کرنے والے زندگی کی دوڑ میں بھی ناکام ہوتے ہیں۔ زندگی کی نئی حقیقتیں اپنے ادراک کے لیے نئے علم کا تقاضا کرتی ہیں۔ شتربان اور ''کھوتے واہ'' ایٹمی دور کے عالم نہیں ہو سکتے، جہلا میں شمار ہوتے ہیں۔ صرف زمانے کے قدم سے قدم ملا کر چلنے والے ہی کامیاب ہوتے ہیں۔

؎ صورت شمشیر ہے دست قضا میں وہ قوم
کرتی ہے جو ہر زماں اپنے عمل کا حساب

مالی طور پر فقیر اور ذہنی طور پر پیدل لوگ ہی حساب کتاب سے کتراتے ہیں یا پھر چور اور بے ایمان۔ کرپٹ سیاست دان البتہ یہ چاہتے ہیں کہ وہ احتساب سے بچ جائیں اس کے لیے چاہے حکومت ختم کرنی پڑے، چاہے ملک۔۔۔ مائی جی! شیخ سعدی نے کہا ہے۔

آن را کہ حساب پاک است
از محاسبہ چہ باک
جس نے گھپلا نہیں کیا وہ آڈٹ سے کیوں ڈرے؟

قومی حساب کسی تاجر کے حساب سے مختلف ہے۔ اس میں صرف روپیہ پیسہ نہیں ہوتا۔ ملک کا مستقبل، قوم کے مقاصد اور نئی نسلوں کی بہبود۔۔۔ اس طرح کے مسائل ہوتے ہیں کہتے ہیں فیصل آباد کا ایک تاجر کراچی سے بذریعہ جہاز آتے ہوئے پانچ سو روپے میں پچاس لاکھ کا بیمہ کروا بیٹھا اور لٹکے ہوئے منہ سے گھر آیا۔

''کوئی فائدہ نہ ہوا۔ پانچ سو ضائع گیا۔''

پاکستان کے دوست ہمیں اس خرچے سے ڈرا رہے ہیں جو بم پر ہو گیا ہے اور جس کی وجہ سے ہمارے ائر کنڈیشنڈ کئی سال بند رہیں گے۔ شکر ہے اللہ کہ میرے اور اشفاق بخاری کے ایسے ہمدرد نہیں ہیں ورنہ وہ ہمیں سمجھاتے کہ دوستوں اور بہنوں سے پیسہ لے کر بائی پاس تو کروا لیا ہے بچو جی! اب یہ قرضہ واپس کرو گے تو پتہ چلے گا! (مر جاتے تو بہتر تھا؟)

ہر آدمی اپنی حیثیت کے مطابق گھر میں ڈنڈا، کلہاڑی، پستول، بندوق رکھتا ہے کہ چوروں اور ڈاکوؤں کو اندر گھستے ہوئے ڈر اور جھجک محسوس ہو۔ کوئی بھی اس طرح حساب نہیں لگاتا کہ ۲۰ ہزار روپیہ بندوق پر خرچ دیا، ابھی تک کوئی چور ڈاکو تو آیا نہیں۔

ملک بھی اپنی حیثیت کے مطابق اور اکثر اوقات اپنی حیثیت سے بڑھ کر، اپنی حفاظت کے لیے اسلحے اور فوجوں کو تیار رکھتے ہیں تا کہ کسی ہوس ملک گیری میں مبتلا ملک کو یا ہیرو بننے اور فاتح کہلوانے کے شوقین شخص کو جارحیت کی جرات نہ ہو اور کوئی بدبخت یا پنجابی محاورے میں ''نیت سے ہارا ہوا'' شخص ہی یہ تجویز لائے گا کہ ایٹم بم کی جگہ چاکلیٹ خرید لو۔ خان صاحبان مائی جی اور کامریڈو۔ دفاع کمزور ہو تو کون بچوں کو چاکلیٹ کھانے دیتا ہے۔ امن بقول فیض احمد فیض بچوں کی ہنسی ہے مگر یتیم بے بس لاچار محکوم اور مفتوح بچے ہنستے ہی نہیں خواہ فاتح دنیا کا تازہ ترین نظریہ اور مذہب لے کر آئے۔۔۔ امن کے لیے جنگ کو روکنا پڑتا ہے۔ جنگ کا راستہ بند کرنا پڑتا ہے۔ جنگ کے امکان کو ختم کرنا پڑتا ہے۔

دنیا کی چھٹی اور ساتویں ایٹمی طاقت میں جنگ کا امکان معدوم ہو گیا ہے۔ ہندوستان اور پاکستان کے درمیان چوتھی جنگ بعید از قیاس ہے۔ البتہ پرانا غصہ اترتے وقت لگے گا۔ جس طرح ذاتی لڑائیوں میں ہوتا ہے۔ 'ڈانگ سوٹے کے بعد گالیاں' پھر گھر گھر بڑبڑ۔ پھر زخموں پر ٹکور۔ تب کہیں شرماتے شرماتے صلح کی بات چیت۔ اسی طرح جذبات ٹھنڈے ہوتے وقت لگے گا۔ کچھ لوگ لڑائی فساد کے نام پر لیے ہوئے چندے کو حلال کرنے کے لیے کچھ عرصہ نعرے بازی کرتے رہیں گے پھر کوئی ڈھنگ کا کام ڈھونڈ لیں گے۔



لاہور اور دِلّی (پاکستان اور بھارت) کی دشمنی صدیوں پرانی ہے۔ دلا بھٹی کہتا تھا:

میں ڈھاواں دلی دے کنگرے
دیاں شکر وانگوں بھور

یعنی میں دِلّی کے قلعے اور تخت دیسی شکر کی طرح ریزہ ریزہ کر دوں گا اور ساتھ ساتھ پنجابی پھکڑ پن بھی ہے کہ میں مغلانیوں کی سیج پر۔۔۔

یہ دلی نفرت دِلّی سے جاتے جاتے جائے گی۔ فوری طور پر یہ ہو گا کہ

۱۔ دلی کی تاریخی، سیاسی، ذہنی، نفسیاتی اور ''تہذیبی'' برتری کا خاتمہ اور پھر اس کے نتیجے میں
۲۔ بھارتی دھونس کا خاتمہ
۳۔ پاکستانیوں کے اپنے آپ پر، اپنے ملک پر اعتماد اور فخر میں اضافہ
۴۔ علاقائی امن کی صورتِ حال میں بہتری کے بعد، معاشی بہتری، تعلیم اور صحت کے شعبے میں بہتری
۵۔ ملک کے اندر نعرے بازوں اور چندہ خوروں کا خاتمہ اور نتیجتاً ملا گردی کا خاتمہ

یعنی ایک بہتر کل، ایک مہذب قوم، ایک روشن پاکستان

ooo

# ایمان ہے کہ سبحان اللہ

کہانی ہے حسن ناصر کی، سنی سنائی نہیں حسن ناصر کے ایک دوست، ساتھی، کامریڈ، میجر اسحاق محمد کی زبانی— سرکاری فائیلوں کی زبانی، عدالتی کارروائی کی زبانی۔

آج تو عوامی مجمعے سے خطاب کرنے والا ہر مقرر حسن ناصر کا یار ہے۔ سرکاری، درباری لوگ حسن ناصر کا دن مناتے ہیں۔ حکومت میں آکر بھی کسی کو یہ توفیق نہ ہوئی کہ اس ظلم عظیم کی صحیح تحقیقات ہی کروالیتا، اپنی گردن میں پھندا نہ بھی ڈالتا، سچ تو نکھر کر سامنے آجاتا۔

کم از کم حکمرانی کے انداز ہر کہ دمہ کی سمجھ میں آجاتے، ریاست کیا ہوتی ہے؟ کس کے مفادات کی نگہ بان ہوتی ہے؟ اس کے کل پرزے، اپنی نمازوں، پرہیز گاریوں اور 'عزت سادات' کے ساتھ کس قدر چھوٹے، بزدل اور منافق ہوتے ہیں کہ یہ کل پرزے جس مشین کے ہیں اس مشین کو ایسے ہی پرزے درکار ہیں۔ ایسے نہ ہوں تو ٹوٹ جائیں یا مشین کو بے کار کردیں۔

حکمران طبقوں کی سیاسی جماعتوں کے رہنما اور اکثر کارکن کس طرح اپنے ذاتی



اور طبقاتی مفاد کی خاطر عوام کو دھوکا دیتے ہیں۔ کبھی مذہب اور فرقے کے نام پر، کبھی علاقے اور وطن کے نام پر، کبھی نسل اور برادری کے نام پر۔ صرف ایک بات عوام سے چھپاتے ہیں اور وہ ہے طبقاتی تقسیم، طبقاتی مفادات، طبقاتی منافرت اور طبقاتی جدوجہد۔۔۔ اس ایک جدوجہد سے عوام کو روکنے کے لیے کیا کیا کھلونا جدوجہدیں عوام کی جھولی میں ڈالی جاتی ہیں۔ اسلام اور کفر کی جدوجہد شیعہ سنی کی لڑائی، ہندو اور ہندوستان کی دشمنی، مرزائیت کے خلاف جدوجہد نہیں بلکہ جہاد۔۔۔ جہاد عورت کے خلاف، جہاد علم کے خلاف، جہاد تہذیب کے خلاف، کیا کیا جھوٹ نہیں تراشے جاتے۔ سولہ کروڑ پاکستانیوں میں ایک بھی یہودی نہیں، مگر پاکستانی پولیس، عدالت، تجارت سیاست کی سبھی خرابیاں یہودی سازش ہے۔۔۔ وڈیرے جاگیردار اور ملا جو کچھ کررہے ہیں وہ عین حب الوطنی اور اسلام ہے۔

جب سے طبقات وجود میں آئے ہیں۔ غریب ہمیشہ کثیر اکثریت میں رہے ہیں۔ کبھی یہ نہ ہوا کہ غریب اپنی اکثریت کے نتیجے میں، کسی آسمانی فرمان کے نتیجے میں زمین کے وارث بن جاتے۔

پیرس کمیون کے چند ایمان افروز دنوں کو چھوڑ کر، روس کا عظیم اکتوبر انقلاب، انسانی تاریخ کا پہلا واقعہ ہے۔ جب محنت کشوں نے زار جیسے 'عظیم' حکمران کو شکست دے کر اپنی حکومت، اپنی ریاست قائم کی۔ یہ کیوں کر ممکن ہوا؟

انسان نے پہلی بار انسانی سوچ سے رہنمائی حاصل کرکے جدوجہد کی۔ مارکس نے، اپنے وقت تک کی تمام انسانی سوچ کو کھنگالا۔ فلسفہ٬ معاشیات، سوشلزم کی کسک اور مارکسی فلسفہ اور سائنس وجود میں آئے۔ مادی جدلیات اور تاریخی مادیت، اس علم کے دو نام ٹھہرے۔

محنت کش، اپنی محنت کے دفاع کے لیے ہمیشہ سے جدوجہد کرتے آئے ہیں۔ انہوں نے بہت عظیم الشان قربانیاں دیں، جانیں لٹائیں، مگر فتح سے ہمکنار کبھی نہ ہوئے۔ تاریخ نے یہی سبق دیا ہے کہ مارکسی فلسفے یا پرولتاری نظریے کی رہنمائی کے بغیر تمام جدوجہد

کیکر کے درخت پر انگور کی بیل چڑھانے یا ریت میں 'چنیا' بونے کے مترادف ہے۔

یہ صحیح ہے کسی کتاب نے کبھی کوئی قلعہ فتح نہیں کیا، اور یہ بھی سچ ہے کہ صحیح نظریے کی رہنمائی کے بغیر، بڑی سے بڑی تحریک انقلاب پر منتج نہیں ہوتی۔

میجر اسحاق محمد کی کتاب 'حسن ناصر کی شہادت' کا پہلا حصہ ایک سائنسی دستاویز ہے جس کی موجودگی میں ڈھیٹ سے ڈھیٹ انسان بھی یہ دعوے کرتے ہوئے شرما جائے کہ اسلامی جمہوریہ پاکستان میں پولیس، امن وامان قائم کرنے کے لیے ہے۔ یا عدالتیں انصاف کے لیے ہیں یا حکمران عوام کی خدمت کا تصور بھی کر سکتے ہیں۔

محنت کش عوام کی جدوجہد تبھی کامیاب ہو سکتی ہے جب وہ اپنے نظریے سے پولیس، اپنی پارٹی کی قیادت میں جدوجہد کریں۔ یہ نظریہ کیا ہے؟ کتاب کا دوسرا حصہ اسی سوال کا جواب ہے۔ بالخصوص تیسرا باب 'شہید کی نظریاتی پرورش'

مارکسی فلسفے پر سینکڑوں کتابیں دستیاب ہیں مگر پاکستانی محنت کش کے لیے ان چند صفحات میں رہنمائی بے مثل ہے۔ مارکسی نظریہ انسانی جدوجہد اور انسانی سوچ کی تلخیص ہے۔
جب تک انسان کرۂ ارض پر موجود ہے، زندہ سلامت ہے، اس کی جدوجہد بھی جاری ہے۔
اس کی سوچ کا ارتقا بھی جاری ہے۔ اس کے نظریے میں بہتری اور بڑھوتی بھی جاری ہے۔
انسانی نظریہ کبھی جامد نہیں ہوتا۔ اسی لیے مارکسی نظریہ بھی حرفِ آخر نہیں ہے۔ ہاں آج تک کی انسانی سوچ کی معراج ہے۔۔۔ جمود صرف مردوں کے حصے میں آتا ہے۔ جمود اور حرفِ آخر۔۔۔ اس سے گریز ہر محنت کش اور انقلابی پر لازم ہے۔

زندگی کے ہر موڑ پر طبقاتی سوچ سے رہنمائی حاصل کرنا چاہیے۔ دشمن طبقات، بطور طبقہ، کس طرح انسان کو جل دیتے ہیں۔ کون سی جنت کے خواب دکھاتے ہیں۔ کس طرح ان کے مذہب، علاقے، نسل کو برتر کہہ کر دوسرے مذاہب، علاقوں اور نسلوں سے نفرت سکھاتے ہیں اور سماج کی طبقاتی تقسیم پر پردہ ڈالتے ہیں اور ہم بھی درمیانے طبقے کے نیم



خواندہ لوگوں کی طرح ان کی شخصی برائیاں ڈھونڈتے رہتے ہیں۔ فلاں نے اتنی رشوت لی، فلاں نے فلاں نوکری اور پلاٹ لیا۔ ہاں یہ باتیں اگر تحریری طور پر اکٹھی کی جائیں تو یہ انقلابی کام ہے۔ سائنسی کام ہے کہ سائنس کی بنیاد اعداد وشمار پر ہے۔ مزدور کتنی قدر پیدا کرتا ہے۔ اس کو کتنی اجرت ملتی ہے۔ قدرِ زاید کون لے جاتا ہے۔ سرمایہ دار، وڈیرے، سردار اور بادشاہ اپنی دولت کس کے استحصال سے حاصل کرتے ہیں۔ کیا 'مظلوم سردار' اور 'روشن خیال جاگیردار' بھی ہوتے ہیں یا یہ محض ایک لطیفہ ہے۔

حکمران طبقات، خود تو مکمل طور پر طبقاتی شعور سے لیس ہوتے ہیں۔ محکوموں کو نسلی اور مذہبی خواب دکھاتے ہیں۔ چھوٹی عمر سے دماغوں میں کوڑا بھرنا شروع کرتے ہیں۔ جنوں، پریوں اور معجزوں کی داستانیں سناتے ہیں اور اسے علم کہتے ہیں۔ یہی جھوٹ سکولوں میں پڑھاتے ہیں۔ ذرائع ابلاغ سے پھیلاتے ہیں، تاکہ محنت کشوں کو گمراہ کیا جائے اور ان کا استحصال جاری رکھا جائے۔ سائنسی علم سے محروم عوام بھی یہ دھوکا کھاتے ہیں۔ بقول شاہ حسین:

؎ سچ گل سنیوے کیوں کر
کچّی ہڈاں وچ رچی

اس کچّی کا علاج گپ شپ نہیں۔ طبقاتی نظریاتی علم ہے۔ بقول ماؤ:

کثرتِ شکوہ سے دل آزردہ کرنے سے بچیں
دور بینی سے ہمیشہ جائزہ اشیا کا لیں

اور اس دور بینی کے لیے ضرورت ہے مارکسی نظریے کی جس کو مسلسل عمل اور جدوجہد سے، حقائق سے صداقت کی تلاش کرتے ہوئے، آج کی سطح پر اُٹھایا گیا ہو۔ آج کے علم سے، اگر اس میں مسلسل اضافہ نہ کیا جائے تو کل کی جہالت بن جائے گی۔

محنت کشوں کا اعتراض ہوتا ہے کہ ان کے اوقات کار اور معمولات زندگی، اس

طرح کے ہیں کہ وہ 'دانش وری' نہیں بھگار سکتے۔ مگر سادہ سے سادہ مسافر بھی یہ تو گھر سے طے کر کے نکلتا ہے کہ اسے کہاں جانا ہے۔ اگر مقصد مزدور کی بہتری، مزدور کی حکمرانی اور انقلاب ہے۔ تو انقلابی نظریے کے بغیر یہ ممکن نہیں۔ ہر مزدور جب تک بلا استثناء، اس نظریے سے لیس نہیں ہوتا کم از کم اتنا نظریہ، جتنا دوسرے حصے کے تیسرے باب میں ہے تو انقلاب ایک خواب سے زیادہ نہ ہوگا۔ اتنا سا نظریہ سمجھنے کی ہر انقلابی کو ضرورت ہے۔ اسے پختہ کرنے کے لیے، اسے بار بار پڑھنے کی یا پڑھوا کر سننے کی ضرورت ہے۔ اس عمل سے حاصل کردہ سمجھ کو اس نظریے میں شامل کرنے کی ضرورت ہے۔ دانش وری یہی ہے۔ کوئی ٹونا ٹوٹکا، جادو یا دور، وظیفہ نہیں ہے۔

ملتان کے ساتھی مبارک باد کے مستحق ہیں جنہوں نے اتنی اہم کتاب کی دوبارہ اشاعت کا اہتمام کیا ہے۔

OOO



# جاگیرداری کے بعد؟

کیا سماج کے جاگیرداری سے سرمایہ داری میں عبور کے دور میں ہمیں اس تبدیلی کے حق میں زور لگانا چاہیے یا جاگیرداری کو مضبوط کرنے کا چارہ کرنا چاہیے۔۔۔

یہ انتہائی اہم سوال ہے۔

کلاسیکی مارکسزم کے نظریہ تاریخی مادیت کے مطابق، انسانی سماج کی تبدیلی کی پانچ منزلیں بیان کی گئی ہیں۔

غلام دارانہ سماج

جاگیرداری سماج

سرمایہ داری سماج

سوشلزم

کمیونزم

یہ تاریخ کا عمومی رجحان ہے اور ایسا نہیں ہے کہ یہ تبدیلیاں، خود بخود ایک مقررہ وقت پر ہو جاتی ہیں۔ تبدیلی کی رفتار کو، ایک خاص معاشرے کے اندر موجود قوتیں متعین کرتی

ہیں، جن طبقات کے حق میں یہ تبدیلی ہوتی ہے، وہ اسے تیز تر کرنے کے لیے زور لگاتے ہیں اور جن طبقات کے خلاف یہ تبدیلی ہو رہی ہوتی ہے وہ اس تبدیلی کو روکنے یا اس کی رفتار کم کرنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگاتے ہیں۔ تاریخ کے پہیئے سے لٹک کر اس کی رفتار کم کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور اس کام کے لیے اپنے باپ دادا کا واسطہ دیتے ہیں۔ رسم و رواج کو مقدس ٹھہراتے ہیں۔ اپنے خداؤں کو اپنی مدد کے لیے پکارتے ہیں۔

تبدیلی کی قوتوں کو کمزور کرنے کے لیے، دنیا کا ہر حربہ استعمال کرتے ہیں۔ یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ تبدیلی کی خواہش ہی غیر اخلاقی ہے، غیر قانونی ہے، کفر ہے وغیرہ وغیرہ۔

تعلیم اور ابلاغ کے سبھی ذرائع چونکہ حکمرانوں کے پاس ہوتے ہیں اس لیے بہت دیر تک یہی حربہ کامیاب رہتا ہے۔ جب بات ہاتھ سے نکلتی نظر آئے تو تبدیلی کی طاقتوں (انقلابی قوتوں) میں انتشار پیدا کرتے ہیں۔ کچھ لوگوں کو خریدتے ہیں۔ کچھ اپنے لوگوں کو ان میں شامل کر کے نظریاتی دھندلاہٹ پیدا کرتے ہیں اور یہ کوشش کرتے ہیں کہ یہ قوتیں حکمران سے لڑنے کی بجائے، آپس میں سر پھٹول کریں۔ ان کو غلط راستوں پر لگانے کی کوشش کرتے ہیں۔ ان میں ایسے خوبصورت اور سنہرے خیالات داخل کرنے کی کوشش کرتے ہیں، جو ناقابلِ عمل ہوں۔ (مثلاً آج کے پاکستان میں یہ مطالبہ کہ عدلیہ کی بحالی، پارلیمنٹ کی بجائے براہِ راست کی جائے یعنی مشرف کے خلاف نعرے لگانے سے، مشرف صاحب عدلیہ بحال فرما دیں گے!)

OOO



# شیطان کے چیلے

شیطان کا فخر یہ ہے کہ

''میں جو جانتا ہوں وہی کافی ہے''

شیطان اس بات پر راندہ گیا کہ اس نے سیکھنے سے انکار کر دیا۔

شیطان کے چیلے حیران ہیں۔ معاشرے میں آنے والی تبدیلی، ان کی سمجھ سے باہر ہے۔ وہ پُرانے دھڑے کو دائمی سمجھتے ہیں۔

نامعلوم کے بارے میں تحقیق و تجسس، انسانی صفت ہے۔ جس نے اس سے انکار کیا، وہ شیطان کا چیلا بن گیا اور اگر اس کی صلاحیت اور طاقت فراواں ہو تو مجسم شیطان کا روپ دھارن کر لیتا ہے۔ اس کا غضب، اس کا غصہ اس کے بس میں نہیں رہتا۔۔۔ وہ دہشت گرد بنتا ہے۔ عورتوں، بچوں اور نہتے غریب مردوں کا بے رحمانہ اور بہیمانہ قتل کرتا ہے اور اس 'بہادری' پر فخر کرتا ہے۔

مکمل طور پر اپنے آپ کو اجتماع میں غرق کر دینے کے خطرات شدید ہیں۔ بیمار ذہنیت، اسی لیے فروغ پاتی ہے کہ عقل و دانش کی بڑھوتی رک جاتی ہے۔ اجتماع سے انحراف

گناہِ عظیم نظر آتا ہے۔

اس کا توڑ خودی ہے۔ خود آگاہی ہے۔ حتیٰ کہ خود غرضی بھی غلامانہ تقلید سے برتر رویہ ہے۔ جو نئی سوچ کو جنم دیتا ہے۔

ذاتی مفاد کی غلامی، ایک شخص کو اس اساطیری ہیرو سے جوڑتی ہے۔ جو جن کی قید میں، زنجیروں میں جکڑی ہوئی، عقل وخرد کی شہزادی کو چھڑاتا ہے۔ اس پرومیتھیس سے جوڑتی ہے، جو خداؤں سے بغاوت کر کے انسان کے لیے 'آگ' کا تحفہ لاتا ہے۔ جو کہ دانش بھی ہے، دانائی بھی اور توانائی بھی۔ اگرچہ اپنا جگر چیل کوؤں کو کھلاتا ہے۔ خداؤں کا اور اجتماع کا انتقام، خوف ناک ہوتا ہے۔ ہر معاشرہ، اپنے مسیح کو، اپنے بھٹو کو، اپنی بے نظیر کو مصلوب کرتا ہے۔

اس ہیرو کا ہیروازم، اس بات میں ہے کہ وہ معاشرے سے بغاوت کرتے ہوئے، معاشرے کو مضبوطی کی بنیادیں فراہم کرتا ہے۔

ooo



# مغرب زدہ

'مغرب زدہ' کی اصطلاح سن سن کر کان پک گئے ہیں۔ مغرب سے استفادہ کس نے کیا ہے؟ سفارت خانوں کے مفت رسالوں سے چند مضامین پڑھ کر، ایک سے بڑھ کر ایک 'ماہر' وجود میں آ چکا ہے۔

سعدی نے گلستان، بوستان لکھی ہیں۔ عمدہ کتابیں ہیں مگر ان کو صدیاں بیت گئیں، کسی نے ڈھنگ کا ترجمہ تک نہیں کیا۔ گلی گلی میں شارحین موجود ہیں۔ متن (Text) غائب ہے۔۔۔ فیصل آباد میں قصائی، بکرے کی سری دو طرح سے بیچتے ہیں۔ ایک تو مکمل اور دوسری وہ جس میں سے مغز نکال کر الگ بیچ دیتے ہیں اسے 'جرنیلی' سری کہتے ہیں۔

یہاں تو سبھی جرنیلی سریاں لیے پھر رہے ہیں۔ سنی سنائی خبر بتا کر بیان کرنے والے۔۔۔

مغرب کا انہوں نے پڑھا کیا ہے کہ 'مغرب زدہ' بھی ہو گئے۔ نہ اس اصطلاح کے موجد نے اور نہ ہی اس کے شکار نے، کبھی مغربی تحریریں پڑھی ہیں۔ چند ایک ادیبوں اور ناقدوں کے نام رٹ لیے ہیں اور اللہ اللہ خیر صلا۔ شرح کی شرح لکھنے والا عالم کہلاتا ہے اور

دو چار مغربی ادیبوں، نقادوں کے نام جاننے والا ادیب اور نقاد ہے۔ پروفیسر صاحب ہے۔

میرے محترم دانشورو! آپ نے مغرب کا کیا پڑھا ہے۔ کسی ایک کتاب کا نام، کسی ادبی رسالے کا نام بتا دیجیے!

'نمونہ مشتے از خروارے' کے طور پر ہی، چند تحریریں حاضر ہیں، خدا لگتی کہیے کبھی پڑھی ہیں؟

یہاں تو ایسے ایسے سپیشلسٹ موجود ہیں جو کمیونزم پر تنقید کے ماہر ہیں مگر آٹھ صفحے کا کمیونسٹ 'مینی فسٹو' نہیں پڑھا۔ فرائڈ کے بارے میں فتویٰ ہے کہ اب Irrelevant ہو گیا ہے۔ فرائڈ کی کسی ایک تحریر کا نام لیں، جو آنجناب نے پڑھ رکھی ہو۔

انقلاب کو دماغ کے علاوہ، دل میں بھی جگہ دیجیے۔ امیروں سے نفرت تو سبھی کرتے ہیں، غریبوں سے پیار کون کرتا ہے۔ غریبوں کی خدمت کرنے والے ہمیں برے لگتے ہیں۔۔۔ سامراج کے ایجنٹ ہیں اگر غریبوں کو کوئی سکھ کا سانس مل گیا، اگر ملاؤں کی عمل داری میں کسی نے جان پر کھیل کر بچیوں کو پڑھا دیا تو اس نے ہمارے انقلاب کو کھوٹا کر دیا کہ ہمیں تو ایڑیاں رگڑتے ہوئے عوام چاہئیں۔ انہیں منہ دھونے کی تلقین کرنے والا بھی ہمارا دشمن ہے۔ غریب کیوں پڑھیں؟ پارٹی کے لیڈر، کمپیوٹر کا علم کیوں سیکھیں؟ یعنی انقلاب لانے کے بعد، مارکس اینگلز کو پڑھیں گے۔۔۔ کس لیے؟

OOO



# ظالم بچّی

عمر تو اس کی تین سال تھی مگر قدرت نے اس کو وہ محبت، وہ انرجی، وہ رنگ روپ دیا تھا کہ دیکھنے والا دیکھتا ہی رہ جاتا اور جب اپنی توتلی زبان میں پیاری پیاری باتیں کرتی تو کوئی اس کے سحر میں گرفتار ہوئے بنا نہیں رہ سکتا تھا۔ جب کھیلتی تو بھرپور کھیلتی اور جب اسے نیند آتی تو ایک پل میں گہری نیند سو جاتی اور جب گہری نیند سے بیدار ہوتی تو تروتازہ اور چاک وچوبند۔۔۔ آدھے منٹ کے اندر اندر بستر سے نیچے۔۔۔ اگر رات کو کوئی کھلونا، بستر کے قریب پڑا ملتا تو فوراً کھیلنا شروع کر دیتی۔ یا پھر اپنے ننھے ننھے پاؤں میں ننھے ننھے سلیپر چڑھا کر بالکونی میں آ کر کھڑی ہو جاتی۔ خواہ باقی گھر بھرا بھی سو رہا ہو یا اپنے کاموں میں مصروف ہو۔ آج بھی وہ بالکونی میں کھڑی آتے جاتے لوگوں کو دیکھ رہی تھی۔ یہ فروری کے لاہور کی صبح تھی۔۔۔ بسنت رُت، کہ ایسا سہانا موسم دنیا بھر میں کہیں نہیں ہوتا۔ کوئی دلچسپ کردار نظر آتا تو زبان نکال کر اسے چڑاتی۔ سڑک پر جانے والے کو پتا بھی نہ چلتا کہ اوپر بالکونی میں کھڑی ایک ننھی سی بچی اسے احمق سمجھتی ہے۔

کسی بھی احمق کو یہ احساس نہیں ہوتا!

سامنے ایک بڑی سی عمارت تھی جس میں صبح سویرے سے ہی بہت سی گاڑیاں آنے لگتیں۔ چوکیدار انہیں روک کر ان سے کچھ بات کرتا۔ کسی کو سلام کرتا منّی کو یہ چوکیدار بہت اچھے لگتے۔ پیاری پیاری وردی میں کھٹ کھٹ کرتے۔

اچانک مُنّی نے وہ تماشہ دیکھا جو اس نے آج تک نہ دیکھا تھا۔ ایک ٹرک پوری رفتار سے سیدھا بڑے گیٹ کی طرف بڑھا اور اس کے دوست چوکیدار کو کچلتا ہوا اندر گھس گیا۔ ابھی اس کی حیرانی دور نہ ہوئی تھی کہ جاسوسوں کے اڈے میں ایک خوفناک دھماکہ ہوا۔۔۔لوگ کہتے ہیں خوفناک تھا۔ منّی کو تو پتا بھی نہ چلا۔ دھماکہ اس قدر شدید تھا کہ اس کا سانس باہر نکلا تو اندر آنا بھول گیا۔

''منّی اپنی تین سالہ طویل عمر گزار کر اللہ میاں سے ملنے چلی گئی۔''

یوں تو یہ اچھا ہی ہوا۔ عدل بھی کسی چیز کا نام ہے۔

''منّی نے کیوں عراق پر حملہ کیا تھا؟''

OOO



# ادویاتی اشیا کا غیر طبی استعمال اور ان پر انحصار قابلِ علاج مرض ہے

**(Drug Dependence is a Curable Disease)**

Drug ڈرگ کا لفظی معنی تو دوا ہے مگر جب یہ نشہ آور دوا کے لیے استعمال ہونے لگا تو امریکیوں نے اس کی جگہ Substance کا لفظ استعمال کرنا شروع کر دیا۔ اس کا اردو معنی شے ہے جو بہت ہی عمومی معنی رکھتا ہے۔ امریکی تو اس کے ساتھ کبھی Abuse یا غلط استعمال اور کبھی Use استعمال کا لفظ برتتے ہیں۔ میں نے بہتر تفہیم یا ابلاغ کے لیے طبی اشیا یا ادویاتی اشیا کا لفظ استعمال کیا ہے۔

انحصار (Dependence)

W.H.O کی سفارش کے مطابق نشے اور عادت دونوں کی جگہ لفظ انحصار ہی استعمال کیا جانا چاہیے۔ یہ انحصار جسمانی بھی ہوتا ہے اور نفسیاتی بھی۔

نارسائی اگر اپنی تقدیر تھی
تیری اُلفت تو اپنی ہی تدبیر تھی

کس کو شکوہ ہے گر شوق کے سلسلے
ہجر کی قتل گاہوں سے سب جا ملے

عادت تو نہانے کی بھی ہوتی ہے اور نہ نہانے کی بھی۔ عادت تو شاعری کرنا بھی ہے اور شاعری پڑھنا بھی۔ اس سے بڑی عادت جو نشہ کی حد تک پہنچی ہوئی ہے، اخبار بینی ہے۔ اخبار نویسی تو پیشہ ہے، اخبار پڑھنا پیشہ نہیں ہے، عادت ہے نشہ ہے۔

اخبار کا نشہ وہ نشہ نہیں ہے جس کا ذکر ہم آج کرنے جا رہے ہیں، اخبار پڑھنا ایک ضرورت ہے اور اس حوالے سے پڑھے لکھوں کی عادت ہے اور جب یہ عادت پختہ ہو جائے تو ہم اندازِ بیاں کے طور پر اسے نشہ کہہ دیتے ہیں۔

ہم لوگ جن کا تعلق انسانی ذہن، سوچ، جذبات اور ان کی صحت یا بیماری سے ہے یعنی نفسیات دان اور نفسیاتی بیماریوں کے معالج یا Psychologist اور Psychiatrist نشہ یا Addiction کا لفظ استعمال نہیں کرتے کہ یہ لفظ سوئے استعمال سے حرفِ تشخص نہیں گالی بن گیا ہے اور ہم طبیب لوگ اگرچہ اسی معاشرے کے افراد ہیں، جس میں گالی بکنا قابلِ فخر کام اور بڑائی کی نشانی ہے اپنے گاہکوں کے احترام میں اس لفظ سے اجتناب کرتے ہیں۔

لفظ نشہ کے بہت سے مشتق ہیں، نشئی، پوستی، شرابا، جہاز، پینگھ وغیرہ وغیرہ۔ چنگیز خان کے کسی چمچے نے مشہور کر رکھا ہے کہ وہ بہت رحم دل اور ہمدرد تھا اور مثال اس رحم دلی کی یوں ہے: ''چنگیز خان کی شاہی سواری جا رہی تھی اور عوام اپنے آمر کی ایک جھلک دیکھنے کے لیے دو رویہ کھڑے تھے کہ عوام کالانعام (لفظی معانی: عوام مثلِ ڈھور ڈنگر) کو آمر بہت اچھے اور نیک لگتے ہیں ایک تماشائی بی بی کا بچہ ہجوم میں گر گیا اور ڈر تھا کہ ڈھور ڈنگر کے پاؤں تلے کچلا جاتا کہ چیف مارشل لا ایڈمنسٹریٹر چنگیز خان کے دِل میں درد کی اِک موج اُٹھی اس نے گھوڑے پر بیٹھے بیٹھے بچہ اپنے نیزے کی نوک میں اُڑس کر ماں کے حوالے کر دیا۔۔۔ تالیاں حضرات تالیاں۔۔۔ اب بھی کچھ کچھ مغرب زدہ جمہوریت کی راگنی الاپتے اور ڈفلی



بجاتے رہتے ہیں۔

چنگیز سمان کچھ نیک دِل لوگوں کو نشئیوں پر لادا گیا ہے انھوں نے بعد از صرفِ زرِ کثیر چوک چوک اور گلی گلی بورڈ لگوا دیئے ہیں کہ نشہ لعنت ہے اللہ اللہ خیر صلا۔۔۔ بیمار کو گالی دے دی ٹھیک تو ہو ہی جائے گا۔''

میں نے آج تک کسی اخبار میں کسی مضمون میں، کسی بورڈ پر، کسی تقریر میں یہ نہیں پڑھا یہ نہیں سنا کہ منشیات فروشی ایک لعنت ہے۔ ہم کسی وعظ، کسی اداریے میں نشہ آور چیزوں کی تیاری اور فروخت کو لعنت نہیں کہتے، جرم نہیں کہتے وہ۔۔۔ کس لیے، کہ ہم بڑی بڑی مونچھوں اور خوفناک داڑھیوں والے کلاشنکوف بردار سواروں سے ڈرتے ہیں۔

ہم آج مجرموں کی نہیں انسانوں کی بات کریں گے، اُن مجبور اور بیمار انسانوں کی جو ادویاتی اشیا کے غیر طبی استعمال کی بیماری میں مبتلا ہیں۔ یہی فسانہ مبتلا آج کا موضوعِ سخن ہے۔ آیئے تھوڑی دیر کو اس بات پر غور کریں کہ لوگ آخر کیوں ایسی اشیا استعمال کرتے ہیں اور کیوں کر ان کے عادی ہو جاتے ہیں۔ برٹن رُوشے اپنی کتاب ''الکحل'' میں لکھتا ہے:

''نسل انسانی کی بنیادی ضرورتیں خوراک، لباس اور سر چھپانے کی جگہ ہیں۔ اس بنیادی تثلیث میں دو اور برابر کی اہم چیزوں کا اضافہ کرتے ہیں، تحفظ اور پیار۔ اس کے علاوہ بہت سی ایسی ضروریات ہیں جو اتنی اہم تو نہیں مگر ان سے انکار بھی آسان نہیں۔ ان میں سے ایک جو شاید سب سے زیادہ اپنی تشفی کے لیے اصرار کرتی ہے، حقیقت کے ناقابلِ برداشت پنجے سے کبھی کبھار رہائی ہے معلوم تاریخ کے سبھی انسان ذہن اور یادداشت کے اس جبر سے شناسا ہیں اور سب نے تلاش کی ہے کسی ایسے قابلِ اعتبار ذریعے کی جو کچھ دیر کے لیے ہی سہی اس بندھن کو ڈھیلا کر دے، اسی بات کو علامہ اقبال نے انتہائی خوبصورت طریقے سے یوں بیان کیا ہے:

؎ او بیک دانۂ گندم بزمیم انداخت
تو بیک جرعہ، آب آنسوئے افلاک انداز

یعنی اللہ تعالیٰ نے تو ایک گندم کا دانہ دے کر زمین پر پھینک دیا کہ جا فکرِ معاش کر۔

اے ساقی تو شراب کے ایک قطرے سے مجھے افلاک کی سیر کرا دے۔ پُرانے وقتوں میں یہ اشیا مذہبی رسومات میں بھی استعمال ہوئی ہیں۔ کیتھولک Mass میں شراب اور صوفیا کے ہاں بھنگ کا استعمال سب کے علم میں ہے۔ اصل مسئلہ ان اشیاء کی موجودگی سے انکار، ان کی ضرورت سے انکار یا اس بات سے انکار نہیں کہ کچھ لوگ ان اشیاء کے ہاتھوں بے بس بھی ہو جاتے ہیں، ان مہذب اقوام نے جو نعرے بازی کی بجائے مسائل کے حل کی طرف زیادہ توجہ دیتے ہیں یہ کیا ہے کہ ان ملکوں میں ہلکے پھلکے نشے مثلاً چرس کا سگریٹ اور ہلکی پھلکی شراب مثلاً بیئر اگر قانونی اور سماجی طور پر مباح نہیں تو کم از کم غیر قانونی بھی نہیں۔ رُوشے کی بیان کردہ وجہ کے علاوہ دو اہم وجوہات بھی ہیں: اولاً سماجی میل جول میں تفریحی استعمال یا---Recreative use جو ہر عمر اور ہر طبقے کے لوگ کرتے ہیں۔ اسی ذیل میں افیون اور ہیروئن کا بہتر اور طویل تر جنسی کارکردگی کے لیے استعمال شامل کیا جا سکتا ہے۔ (جسے حکما مسک کہتے ہیں)

ثانیاً تجرباتی استعمال یا Experimental Use جو Teenagers یا چڑھتی جوانی کے لوگ کرتے ہیں جن کی نفسیاتی ضرورت یہ ہوتی ہے کہ اپنے آپ کو بالغ اور مرد ظاہر کریں---ان میں سے اکثر چند بار کے تجربے کے بعد توبہ کر لیتے ہیں۔ البتہ ضرورت سے زیادہ ردِعمل ہو تو چرس اور بیئر کی بجائے ہیروئن جیسا خفیہ نشہ شروع کر لیتے ہیں جس کا نہ ابا کو پتہ چلتا ہے نہ دادا کو، جب تک کہ عادت پختہ نہ ہو جائے۔ ان لوگوں کی ایک واضح اکثریت چند بار کے تجربے کے بعد زندگی کی مصروفیات میں کھو کر ان تجرباتی نشوں کو چھوڑ دیتی ہے۔ ماسوائے ان بدقسمتوں کے جنھوں نے یہ تجربہ ہیروئن سے کیا ہو، آپ جانتے ہی ہیں کہ ہیروئن سے چھیڑ چھاڑ کتنی خطرناک ہو سکتی ہے۔ میں نے شروع میں فیض صاحب کے اشعار اسی صورتِ حال کی طرف توجہ دلانے کے لیے کہے تھے۔



تیری اُلفت تو اپنی ہی تدبیر تھی

اب چند الفاظ اس مسئلے کے حل کے ضمن میں۔ مذہبی لوگ چلّے اور وظائف بتائیں گے۔ دوزخ سے ڈرائیں گے۔ قانونی لوگ کوڑوں اور قید و بند کی بات کریں گے۔ جیل والوں کے نزدیک جیل ہی ہر مرض کا علاج ہے۔ یادش بخیر ایک D.I.G جیل خانہ جات ہوتے تھے۔ حافظ قاسم یا ایسا ہی بھلا سا نام تھا وہ مخلوقِ خدا کی خدمت کے لیے لوگوں کو فی سبیل اللہ جیل میں بند کر دیتے تھے اور سلاخوں میں سے خوراک پہنچاتے تھے اور سارا دِن تلاوت سناتے تھے۔ یہ مریض جیل سے فارغ ہوتے ہی ہیروئن کی تلاش میں نکل پڑتے تھے۔ شفیق الرحمان نے رسالے کے اس فوجی کا ذکر کیا ہے جو پہلی جنگ میں تھا اڑیل گھوڑے کا علاج کان مروڑ کر کر لیتا تھا اور چاہتا تھا کہ بگڑی موٹر کا علاج بھی کان مروڑ کر ہی کرے۔ ہمارے حافظ صاحب بھی مریض اور مجرم کا فرق نہ جانتے تھے۔ لٹھ مار نشئیو کو دُرّے لگانے کا مشورہ دیں گے۔ ڈاکٹر اور حکیم اور ہومیو پیتھ علاج بالدوا تجویز کریں گے کچھ لوگ سوئیاں چبھوتے ہیں مثلاً بھائی، بھابھیاں اور Acupuncture والے، غرضیکہ جگر ہر کس بقدر ہمت اوست۔ شادی بھی علاج کے طور پر تجویز کی گئی ہے تا کہ ایک کی بجائے دو گھر اُجڑیں تو مرگ انبوہ جشنے دارد کا سماں بن جائے۔

سائکاٹرسٹ چونکہ وکھری ٹائپ کے ڈاکٹر ہوتے ہیں جو دواؤں کے علاوہ انسانوں کی نفسیاتی ضرورتیں اور جذباتی اُلجھنیں بھی ذہن میں رکھتے ہیں اور انسانوں کے سماجی اور معاشرتی ساخت پر بھی غور کرتے ہیں اس لیے ان کا پختہ یقین ہے کہ انسانوں کی ضروریات جانوروں کے برعکس محض جسمانی نہیں---انسان ذہنی اُلجھنوں سے پناہ مانگتے ہیں---حاسدوں سے پناہ مانگتے ہیں انسان لمحاتی سکون چاہتے ہیں۔ انسان اپنے مسائل کے مستقل حل کے علاوہ وقتی سہارے بھی کھوجتے ہیں---غرضیکہ انسانی مسائل کا حل بھی انسانی ہونا چاہیے، حیوانی یا قانونی یا مذہبی نہیں---

اس صدی کے شروع سالوں میں امریکیوں نے شراب کو غیر قانونی قرار دینے کا تجربہ کیا تھا۔ اب امریکی سامراج مردہ باد اپنی جگہ، یہ بات تو آپ مانیں گے کہ وہ ہم سے زیادہ Efficient اور کم بے ایمان ہیں۔ آیئے دیکھیں ان کا یہ تجربہ کیسا رہا۔ اس پابندی کے نتیجے میں شراب کسی نے چھوڑی نہیں البتہ جگہ جگہ مجرموں کے طاقتور گروہ یا مافیے قائم ہو گئے۔ جیسا کہ ہمارے ہاں ہے۔ ان مافیوسائی نے ان کی پولیس کو کرپٹ کر دیا۔ ان کی عدلیہ کو کرپٹ کر دیا۔ ان کے سیاست دانوں کو کرپٹ کر دیا جیسا کہ۔۔۔ کہہ دوں؟۔۔۔ جیسا کہ ہمارے ہاں ہوا ہے۔ وہ لوگ عملیت پسند ہیں اپنے اعمال کا تجزیہ کرنے کی جرأت رکھتے ہیں انھوں نے بندش شراب سے توبہ کر لی کہ یہ قدم عوامی فلاح کے لیے تھا، ثواب کی لیے نہ تھا۔ کسی نے سچ کہا ہے کہ بت شکنی اچھی چیز ہے اگر بت شکنی کو ہی بت نہ بنا لیا جائے۔

اس کے بعد بھی مہذب قوموں کا ایک صدی کا تجربہ موجود ہے۔ علاجِ منشیات کا اخلاقی ماڈل، جرم وسزا والا ماڈل اور امتناع والا ماڈل کامیاب نہیں ہو سکے۔ میڈیکل ماڈل کو کچھ کامیابی ملی ہے مگر اس میں Relapse Rate یعنی بیماری کے عود کرنے کی شرح بہت زیادہ ہے۔ البتہ ادویاتی علاج کو نفسیاتی علاج سے ملانے سے بہتر نتائج حاصل ہوئے ہیں۔ اس کے علاوہ ان معاشروں نے ہلکی پھلکی Drugs یعنی ایسی ادویاتی اشیاء جو وقتی طور پر سوچوں کے تلاطم میں سکون پیدا کر سکیں اور بھرے ہوئے ناقابلِ برداشت جذبات کو سہارا دے سکیں مثلاً بیئر یا چرس، قانونی راہوں سے دستیاب کر دی ہیں تا کہ لوگ، سادہ لوح لوگ، محنتی، نیک، ایماندار مگر دُکھی لوگ زیادہ طاقتور نشوں مثلاً تیز شراب اور ہیروئن سے، اور ان کو غیر قانونی طور پر مہیا کرنے والے مجرموں سے اور چوکوں میں منہ سونگھنے والوں سے بچ سکیں۔ اس طریقۂ کار کے نتیجے میں تجرباتی استعمال سے عادی مریض بننے والے نوجوانوں کے تناسب میں ڈرامائی کمی ہوئی ہے۔

OOO



# حالانکہ ڈاکٹر حسن امام شیعہ بھی نہیں تھا

ایک انگریزی محاورے کے مطابق ''دیوتا جس قوم کو تباہ کرنا چاہتے ہیں پہلے اسے پاگل بنا دیتے ہیں۔'' میں جب اس محاورے کا اطلاق آج کے پاکستان پر کرتا ہوں تو کانپ اٹھتا ہوں۔ پاکستان کے 80 فیصد لوگ ان پڑھ ہیں پاگلوں کی فیصد کیا ہے؟ ڈاکٹر حسن امام جعفری سوشل سکیورٹی ہسپتال میں میڈیکل آفیسر تھے۔ گذشتہ ہفتے شام کے وقت ڈیوٹی اوقات کے بعد چند دوست ڈاکٹروں سے گپ شپ لگا رہے تھے۔ باہر ہلکی ہلکی بارش ہو رہی تھی، سرما کی بارش جس کا شدید سردی کے باوجود ایک اپنا حسن ہوتا ہے۔ ایک حسین اداسی ہر شے پر چھا جاتی ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے کہا چند قدم پر میرا کلینک ہے ذرا ہو آؤں شاید کوئی مریض ہو۔ دو دفعہ تو دوستوں نے ٹھہرا لیا تیسری دفعہ اصرار کر کے چلے گئے۔ ''یار کوئی سو پچاس کما لینے دو'' ۔۔۔ یہ ہے الٹی چھری والے ڈاکٹروں کی اوقات اس لکھ پتیوں کے شہر میں!

کلینک پر ایک مریض تھا اسے دیکھ کر نسخہ ڈسپنسر کے حوالے کیا تم دوا بناؤ میں بڑی D تک ہو آؤں والدہ نے کہا تھا آج مچھلی لے کر آنا۔ کلینک سے باہر آ کر موٹر سائیکل کو چابی

لگا رہے تھے کہ دو اشخاص ٹہلتے ہوئے تشریف لائے ایک نے ڈاکٹر صاحب کی کنپٹی پر پستول رکھ کر چار فائر کیے اور وہ دونوں معززین ایک ڈاکٹر کو 'کیفر کردار' تک پہنچا کر ٹہلتے ہوئے تشریف لے گئے۔ فیصل آباد شہر میں آج کل عمر شریف ڈرامہ ''ڈاکٹر، ڈاکو اور ڈانسر'' چل رہا ہے۔ ڈاکوؤں کا پھیلایا ہوا یہ فکری مغالطہ عام ہے کہ ڈاکٹر بھی ڈاکو ہوتے ہیں۔ بہرحال ڈاکٹر ہو یا ڈاکو جس کا جی چاہے مکھی کی طرح مسل دے۔ کیا ڈاکو بھی ڈاکٹروں کی طرح غیر مسلح ہوتے ہیں، شام کو دروازے کھول کر کلینک میں بیٹھتے ہیں، موٹر سائیکلوں پر آتے جاتے ہیں، آدھی رات کو گھنٹی بجنے پر دروازہ کھول دیتے ہیں؟ پجیرو میں چار گارڈوں کے ہمراہ سفر کرنے والے گھر پر دو دو مسلح گارڈز رکھنے والے وہ تو نہ ڈاکٹر ہوتے ہیں نہ ڈاکو شریف لوگ ہوتے ہیں، رہنما ہوتے ہیں، علماء ہوتے ہیں۔ اسی لیے کلاشنکوف والے محافظ ساتھ لیے پھرتے ہیں۔

ڈاکٹر تو ایک پستول بھی نہیں رکھ سکتا۔ کلاشنکوف بردار کا خرچہ کہاں سے لائے گا اور کون سا ڈپٹی کمشنر یہ سند دے گا کہ فلاں ڈاکٹر پاکستان کا شریف اور معزز شہری ہے اسلحہ رکھنے کے قابل ہے اور ڈاکٹر کلاشنکوف برداری اور کلاشنکوف برداری کی صفات کہاں سے لائے۔۔۔ کہ قلم اٹھانے والے ہاتھ اوزار اٹھانے والے ہاتھ محنتی ہاتھ کلاشنکوف نہیں اٹھا سکتے، گالیاں بک نہیں سکتے، بڑھکیں لگا نہیں سکتے، ٹانگیں توڑ دیں گے سر پھوڑ دیں گے۔ یہ بیچارے تو چھوٹے چھوٹے زخموں کو بھی سینے بیٹھ جاتے ہیں، نامرد کہیں کے۔ کیا ڈاکٹر حسن شیعہ تھے؟ یہ سوال مجھ سے ایک بہت بڑے اخبار کے بیورو آفس انچارج نے پوچھا۔ بہت ملائمت سے، بہت عزت سے، جی نہیں، وہ تو عطاء اللہ شاہ بخاری کے عزیز تھے۔ ایک ساتھی نے جواب دیا انچارج صاحب نے ہمارے سامنے اپنے نائب کو سرزنش کی نگاہ سے دیکھا! اب اچھی طرح وضاحت کر دینا! اور ہمیں مخاطب کر کے ہمیں پرسہ دیا دیکھو جی کتنا بڑا ظلم ہو گیا۔ ڈاکٹر سید حسن امام جعفری شیعہ بھی نہ تھا۔



یہی سوال ایک آدھ لفظ کے ہیر پھیر کے ساتھ مجھ سے کم و بیش پچاس لوگوں نے پوچھا ہے۔ ان میں صحیح العقیدہ لوگ تو تھے ہی بعض سلیم العقل لوگوں نے بھی اسی انداز سے سوال کیا۔ اسی انداز سے حیرانگی کا اظہار اور اسی پیار سے ڈاکٹر صاحب کے قتل پر اظہارِ افسوس کیا۔ یعنی اگر ڈاکٹر حسن امام شیعہ تھا تو اس کا قتل جائز تھا، صحیح جہاد تھا؟

''دیوتا جب کسی قوم کو۔۔۔ یہ سوچ یہ نظریہ ''نفاذ بذریعہ بدمعاشی'' کا نظریہ ہے۔ نظریے کا غلبہ دنیا پر چھا جانے کا شوق، قتل و خون اور ظلم و تعدی کے ذریعے۔ بھولے بادشاہ ہو! ایسے غلبے کون ہونے دیتا ہے؟

بہت سے فرعون اسی خواہش میں مر گئے اب یار لوگ لٹھ برداری سے گن برادری تک آ گئے ہیں۔ مگر ظلم و جہالت کا غلبہ نہ کبھی ہوا نہ ہو گا۔ اے بسا آرزو کہ خاک شدہ۔ کیا ڈاکٹر صاحب شہید ہو گئے؟ یہ سوال ایسے ملک میں اُٹھایا گیا جہاں قتل کے جرم میں پھانسی لگنے والا بھی شہید ہے اور زندہ آگ میں جلنے والا بھی۔ ڈاکٹر صاحب کے قتل کے خلاف احتجاجی جلسے میں سبھی نے ڈاکٹر صاحب کی شہادت پر افسوس کا اظہار کیا، قتل بے جا پر غم و غصہ کا اظہار کیا، قاتلوں کی گرفتاری کا مطالبہ کیا اور غصے میں بدلے کی بات بھی کی۔ شہادت تو ہماری قوم کے نصیبوں میں لکھی ہے۔ ہزاروں سالوں سے حملہ آور دھاڑوی گھوڑ سوار اس بدنصیب دھرتی کو روندتے رہے ہیں۔ سندھ میں تو ہر دکھ تکلیف کے موقع پر ''گھوڑ ورے گھوڑو'' کہتے ہیں۔ جس طرح حسین عورت کا حسن اس کے لیے مصیبت بن جاتا ہے۔ اسی طرح ہمارے مادر وطن کی زرخیزی صحرائی اور نیم صحرائی علاقے کے بھوکوں کی ہوس ناک نظروں کی تاک میں رہی ہے۔ ہماری کوئی نسل ایسی نہیں جس نے اپنے حصے کے شہید نہیں دیے۔ غرضیکہ شہیدوں کی ایک لمبی لڑی ہے، ایک لمبا سلسلہ ہے۔ کسے کہ کشتہ نہ شد از قبیلۂ نیست۔۔۔ جو شہید نہ ہوا وہ ہمارے قبیلے کا نہ تھا۔

یہ سلسلہ ۱۹۴۷ء تک چلا اس کے بعد بیرونی حملہ آوروں کی جگہ اور فاتحین نے

لے لی جنہوں نے باری باری اپنی ہی قوم کو فتح کیا۔ اس سلسلے میں ایک بڑا ظلم یہ ہوا کہ ہماری قوم کی ایک آنکھ ضائع ہو گئی بائیں بازو والوں کو بائیں کے نعرے لگانے والے حکمرانوں کے ظلم اور بے ایمانیاں نظر آنی بند ہو گئیں۔ اور دائیں بازو والوں کو اسلام کی پسندیدگی کا دعویٰ کرنے والے حکمرانوں کی بے ایمانیاں اور ظلم نظر آنا بند ہو گئے بلکہ بھینگی آنکھوں میں ہیما مالنی کی آنکھوں کا حسن نظر آنے لگا اور بعض کو تو اپنی کانی آنکھ سے حسن سیرت بھی نظر آ گیا تھا۔

گو کسی کام کا ہوتا نہیں بھینگا معشوق
کانے عاشق کو ملے مفت تو مہنگا کیا ہے

ڈاکٹر حسن امام کا قتل ایک سفاکانہ اقدام تھا، غیر انسانی اقدام تھا، ظلم تھا۔ سبھی قتل غلط ہوتے ہیں، صحیح قتل کوئی نہیں ہوتا۔ کسی انسان کو دوسرے انسان کی جان لینے کا کوئی حق نہیں ہے۔ ماسوائے معروف قانونی طریقے سے کسی انتہائی شدید جرم کی سزا کے طور پر بعض اشخاص جنہوں نے خود ہی اپنے آپ کو قاضی، منصف اور جلاد کا مقام دے لیا ہے۔ مجرم سے قانون کے مطابق نپٹنا حکومت کا کام ہے، پورے معاشرے کا کام ہے۔ مقتولوں کا بدلہ لینا معاشرے کا کام ہے کسی ایک شخص کا نہیں ڈاکوؤں اور قاتلوں کے مسلح گروہوں سے نپٹنا معاشرے اور حکومت کا کام ہے۔ مسلح جتھوں کی موجودگی سیاسی مسئلہ ہے اور سیاسی حل کا طالب ہے۔ مرنے والے کے قریبی لوگ ظاہر ہے قتل پر مشتعل ہوتے ہیں خواہ وہ خون کے رشتے سے قریب ہوں یا نظریے کے رشتے سے مگر اس قتل کے بدلے کا حق معاشرے اور حکومت سے لے کر اشخاص کو نہیں دیا جا سکتا ان عزیزوں کے جذبات اپنی جگہ معاشرے کا چلن اپنی جگہ۔

لوگ ظلم کے بدلے کی بات کرتے ہیں۔ 'الف' کے ظلم کا بدلہ 'ب' سے لینا یعنی اگر الف قتل کرتا ہے تو اس کا بدلہ اس کے بھائی سے لینا، اس کے بچوں سے لینا، اس کی خواتین کی



بے حرمتی کرنا، اس کے گاؤں کو جلا دینا، یہ ظلم کا بدلہ نہیں ظلم در ظلم ہے۔ یہ وہ قتل ہے جو قتلوں کے سلسلے کو جائز قرار دیتا ہے۔ الف کے ظلم پر ب کو مارنا فرقہ پرستی، نسل پرستی یا سیدھی سادھی قبائلیت اور جہالت تو ہو سکتی ہے، انصاف نہیں اور جب تک سول آبادی کے ہاتھوں میں اسلحہ رہے گا۔ ایسی قبائلیت چلتی رہے گی۔ ہماری بہادر مسلح افواج اور مستعد پولیس کی موجودگی میں عام شہریوں کے ہاتھ میں اسلحہ کا کیا جواز ہے؟ لائسنس کا سوال نہیں لائسنسی بندوق بھی اسی آسانی سے قتل کر سکتی ہے جتنی آسانی سے ناجائز اسلحہ اور سر راہے۔ ناجائز اسلحہ وہ ہوتا ہے جس کے ماں باپ کا پتہ نہ ہو۔

قتل کا بدلہ قتل ہرگز نہیں ہے، ظلم کا بدلہ ظلم نہیں ہے۔ یہ مطالبہ عام ہوتا ہے سر عام پھانسی دو کس لیے؟ یہ ضیاء الحق سوچ اس لیے ہے کہ نئی نسل کے اندر اگر کچھ پاکیزہ جذبات باقی ہیں تو وہ بھی پھانسی کا ڈرامہ دیکھ کر ختم ہو جائیں اور وحشیوں کی ایک نئی نسل تیار ہو جائے۔ اسے نفسیات کی زبان میں "Brutalisation" یا حس لطیف کو جانوروں اور وحشیوں کی سطح پر لانا کہتے ہیں۔ جو کبھی آمروں اور تنگ نظر رہنماؤں کا محبوب مشغلہ ہوتا ہے۔ ظلم کا بدلہ یہ ہے کہ ظلم اور ظلم کا امکان ختم ہو کلاشنکوف لہرانے والے ہاتھوں سے گن چھین کر قلم، اوزار پکڑایا جائے ظلم کا بدلہ ظلم کو مٹانا ہے ظلم کے چلن کو مٹانا ہے۔ پس نوشت ڈاکٹر حسن امام کے قتل کے ایک ہفتہ بعد صوبے کے انتظامی سربراہ فیصل آباد تشریف لائے ایک ڈسپنسری کے ڈاکٹر کو معطل کر دیا (تالیاں) تھیٹر والے ڈاکٹر کو ڈاکو سے مماثلت دے کر تالیاں کماتے ہیں۔

ڈاکٹر حسن امام کے قتل پر اس کے گھر جا کر یا ہسپتال جا کر تعزیت کرنے کا وقت وزیر اعلیٰ کے پاس نہ تھا وہاں تو گلے شکوے ہوتے، تالیاں کون بجاتا۔ بچہ لوگ تالی بجاؤ!

○○○

# تعویذ گنڈے کے بارے میں

کس زبان مرا نمی فہمد
بہ عزیزاں چہ التماس کم

چونتیس (۳۴) طویل سال گزر گئے ڈاکٹری کرتے کرتے، اپنے مریضوں کو گنڈے تعویذ سے نہیں ہٹا سکا بلکہ اب تو یہ کوشش بھی ترک کر دی ہے جب سے میں نے ''با قاعدہ'' ڈاکٹروں (ایم بی بی ایس پلس +) کو یہ کسب کرتے دیکھا ہے۔ ان میں سے ظاہر ہے ایک بڑی فیصد تنظیموں کی پرچیوں پر پاس ہونے والوں کی ہے۔

؎ دیکھ کر رقص جنوں کو عدم
عقلِ ناکردہ کار رقصاں ہے

ڈاکٹری سائنس کی ایک شاخ ہے یا ہونی چاہیے۔ بغیر سائنسی رویے کے کسی سچائی کو سمجھنا مشکل ہے۔ دنیا کو سمجھنا مشکل تر ہے اور دنیا کو بدلنا ناممکن ہے۔ کوئی بھی سائنس آخری سچائی ہونے کا دعویٰ نہیں کرتی یہ تو ایک طریقۂ کار ہے دنیا کو سمجھنے کا، حقائق کو اکٹھا کرنے کا، ان سے ایک نتیجہ، ایک سوچ، ایک نظریہ نکالنے کا، ان نتائج کو عمل کی کٹھالی میں پرکھنے کا، اس عمل کے نتیجے میں ہونے والے تجربات کو اکٹھے کرنے کا، اس سے اپنے



خیالات میں ترمیم کر کے نئی سوچ، نیا نظریہ بنانے کا، اس نظریے کو پھر سے عمل کی کسوٹی پر پرکھنے کا۔۔۔وعلی ھذالقیاس

یہ عمل غیر مربوط طریقے سے ہزاروں لاکھوں سالوں سے جاری ہے۔ اس پر عمل کو مربوط طریقے سے خاص حدود و قیود کے اندر رہتے ہوئے کرنے کا نام ہی سائنس ہے۔ زندگی کے بارے میں آپ کی سوچ اور رویہ یا تو مصالحت کی سوچ، سائنس کے ساتھ بھی مصالحت، جہالت کے ساتھ بھی مصالحت ''ہم ٹھہرے میراثی، ہم حسینوں پاکوں اور یزیدوں پاکوں میں فرق نہیں کرتے۔''

ویسے سائنس دشمنی بھی زندگی کرنے کا ایک اسلوب ہے جو لوگ صمیم قلب اور یکسوئی سے غیر سائنسی سوچ اپنا لیتے ہیں۔ دنیاوی طور پر خاصے کامیاب رہتے ہیں۔ تعویذ لکھتے لکھتے پیر بن جاتے ہیں اور پھر پیر سے ایم این اے، ایم این اے سے وزیر یا گورنر۔

سولہویں (۱۶) صدی کے فرانس کے ایک ''فلاسفر'' نے تو با قاعدہ طور پر عقل اور سائنس کی ہجو لکھی ہے۔ نام اس کی کتاب کا ہے۔ ''سائنس کی بے یقینی اور غرور'' یہ حضرت انری کارنیلیس اگرپا، کولون میں پیدا ہوئے۔ بعد میں اپنے نظریات کی ترویج کے لیے پیرس تشریف لے گئے۔ ان کے اقوال زریں میں سے چند ایک یوں ہیں۔۔۔

وہ حروف ابجد کی بے ترتیبی پر تنقید کرتا ہے۔ گرائمر پر ہنستا ہے، جس میں استثناء قواعد سے زیادہ ہیں۔ شاعروں کو پاگل کہتا ہے۔ تاریخ کو داستان طرازی قرار دیتا ہے۔ تقریر کا فن، اس کے کہنے کے مطابق، خطابت کے زور پر غلطی کو منوانے کا فن ہے۔ فلسفہ ایک دوسرے کو غلط ثابت کرنے والی آراء کا مجموعہ ہے۔ اخلاقیات جگہ اور وقت کے ساتھ بدلتی ہے۔ یہاں کچھ، وہاں کچھ، یہاں کیا، وہاں کیا۔ تجارت دھوکہ ہے، تمام خازن خائن ہوتے ہیں۔ جنگ ایک اقلیت کے کھیل تماشے کے لیے اکثریت کے قتل کا نام ہے اور۔۔۔اور۔۔۔
(اب جگر تھام کے بیٹھو کہ ہماری باری آئی)۔۔۔ ''ڈاکٹر اور دوا سے بیماری کی نسبت زیادہ

خطرہ ہے۔"

اس کی خوش قسمتی خاصی سست رفتار رہی۔ سولہویں صدی کے فرانس میں تو اسے پیروکار نہ ملے۔ آج کے پاکستان میں اس کے لاکھوں مرید ہیں جو باقاعدگی سے، ایمانداری سے اور محنت سے عقل وخرد کے خلاف جہاد کرتے ہیں۔

آخری سچائی تو میرے پاس بھی نہیں ہے۔ ہم سب تاریکی کے ذرے ہیں جو روشنی کی تلاش میں بھٹک رہے ہیں۔ یہ الگ بات کہ کچھ لوگوں نے تھک ہار کر نیم تاریکی یا اتھاہ تاریکی کو ہی روز روشن گرداننا شروع کر دیا ہے۔ میں نے بھی ایک پروفیشنل ہونے کے حوالے سے ایک ڈاکٹر ہونے کے حوالے سے اپنے مریضوں کی جہالت کم کرنے کی کوشش کی ہے۔ (ساتھ ساتھ اپنی بھی) اس میں ناکامی کو آج اپنے ہم پیشہ ساتھیوں سے Share کر رہا ہوں۔

سائنس کا چلن پاکستانی معاشرے میں بڑھنے کی بجائے کم ہوا ہے۔ ایک وجہ تو ظاہر ہے تعلیم کی کمی ہے۔ ہمارے سکولوں، مدارس اور مکاتب کا حال سب پر عیاں ہے۔ ایک ہی ملک میں تعلیم کے دوہرے، تہرے معیار ہیں۔ (یا "غیر معیار" ہیں)

ہماری ایک نمبر تعلیم بھی ایک نمبر نہیں۔ دو نمبر کی تو بات ہی چھوڑیے۔ جہالت کی فیکٹریاں ہیں جو دن رات چل رہی ہیں۔ ہمارے فارغ التحصیل تو یہ بھی نہیں جانتے کہ کولمبیا کون سے براعظم میں ہے اور یہ کہ براعظم کیا ہوتا ہے۔ جغرافیہ کیوں پڑھنا چاہیے، غیر اسلامی تاریخ پڑھنے کی کیا ضرورت ہے؟

بعض کو یہ علم نہیں کہ وہ دور جاہلیت ختم ہو چکا ہے جس سے وہ جنگ کر رہے ہیں۔ ہماری جنگ ہم سے زیادہ ترقی یافتہ، ہم سے زیادہ پڑھے لکھے، ہم سے زیادہ محنتی، ہم سے زیادہ ایماندار لوگوں سے ہے۔ بغیر علم اور سائنس کے ان پر چھانا اور غلبہ پانا کچھ مشکل سا لگتا ہے۔

لوگ ہیں کہ درختوں کی شاخوں سے چیتھڑے باندھ کر، یا بازو پر تعویذ باندھ کر یا



گلے میں گنڈا ڈال کر علاج چاہتے ہیں۔ کس زبان مرا۔۔۔

"کوئی میری زبان سمجھتا نہیں
عزیزوں سے التماس کیا میں کروں"

گنڈا ایک رسی کو گانٹھیں دے کر اور گانٹھوں پر پھونکیں مار کر تیار کیا جاتا ہے۔ اس رسی کو مریض کے گلے میں باندھا جاتا ہے۔ تعویذ تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ایک کاغذ پر آڑی ترچھی لکیریں کھینچ کر ان میں بے ترتیب حروف یا کوئی سے الفاظ لکھ دیتے ہیں۔ الفاظ کسی غیر زبان کے ہوں تو تعویذ زیادہ کارآمد ہوتا ہے۔ اس کا طریقہ استعمال یہ ہے کہ اس کاغذ کو چمڑے (ریکسین نہیں) یا چاندی کی ڈبیا میں بند کر کے، اس میں ایک کالا دھاگا ڈال کر گلے میں حمائل کر دیا جاتا ہے، بعض ماہرین کے نزدیک اس تعویذ کی سیاہی کو پانی میں حل کرنے سے اور مریض کو پلانے سے یہ سریع الاثر ہو جاتا ہے اور وریدی ٹیکے جیسا اثر رکھتا ہے۔

ایک پرانی کہانی ایک عوامی ہیرو کے بارے میں ہے۔ بادشاہ نے اسے گرفتار کر کے ایک پتھریلے تہہ خانے میں قید کر دیا۔ خونخوار پاسبان اس پر مقرر کر دیے جو کلاشنکوفوں (یا شاید تلواروں) سے مسلح تھے۔ اب یہ ہیرو چونکہ ہیرو تھا اس لیے گھبراہٹ اس کے نزدیک نہ پھٹکی۔ اس نے ایک کوئلہ فرش سے اُٹھایا۔ دیوار پر ایک ندی کی تصویر بنائی پھر ایک ناؤ کی۔

ہیرو ناؤ میں سوار ہوا، چپو ہاتھ میں پکڑا، خدا حافظ زندان، خدا حافظ محافظو، ہمارا ہیرو مسکرایا (بلکہ طنز آمیز ہنسی بھی ہنسا) کیونکہ وہ اب آزاد تھا۔

امید ہے آپ کو یہ کہانی پسند آئی ہو گی مگر افسانہ افسانہ ہے اور حقیقت حقیقت، دیوار پر کھینچی ہوئی لکیروں کی ناؤ نے آج تک کسی کو آزاد نہیں کیا۔ نہ ہی رسیوں میں دی ہوئی گانٹھیں یا کاغذ پر آڑے ترچھے الفاظ اور لکیریں کسی مرض کا علاج ہیں۔

○○○

# تمام قاتل باغیرت ہیں

سبھی والدین اپنے بچوں کو سچ بولنے کا درس دیتے ہیں، سبھی سے میرا مطلب تقریباً ننانوے فیصد لوگ ہیں، باقی ایک فیصد میں وطن فروش، مذہب فروش، ہیروئن فروش وغیرہ آجاتے ہیں۔ جو خود بھی جھوٹ کی کمائی کھاتے ہیں اور اپنی لاڈلی اولاد کو بھی یہی پٹی پڑھاتے ہیں۔ اس لیے وہ ملتانی محاورہ کہ دو طرح کے انسانوں کا کوئی علاج نہیں، ایک وہ جو دریا پار جا کر گالی دے اور دوسرا وہ جو منہ پر جھوٹ بولے۔

جو رشوت خور دفتر میں بیٹھ کر ایمانداری پر لیکچر دے، جو سیاسی یا مذہبی لیڈر پاکستانیوں کو پاکستانیوں سے لڑائے اور قومی اتحاد کی بات کرے، جو نظریہ دان انسانی حقوق کی بات کرے مگر اہلِ وطن کو ''ایک نمبر'' اور ''دو نمبر'' شہریوں میں تقسیم کرے۔ اکثریت کے حقوق عورتوں کو دینے پر آمادہ نہ ہو، ان سب اقسام کے لوگوں کا کیا علاج ہے۔ ان لوگوں کا اپنا ایمان تو خراب ہونا ہی ہے دوسرے لوگوں کا دماغ خراب کرتے ہیں۔ عام آدمی کنفیوژ ہو جاتا ہے جب اس کا واسطہ کسی شعوری طور پر جھوٹ بولنے والے سے پڑتا ہے۔

ایک بچپن کی پہیلی یاد آئی ہے۔ تین مکھیاں ایک قطار میں دیوار پر بیٹھی تھیں۔



ا۔۔۔ب۔۔۔ج۔ درمیان میں بیٹھی مکھی ''ب'' کہتی ہے، دو مکھیاں میرے آگے ہیں، دو مکھیاں پیچھے ہیں۔۔۔ آپ بتائیں یہ کس طرح ممکن ہے جب آپ اپنے ذہن کا پورا زور لگا لیتے ہیں تو ہار مان لیتے ہیں۔ اچھا بھئی میں ہارا، تم صحیح جواب بتاؤ۔۔۔ تو صاحب صحیح جواب یہ ہے کہ مکھی ''ب'' جھوٹی ہے۔۔۔

دنیا میں جھوٹے لوگ بھی ہوتے ہیں، بے ایمان بھی۔۔۔ پاک وطن پاکستان میں جھوٹے بھی ہیں، بے ایمان بھی ہیں، قاتل بھی ہیں، دہشت گرد بھی ہیں، رشوت خور بھی ہیں، ملک دشمن بھی ہیں۔ کب تک اپنے آپ کو دھوکہ دیتے رہیں گے ہم۔

ہمارے اردو پریس نے اور سرکاری ترجمانوں نے دہشت گردوں اور قاتلوں کی وکالت اپنے ذمے لے لی ہے۔ آج کسی جگہ دہشت گردی ہوتی ہے کل کے اخبار میں خبر آتی ہے اور ساتھ ہی یہ صفائی بھی کہ کوئی مسلمان کوئی پاکستانی یہ کام نہیں کر سکتا۔ اس میں بیرونی ہاتھ ہے۔

خدا کے لیے بچپن سے باہر آؤ۔ ہر معاشرے میں اچھے برے سبھی طرح کے لوگ ہوتے ہیں اور ہم مسلمان اور پاکستانی ہونے کے علاوہ (شاید) انسان بھی ہیں اور ہم میں بھی انسانی اور بشری کمزوریاں ہیں۔ اب تک ہم پر جو بیتی ہے وہ ہمارے ہی کرتوت ہیں اگر ملک میں جہالت بڑھی ہے، جھوٹ بڑھا ہے، منافقت بڑھی ہے، رشوت بڑھی ہے، بد معاشی بڑھی ہے، اسلحہ بڑھا ہے، قتل و غارت بڑھی ہے، تو یہ سب ہمارا ہی کیا دھرا ہے۔ ہر آدمی بنیادی طور پر اپنے فعل کا ذمہ دار ہے۔ ہر قوم اپنی کوتاہیوں کی ذمہ دار ہے۔

کس بیرونی ہاتھ نے ''کہا'' ہے کہ اپنی اسّی فیصد قوم کو ان پڑھ رکھو۔ کس بیرونی ہاتھ نے ''حکم دیا'' ہے کہ پاکستانی پاکستانیوں کو قتل کریں اور اپنے قبیح فعل پر نادم ہونے کی بجائے بڑھکیں لگائیں چھرا لہراتے ہوئے دفعان ہو جائیں۔ قتل عمد کو فرض کی تکمیل گردانیں اور اپنے جرم کے معاوضے کے علاوہ ثواب کی امید بھی رکھیں ان قاتلوں کی وکالت کا شوق

اردو پریس کو ہے جو انسانی قتل وخون سے لذت بھی لیتا ہے۔

''بھون ڈالا''

''پھانسی دے ڈالی''

کیفر کردار تک پہنچایا

فریضہ ادا کر کے خود کو پولیس کے حوالے کر دیا۔۔۔ یہ ہیں خدا واسطے کے یا پنجابی میں ''دگھانے'' کے وکیل۔۔۔ آیے دیکھیں خود قاتل ان قتلوں کے بارے میں کیا کہتے ہیں۔ ہمسایہ ملکوں کے پیسے سے قتل کرنے والے مکرتے نہیں۔ وہ کہتے ہیں ہم یہ قتل اپنے فرقے یا مذہب یا ثواب کے لیے کرتے ہیں، دنیا پر چھانے کے لیے! یہ قتل زیادہ تر ۱۹۷۷ء کے بعد سے ہوئے ہیں شاید ''بیرونی'' کے علاوہ اندرونی Sponsor بھی مل گئے ہیں۔

کچھ قاتل حکومت پر قبضے کے لیے جمہوریت اور پارلیمان اور آئین کا قتل کرتے ہیں۔ ان کے اخباری اور سیاسی وکیل کہتے ہیں یہ قتل استحکام کے لیے ہیں۔ نصف صدی میں یہ قتال عظیم وکبیر تین بار ہوا۔

اور اب تک انسانی رشتوں کے خون کے، انسانی اعتماد اور پیار محبت کے خون کے یہ قتل پاکستان، بالخصوص پنجاب کے گاؤں میں روز روز ہوتے ہیں۔ یہ قتل عورتوں کے ہیں، ان بدقسمت عورتوں کے جن کو زمین کی وراثت میں سے کچھ حصہ ملنا ہونا ہوتا ہے، یا جو خاوند کی دوسری شادی میں مزاحم ہوتی ہیں۔ کسی دور دراز گاؤں کی کوئی عورت بھائیوں سے حصہ مانگنے پر قتل ہو جاتی ہیں۔ چچا بھتیجی کو قتل کر دیتا ہے، بیوہ ماں جس کے نام زمین ہے شادی کا ارادہ کرتی ہے خبر آتی ہے باغیرت بھائی نے بہن کو قتل کر دیا۔ باغیرت خاوند نے بیوی کو قتل کر دیا۔۔۔ اور۔۔۔ اور باغیرت بیٹے نے ماں کو قتل کر دیا۔ ماں جس کے قدموں تلے جنت ہے اس کا قاتل باغیرت ہے۔ یہ ڈگری اسے اردو پریس کی یونیورسٹی سے عطا ہوئی ہے۔ باغیرت بھائی نے بہن کو قتل کر دیا خبر کے ساتھ ہی یہ ڈگری عطا ہو جاتی ہے۔ اگر کوئی



پینڈو جج مل گیا تو سزا میں رعایت بھی مل جائے گی۔ مقتولہ کی زمین بھی مل جائے گی، اسی لیے زمین کے لیے کیے گئے عورتوں کے تمام قتل غیرت کے قتل ہیں۔ خدا جانے شہریوں کی غیرت کہاں ہے۔ وہ اپنی ماؤں، بہنوں، بیٹیوں کو قتل کیوں نہیں کرتے۔ غرضیکہ میری بدنصیب قوم کے تمام قاتل باغیرت ہیں، اس قوم کے تمام بھائی، خاوند، چاچے اور بیٹے باغیرت ہیں اور مظلوم اور مقتول بہنیں، بیویاں، بھتیجیاں اور مائیں بے غیرت ہیں۔۔۔

لَیتَنی کُنتُ ترابا

اے کاش میں مٹی ہوتا

ooo

# شہر جو ماں کے دل جیسا ہو

انسان لاکھوں برس تک غاروں میں رہا۔ غاروں سے باہر جنگل تھا۔ درندے تھے، خوف تھا، موت تھی۔ غار انسان کی اوّلین پناہ گاہ تھی جو اسے دشمنوں سے بچاتی تھی۔ پھاڑ کھانے والے شیروں سے بچاتی تھی۔ آدم خور انسانوں سے بچاتی تھی۔ یہ سبھی جانے انجانے خوف اسے بھوت پریت کی صورت دکھائی دیتے تھے۔ اجتماعی انسانی تحت الشعور سے یہ خوف ابھی تک نہیں گیا۔ یہ نیند میں اسے آلیتا ہے۔ ڈراؤنے خواب اسے حقیقت لگتے ہیں۔

زندگی کے کمزور لمحوں میں یہ خوف اس کے رگ و پے میں سرسراتا ہے۔ یہی اندرونی خوف اور بیرونی سائے اس کے توہمات اور الٰہیات کی تخلیق کرتے ہیں۔ اس خوف پر قابو پانے کے لیے انسان طرح طرح کے نظریے گھڑتا رہتا ہے جیسے عام زندگی میں یا تو ڈرانے والی چیز کے سامنے سربسجود ہو جاؤ یا مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر کو امیر المومنین کہہ دو یا اس خوف کا مقابلہ کرو اس میں جان کا خطرہ ہے، مال کا خطرہ ہے۔ غرض یہ کہ زندگی ہر لمحہ ہر پہلو خطرہ ہی خطرہ ہے۔ کاش کہ میں اپنی محفوظ غار میں لوٹ سکتا۔ غار کی تاریکی میں عافیت ہے۔ 'چٹے' دن میں خطرہ ہے، ماضی محفوظ پناہ گاہ ہے، حال میں خطرہ ہے۔ مستقبل میں عظیم تر



خطرہ ہے۔ آؤ ماضی میں چلیں، بگٹٹ، دوڑ لگائیں، غار کی نیم تاریکی میں آگ کے پاس بیٹھی ماں خوف زدہ بچے کو تسلی دینے کے لیے بے چین ہے۔ آؤ ماضی میں چلیں، ماں کے پاس۔۔۔

بچہ جب تک رحم مادر میں ہوتا ہے تو وہ جسمانی درجہ حرارت والے پانی میں تیرتا رہتا ہے۔ نہ کھانے کی فکر نہ سانس کی فکر، نہ فردا کی فکر اور نہ کوئی فکر نہ کوئی سوچ۔۔۔ کہ بہت تکلیف دہ عمل ہے۔

اور اس سے زیادہ تکلیف دہ عمل پیدائش کا عمل ہے کہ تخلیق رحم مادر سے کھلی ہوا تک کے سفر کا نام ہے۔ پیدائش تکلیف دہ عمل ہے۔ زندگی اس سے زیادہ تکلیف دہ ہے۔ مصائب کا نام ہے زندگی، کچھ کرنے کا نام زندگی ہے۔ دھرتی کو بنانے کا نام ہے زندگی، معاشرے کو سنوارنے کا نام ہے۔ زندگی مشکل، بہت ہی مشکل۔

اور اس لیے وہ کسک، وہ رحم مادر میں لوٹ جانے کی کسک، اپنی محفوظ غاروں میں جانے کی خواہش۔ اپنے ''شان دار'' ماضی کی طرف رجوع۔ اس کے نتیجے میں دو واضح انسانی رویے۔ آؤ اپنا قبلہ ماضی کی طرح کرلیں یا آؤ زندگی میں شامل ہو جائیں۔ اپنے آج کے لیے محنت کریں تاکہ ہمارا آنے والا کل تابناک (یا بقول شخصے تاں باک) ہو جائے۔ کہ غاروں سے لے کر یہاں تک انسان اپنی ہی شبانہ روز محنت سے آیا ہے۔ انسانی معاشرے کی ترقی کا سفر، بہت تکلیف دہ سفر تھا۔ انسان ایک جان گداز انچ اور تکلیف دہ انچ کر کے آگے بڑھا ہے اس راستے میں پسپائیاں بھی بہت آئی ہیں۔ ایک ہی چنگیز اور ہلاکو معاشرے کو میلوں (اور صدیوں) پیچھے لے گیا اور انسانیت کو طے کیا ہوا اور سفر دوبارہ سہ بارہ کرنا پڑا۔ تکلیف دہ انچ، حوصلوں اور مایوسیوں سے عبارت انچ انچ۔۔۔

آگے جانے والے، آگے لے جانے والے الگ گروہ رحم مادر کی کسک والوں کا الگ گروہ۔۔۔ دن کی سفیدی، رات کی سیاہی۔۔۔ الگ الگ۔۔۔ تار۔ حریر دو رنگ، جس سے بناتی ہے ذات اپنا قبائی صفات۔ دو وقت کبھی اک لمحے میں آپس میں ملے بھی

ہیں صاحب یا صبح کی خواہش مت کیجیے یا شام کی خواہش مت کیجیے۔ برسوں پہلے جب لائل پور کے حلقہ ارباب ذوق میں تقسیم ہوئی تو ایک ذہن بہت صاف تھا۔ وہ عظیم شاعر جو ہمیں چھوڑ کر جا چکا ہے۔ تنویر جیلانی، وہ پیارا انسان جو خیالات پر کبھی Compromise نہ کرتا تھا۔ ڈھیل نہ دیتا تھا۔ اس کا کہنا تھا کہ ہر ہفتے حلقے میں بیٹھ کر فتوے لگوانے سے یہ کہیں بہتر ہے کہ ہم اپنا کام کریں۔ انسانی سوچ میں، فکر میں، انسانی جدوجہد میں اپنا سا تھوڑا سا حصہ ڈالیں اور ایک خوبصورت معاشرے کی خوبصورت مستقبل کی تعمیر کریں۔ ماضی کی ڈائنوں اور جنوں بھوتوں سے جان چھڑائیں، آؤ

آؤ ایسا شہر بسائیں
شہر جو ماں کے دل جیسا ہو
بچوں کی آنکھوں میں چمکتی
صبح مستقبل جیسا ہو
جس کو فرشتے دیکھنے آئیں
آؤ ایسا شہر بسائیں (تنویر جیلانی)

ooo



# چک جھمرہ کا بکرا

چک جھمرہ لائل پور کے نواح میں ایک قصبہ ہے۔ اب کہ گاؤں قصبے بن گئے ہیں۔ چک جھمرہ جنکشن بھی ایک شہر کا روپ دھارن کر چکا ہے۔ ریلوے لائن کے دونوں جانب کچی بستی اور اس سے آگے آنندی۔

ایسے ہی قصباتی شہروں میں پاکستانی رہتا ہے۔ ایک عام پاکستانی۔ چک جھمرہ میں رہتا ہے احمد دین۔ لوگ شاہ جی کہتے ہیں۔ کلرک ہے دونوں کاف سمیت مگر ایماندار ہے۔ بس سفید پوشی نبھا رہا ہے۔ دو بیٹیاں ہیں۔ حسن بیٹا ہے سب سے چھوٹا۔ پانچ سال کا۔ گھر بھر کی رونق، سب اسے دیکھ کر جیتے ہیں۔ ضد کر بیٹھا کہ قربانی کے لیے بکرا لوں گا۔

اب کہاں ایک عیالدار، ایماندار کلرک اور کہاں قربانی کا بکرا۔ پر حسن کی بات کون ٹالے، لگ گیا گھر بھر بچت پر اور عید سے دو ماہ پہلے ہی حسن کا بکرا آ گیا، پلا پلایا جی دار بکرا۔ مقصد یہ تھا کہ حسن دو ماہ جی بھر کے کھیل لے پھر فریضہ بھی ادا ہو جائے گا۔ گھر بھر کو مصروفیت مل گئی اور حسن کو کھلونا۔

رہا بکرا، تو وہ بھی ذی رُوح ہے، پنجابی محاورے میں آخر انسان ہے۔ اس کی اپنی

سوچ، اپنی خواہشیں، اپنی امنگیں، اپنے جذبات، اپنے نظریات، اپنے خواب۔ چارے کے خواب، چنوں کے خواب، بیسیوں بکریوں کے خواب، دنیا پر چھا جانے کے خواب۔ تھا تو وہ اک بے زبان بکرا مگر گلا کسی ملّا کا تھا۔ رات دن، وقت بے وقت چلاتا تھا۔ طالب علم اور محلے دار تنگ تھے مگر قربانی کے بکروں پر کون انگلی اٹھائے۔ کیا پتا اس بات میں بھی گناہ ہو۔۔۔ گناہ کہاں نہیں!

بکرے کے بولنے میں شدت اس وقت آتی جب ٹرین جھمرہ کی حدود میں داخل ہوتی۔ خیر ٹرین سے تو پورا شہر تنگ تھا۔ ایک تو یہ انگریز کی یاد دلاتی تھی، دوسرے اس کی شکل کانے دجّال سے ملتی تھی۔ تیسری اور بڑی وجہ صبح تین بجے آنے والی ٹرین تھی۔ اب یہ وقت ایسا تھا کہ نہ تو نماز کے لیے اٹھنے کا تھا اور نہ ہی دوبارہ سونے کا۔ جھمرہ کی آبادی تیزی سے بڑھ رہی تھی۔ بکرے میاں کی ناراضگی کے اسباب اور تھے۔ انجن کو ان کے علاقے، ان کی جوہ میں داخلے کی ہمت کیسے ہوئی۔ کیا وہ نہیں جانتا، میں کون ہوں، کیا وہ نہیں جانتا میں پاگل آں، سیٹیاں بجاتا ہے خنزیر!

گھر والوں نے سمجھایا، راہ چلتے راہیوں نے کہا، بکروں کو انجنوں سے نہیں ٹکرانا چاہیے، پر کون سنتا۔ جتنا جتنا لوگ سمجھاتے اتنا اتنا اس کا جنون بڑھتا، اور بھی زور سے بولتا، کیا بولتا تھا کسی کی سمجھ میں نہ آسکا۔ کوئی الگ سی زبان تھی، پاکستان کے کسی صوبے کی زبان نہ تھی، اردو نہ تھی اور انگریزی تو بالکل نہ تھی۔ ریلوے لائن کے ساتھ ساتھ جاتے بچے کوئی لفظ انگریزی کا بول دیتے تو بکرے کی آنکھوں سے شعلے برسنے لگتے، نچلے جبڑے سے لٹکتے ہوئے چند بال اکڑ جاتے، آواز اور بلند ہو جاتی۔ غرض اس نے نہ سمجھنا تھا نہ سمجھا۔

اب چونکہ وہ اس گھر کا پہلا بکرا تھا اس لیے اس کے گلے کی رسی بھی نئی تھی، ورنہ تو کب کا فیصلہ ہو چکا ہوتا اور جب انجن بکرے سے بلند آواز نکالتا تو جھمرے کے بکرے کا خون کھول جاتا، جی چاہتا ابھی رسّی تڑا کر اس مردود پر خودکش حملہ کر دوں۔ دنیا کو بتا دوں کہ



دہشت گردی کا اصل سبب کیا ہے۔ اصل تعریف کیا ہے دہشت گردی کی مگر ہر دفعہ رسّی کا نیا پن آڑے آجاتا۔

بزرگوں نے کہا ہے سانچ کو آنچ نہیں اور ہمتِ مرداں مددِ خدا اور بھی ایسی ہی اچھی اچھی باتیں۔۔۔ کرنا خدا کا یہ ہوا کہ روز روز کی گھس گھس سے رسی گھس گئی۔۔۔

عید سے دو دن پہلے بکرے نے رسی تڑوالی۔

کہتے ہیں شہید کبھی نہیں مرتے

ooo

# فتح کشمیر تو معمولی بات ہے

ہم نے تو ایک افغان جرنیل کے نام پر ایک میزائل بھی بنالیا ہے۔ باقی جرنیلوں اور فاتحین کے نام پر مزید میزائل بنانے کا مطالبہ ملک کے مختلف حلقے کر رہے ہیں جن میں چوہدری محمد رفیق تارڑ بھی شامل ہیں۔ بس جمعے کی چھٹی کی دیر ہے۔ یہ کام تو پلک جھپکتے میں ہوجائے گا اور اس سے اگلے جمعے کی چھٹی کے روز کشمیر بھی دیکھ لیں گے۔

کچھ کام البتہ بہت مشکل ہوتے ہیں بالخصوص جب ہم یہ طے کر لیں کہ ہم نے یہ کام خود انحصاری کی بنیاد پر کرنا ہے۔ امریکہ سے رہنمائی لینی ہے تو صرف سیاسی اور مذہبی معاملات میں۔ انسانی حقوق، نکاسی آب، فراہمی آب، تعمیر سڑکات وغیرہ میں ہم امریکی رہنمائی سے بے نیاز ہیں۔ کشکول ہم نے توڑ دیا ہے۔ اس لیے ورلڈ بینک اور آئی ایم ایف کا بھی یہ کام نہیں۔ اسلامی ملکوں کی کمیٹی کشمیر اور فلسطین سے فارغ ہے۔ ہمارے ہمسایوں بھارت اور افغانستان میں نفاذ دین کا مسئلہ ہے۔ ایران ابھی رشدی سے فارغ نہیں ہوا۔

کون ہے جو اس برے وقت میں ہماری امداد کرے۔

آیئے اب اس مسئلے کی طرف آئیں اس کا تعلق فیصل آباد شہر سے ہے۔ فیصل آباد



ایک ڈویژنل ہیڈ کوارٹر ہے۔ یہاں ایک کمشنر صاحب بھی ہیں۔ یہ ایک ضلعی صدر مقام ہے۔ ڈپٹی کمشنر صاحب ہیں، ڈسٹرکٹ ہیلتھ آفیسر ہیں، ایس ایس پی صاحب ہیں، ایس پی ٹریفک ہیں۔ فیصل آباد ایک میونسپل کارپوریشن ہے۔ یہاں ایک لارڈ میئر بھی بنے گا یعنی آبائے شہر کا باپ۔ نہ ہو تو ایک بہت سینئر اور ذمہ دار افسر جو حکومت وقت کے موافق ہو ایڈمنسٹریٹر کے فرائض انجام دیتا ہے۔

اس شہر کی نمائندگی کے لیے کم از کم تین ایم این اے ہیں۔ پورے ضلع کے لیے نو ہیں۔ اس سے دگنے ایم پی اے ہیں اتنے بڑے بڑے افسر، اتنے بڑے بڑے رہنما، مذہبی غیر مذہبی، بیسیوں اخبار ہیں، قومی اور غیر قومی، ٹرانسپورٹر ہیں، جن کا اس مسئلے سے براہ راست تعلق ہے، وہ حضرات جو ٹرانسپورٹ سے ایم این اے اور وزیر بنے۔ ڈسٹرکٹ کونسل کے مالک ومختار بنے۔ یہ مسئلہ حل نہ ہوا۔

اور پھر عوام ہیں، جن میں سے روزانہ کم از کم ایک لاکھ کا اس مسئلے سے براہ راست واسطہ پڑتا ہے۔ عوام کالانعام۔ بہت سالوں تک میں اس کا مطلب کوئی تعریفی جملہ سمجھتا رہا۔ انعام یافتہ قسم کی چیز۔ تب کسی عربی دان نے بتایا کہ عوام کالانعام ''ڈھور ڈنگر'' جیسے عوام کو کہتے ہیں۔

صوبائی اور مرکزی حکومتوں نے کروڑوں کی گرانٹ دی۔ اس شہر کے لیے پیکج کی خبریں بارہا چھپیں۔ شاہ فیصل نے سنا ہے کہ کروڑوں دیے تھے۔ وہ کہاں گئے؟ احتساب سیل والے جانیں۔

تو آیئے اب مسئلے کی طرف۔

آج سے چھ سات سال پہلے ہمارے ازلی دشمن بھارت نے پرتھوی میزائل کا تجربہ کیا۔ وہ میزائل شومئی تقدیر سے پاکستان کے شہر ثالث، فیصل آباد کے لاری اڈے کی سامنے والی سڑک پر آن گرا۔ ایک کھڈا کہ طول جس کا ڈیڑھ فرلانگ، چوڑائی پچاس فٹ اور گہرائی

تین سے پانچ فٹ ہے، بن گیا۔ اسی کھڈے میں سے سارا دن اور ساری رات فیصل آباد کے معروف لاری اڈے کی ساری ٹریفک گزرتی ہے۔ اب یہ ٹریفک رکے تو وہ کھڈا بھرا جائے۔

یہ تو نہیں ہے کہ تمام رہنما اور افسران اندھے ہیں۔ وہ تو محب وطن اور فرض شناس ہیں۔ دن رات مسلح محافظوں کے جلو میں رزق حلال کی تلاش میں سرگرداں ہیں۔ بس ایک ٹریفک ہے جو رکتی نہیں کہ کھڈا بھرا جائے۔ ہماری قوم نے تو ابھی کشمیر آزاد کرانا ہے، دنیا پر اسلام کا غلبہ قائم کرنا ہے، یہ کام تو معمولی ہے۔

OOO



# قُقنس

لفظ ''ققنس'' یونانی لفظ Phonenix کا عربی رُوپ ہے۔ ''ققنس'' دیومالا Mytholohy کا ایک پرندہ ہے جو سنا ہے کہ عربستان کے بیابانوں میں رہتا ہے کہا جاتا ہے کہ یہ کئی صدیاں عمر پاتا ہے اور جب اس کا آخری وقت آتا ہے تو وہ لکڑیاں جوڑ کر ان کے اندر بیٹھ جاتا ہے اور ایک روایت کے بموجب دیپک راگ گانے لگتا ہے جس سے وہ لکڑیاں آگ پکڑ لیتی ہیں۔ ایک روایت ہے کہ وہ اپنے پر اس زور سے پھڑپھڑاتا ہے کہ ان میں سے آگ نکل آتی ہے اور لکڑیاں جل اٹھتی ہیں اور ''ققنس'' ان میں جل کر راکھ ہو جاتا ہے۔

پھر اس راکھ پر بارش ہوتی ہے ایک انڈہ پیدا ہوتا ہے جس میں سے ایک نیا ''ققنس'' جنم لیتا ہے۔

ققنس ڈوب کر پھر ابھرتے سورج کا
موت کے بعد نئی زندگی کا
نشان ہے
ققنس، اداس شام کے بعد

نئی سحر کا وعدہ ہے
ققنس ٹوٹی ہوئی آسوں سے ابھرتی ہوئی
سدھروں کی لوک لہر کی کوک ہے
پنجاب کی اب تک کی تاریخ میں
ققنسوں کی ایک لڑی چلی آ رہی ہے

(میجر اسحاق کے پنجابی ڈرامہ ققنس سے اقتباس)

پورس، نانک، دلا بھٹی، بھگت سنگھ، حسن ناصر اور میجر اسحاق مزدور کسانی پارٹی کے بانی اور تاحیات صدر، دانشور، فلاسفر، ڈرامہ نگار، انقلابی، جنگ کشمیر کا ہیرو۔ ''جب وہ کشمیر کی جنگ میں بطور رضا کار شامل ہوا تو اسے پتہ نہیں تھا کہ انقلاب کیا ہوتا ہے۔ وہ پاکستان کے ایک ادنیٰ اور فرض شناس سپاہی کی حیثیت سے اس میں شامل ہوا تھا مگر مفاد پرست سیاستدانوں نے کشمیر کو جس طرح اپنی اغراض پر قربان کیا اسے دیکھ کر اس کی آنکھیں کھل گئیں اور اس نے فیصلہ کر لیا کہ میں اس جال کو توڑوں گا۔''

''جنگ کشمیر کے تجربے نے اسے سمجھا دیا کہ دشمن کی کمیں گاہ تو کہیں اور ہے پنجاب، سرحد، بلوچستان اور سندھ سبھی جنگ کے مورچے ہیں۔ اس کے پاس ہتھیار نہیں تھے مگر اس کے پاس مظلوم انسانوں کی جلتی ہوئی مشعلیں تھیں انہی کو ایک مرکز پر جمع کرنا شروع کر دیا۔'' (احمد بشیر)

''اسحاق کی سیاسی زندگی کا حال سب جانتے ہیں۔ مزدور کسان مسائل میں اور لوگوں نے بھی حصہ لیا لیکن جس خلوص ثابت قدمی، ایثار اور جانثاری سے اسحاق نے سب سکھ آرام تج کر اور درویشی کا چولا اوڑھ کر اس مظلوم طبقے میں اپنی ذات کو جذب کیا اس سے نردا کے الفاظ یاد آتے ہیں۔

''میں تمہاری جھونپڑی کی خاک میں مل کر خاک ہو گیا ہوں۔ میں تمہاری سیاہ



باجرے کی روٹی کا ایک نوالہ اور تمہارے چاک چاک کرتے کی ایک دھجی بن گیا ہوں۔''

(فیض احمد فیض)

میجر اسحاق حقیقی انسان تھے، ایک حقیقی سوشلسٹ۔ جن سے مجھے ملنے کا اتفاق ہوا۔ انہوں نے اپنے آپ کو مظلوم طبقات کے کاز کے لیے کلی طور پر وقف کر رکھا تھا۔ وہ انتہائی بے لوث اور آہنی ارادہ رکھنے والے انسان تھے۔ پاکستان کے مقدر میں نہ تھا کہ مستقبل قریب میں ان کی خدمات سے فائدہ اٹھایا جا سکتا لیکن خدا اس قوم کو معاف نہیں کرتا جو اپنے حقیقی قائدین پہچاننے سے محروم ہو۔ ہم اسحاق کے لیے نہیں روتے ہم تو اپنے لیے روتے ہیں۔

(میجر جنرل احسان الحق)

''ان کا مشن ہمارا مشن ہونا چاہیے۔ وہ انسان کے علاوہ ایک مسلسل جدوجہد کا دور تھے جس نے انہیں لافانی کر دیا ہے جب تک یہ منزل ہم نہیں پا لیتے یہ جدوجہد اسحاق محمد کی جدوجہد کہلائے گی اور جب ہم یہ منزل پا لیں گے تو یہ منزل بھی انہی کی ہو گی۔''

(محمد لطیف رندھاوا)

''میجر صاحب کے بعد یہ مشکل نہیں رہ گئی کہ انقلاب ضرور میری زندگی میں ہی آئے۔ یہ سبق انہوں نے مجھے دیا ہے انقلاب خواہ میری زندگی میں نہ آئے مگر آئے گا ضرور، یہ ان کو بھی پتا تھا یہ مجھے بھی پتہ تھا۔'' (سیّد رضا کاظم)

''اور پھر اچانک ایک دن ان کے بچھڑنے کی خبر ملی اور مجھے یوں لگا کہ جیسے ہم پنجابیوں کے سر سے مسلسل چھاؤں کرنے والا برگد ٹوٹ گیا۔'' (فخر زمان)

''مجھے ان سے ایک اعتراف حقیقت بھی کرنا تھا انہوں نے اپنے اخبار میں ہمارا نام لے کر لکھا تھا کہ ہمیں آگے چل کر معلوم ہو گا کہ سچے اور ثابت قدم دوست کون ہوتے ہیں اور چرب زبان اور منافق دوست کون۔ میں ان سے کہنا چاہتا تھا کہ آپ مجھے جو محسوس کرانا چاہتے تھے وہ وقت اور حالات نے ہمیں محسوس کرا دیا ہے آپ صحیح کہہ رہے تھے لیکن بحث

مباحثے، لڑائی اور اعتراف حقیقت کا موقع دیے بغیر ہی وہ اچانک چل دیے۔ اب ایسے عزیز دوست، بھائی اور ساتھی کے بچھڑنے کے دُکھ کا اظہار کرنے کے لیے الفاظ کوئی کہاں سے لائے؟ اور پھر ایسے دکھوں کے سامنے بیچارے الفاظ کی اوقات ہی کیا؟ ان کے لیے کس طرح روؤں؟ (رسول بخش پلیجو)

''جو لوگ میجر اسحاق محمد کے قریب رہے ہیں ان کے لیے ماننا مشکل ہے کہ وہ باقی نہیں رہا، وہ مرنے والا شخص نہیں تھا۔ اس نے زندگی کے آگے کبھی ہتھیار نہیں ڈالے، وہ موت سے کیسے ہار مان گیا، کیسے سمجھ لیں کہ وہ چلا گیا ہے۔ پہلے بھی اسی طرح اٹھ کر چلا جاتا تھا اپنے کسانوں کے پاس فصیلوں اور مظلوموں کے پاس سندھ، سرحد، بلوچستان اور پنجاب کی مٹی کو سلام کرتا ہوا پاکستان کی عظمت کے خواب دیکھتا ہوا۔ سوتوں کو جگاتا ہوا اور جاگتوں کو راستہ دکھاتا ہوا وہ ہمیشہ چلتا رہتا تھا مگر پہلے تو وہ لوٹ کر آ بھی جاتا تھا اب۔۔۔ اس کو دیکھنے کو آنکھیں ترس رہی ہیں یا الٰہی وہ کیسی بستیاں ہیں جہاں سے پیارے لوگ واپس نہیں آتے۔''

''وہ آدمی نہیں تھا پیار کا ایک بہتا دریا تھا وہ چٹانیں توڑنے اور راستے بنانے کے لیے آیا تھا تاکہ فصیلوں اور مظلوموں کی منزلیں آسان ہوں۔ وہ چاہتا تھا کہ برفوں میں گلاب اگیں اور صحراؤں میں بلبلیں چہکیں۔ وہ ایک خوش نوا فقیر تھا۔ رانجھے سے اس نے بانسری لی۔ مرزے کا تیر کمان جنڈ سے اُتارا، اور سسی کے جلے ہوئے تلوؤں کے نشانوں پر چلتا ہوا دور کے دیسوں کو نکل گیا۔۔۔ مگر وہ کالے بادلوں میں چھپے چاند کو دیکھ رہا ہے بھنگڑے کی لے پر ناچتے ہوئے محنت کشوں کے ساتھ ناچ رہا ہے اور کہہ رہا ہے زنجیریں توڑ کے آگے بڑھو اور اسی لے پر رقص کرتے ہوئے زندگی کو گریبان سے پکڑ لو وہ ہم میں نہیں اور لگتا ہے کہ اس کے جانے سے چاند بجھ گیا ہے اس گھپ اندھیرے میں کچھ بھی تو نظر نہیں آتا پتہ نہیں وہ میلہ باقی بھی ہے جو اس نے لگایا تھا۔۔۔ مگر وہ جو اسحاق محمد کو جانتے ہیں انہیں پتہ ہے کہ



سب کچھ اسی طرح ہے۔'' (احمد بشیر)

آج ہم اکٹھے ہوئے ہیں تاکہ میجر اسحاق کی یاد منائیں جنہوں نے انقلاب کے پرچم کو ہاتھ میں اٹھائے رکھا اور اپنی ساری عمر عوام کے لیے جدوجہد میں وقف کیا۔ میجر اسحاق کی یاد کو منانا خاص طور پر موجودہ صورتِ حال میں بڑی اہمیت کا حامل ہے کیونکہ سامراجی اور ان کے کتے کمیونزم اور مارکسزم کی شکست اور موت پر خوشیاں منا رہے ہیں۔''

(نمائندہ افغانستان لبریشن آرگنائزیشن۔ میجر اسحاق کی سولھویں برسی سے خطاب)

''میجر اسحاق جیسے انقلابی کی راہ شکست ناپذیر ہے۔ میجر اسحاق جیسے انسانوں کا قدر خاص طور پر اس میں ہے کہ یہ لوگ اپنے کاموں کی بدولت زندگی کے خاتمے کے بعد بھی زندہ رہتے ہیں۔ آج ہم یہاں اکٹھے ہو کر ان کی یاد منا رہے ہیں۔ یہ خود اس بات کا ثبوت ہے کہ وہ لوگ جو اپنی زندگی اور اپنی جان محنت کش عوام کے لیے نثار کریں وہ امر ہوتے ہیں ان کو عوام کبھی نہیں بھولتے۔''

(افغان خواتین کی انقلابی جمعیت RAWA کی نمائندہ)

ooo



ڈاکٹر مقبول اختر، کالم کار خالد حسن کے دیوانے تھے۔ جب بھی ہم اکٹھے بیٹھتے، ان کا ذِکر ضرور ہوتا۔ میں، خالد حسن کو باقاعدگی سے تو نہیں پڑھتی تھی۔۔۔ گاہے بگاہے۔۔۔ کبھی، بھائی ان کے کسی خاص کالم کی فوٹو کاپی میرے لیے لیتے آتے۔

یہ مضمون، بھائی نے خالد حسن کی وفات کے بعد لکھا، لیکن مجھ سے اس کا ذکر نہیں کیا۔ اب ان کے کاغذات میں سے دستیاب ہوا ہے۔ تو میں اسے کتاب میں شامل کر رہی ہوں۔

مصنّفہ

OOO



# نمونۂ کلام

(چراغ حسن حسرتؔ کے ایامِ سنگاپور)

—خالد حسن—

(پیشگی معذرت: میں خالد حسن کے سٹائل کو کسی طور بھی ترجمہ نہیں کر سکا۔۔۔ نہیں کر سکتا۔ ترجمہ میں انگریزی پن زیادہ ہے، کوشش یہ ہے کہ خالد حسن کے سٹائل کی جھلک نظر آئے)

''چند ہفتے قبل، بالآخر، کراچی میں ایک کتاب چھپی ہے۔ ناقابلِ تقلید مولانا چراغ حسن حسرتؔ کے بارے میں، جنہوں نے ہلکے پھلکے اخباری کالم کی بنیاد رکھی۔ اگرچہ اب وہ لازماً اپنی قبر میں بل کھا رہے ہوں گے یہ دیکھ کر کہ یہ شاندار آرٹ اب کن حالات کو پہنچا دیا گیا ہے۔ ان بھاری بھرکم قلم گھسیٹوں نے جو ہر صبح اپنی ثقیل تحریروں سے قاری کو مار دیتے ہیں۔ بوجہ بوریت۔۔۔

کسی وجہ سے یہ ہر فن مولا، حکومت کو یہ بتاتے نہیں تھکتے کہ حکومت کو کیا کرنا چاہیے۔ ان میں سے ایک صاحب جب کابینہ میں جگہ پا گئے تو اپنی وزارت کے سب سے بڑے طرّم خان ثابت ہوئے۔ (Bully کا ترجمہ غنڈہ بھی ہوسکتا ہے)

سبق اس کہانی کا یہ ہے کہ لوگوں کو وہی کرنا چاہیے جس کی ان میں لیاقت ہے، یا اہلیت ہے، یا ان کے لیے ممکن ہے۔ بجائے اس کے کہ وہ حملہ آور ہوں، ان زمینوں پر، جن کے بارے میں وہ مکمل لاعلم ہیں۔

'فیلڈ مارشل' بعد از موت شائع ہونے والی ڈائریوں میں لکھتا ہے (خالد حسن 'رقم طراز' ہے کبھی نہ لکھتا) کہ ڈان کا ایڈیٹر الطاف حسین، جو سب کو لیکچر دیتا تھا، یہ کرو، وہ نہ کرو، وزیر بننے کے بعد اپنا منہ تک نہ کھولتا تھا۔۔۔ خیر یہ قصہ کسی اور دن کے لیے اُٹھا رکھتے ہیں۔

آیئے، مولانا کی بات کریں۔ میرا دل یہی چاہتا ہے۔ قابلِ صد احترام، سدا بہار، مولانا چراغ حسن حسرت، جن کے لیے ہر بندہ مولانا تھا کہ وہ اسی طرح سب کو بلاتے تھے۔ کئی سال ہوئے فوت ہو گئے۔ ان کی یاد دلوں میں تازہ ہے، ان کو جاننے والے لوگ، یا ان کے ساتھ کام کرنے والے، عظیم بت شکن احمد بشیر جیسے لوگ، اب دوسری طرف پہنچ گئے ہیں، فرض کر لیں کوئی دوسری طرف بھی ہے۔۔۔

میرا خیال ہے ۱۹۹۹ء میں لاہور کے ایک ماہ نامہ Sputnik نے چراغ حسن حسرت کی یاد میں ایک مضمون چھاپا، یہ مضمون ضمیر جعفری اور مسعود احمد نے ۱۹۵۵ء میں لکھا تھا جس میں انہوں نے دوسری جنگِ عظیم کے دوران، سنگاپور میں گزارے ہوئے شب و روز کو یاد کیا ہے۔ یہ تینوں حضرات ساؤتھ ایشیا کمانڈ کے پبلک ریلیشنز کے شعبے میں کام کرتے تھے۔ حسرت یا میجر حسرت، کیونکہ وہ میجر حسرت تھے۔ جیسا کہ فیض، کرنل فیض تھے۔ مولانا اپنے شعبے کے چیف تھے، جعفری اور مسعود ان کے نائبین۔

مولانا کے ماتحتوں میں، ایم۔ ایچ عسکری بھی تھا جسے ہم سب کمانڈر عسکری کہتے تھے۔ حالانکہ اس کا نیوی کا علم اتنا ہی تھا جتنا ہمارے صدرِ مملکت کا ہجوں کا علم، صدر صاحب یقیناً ہجوں کے بین الاقوامی مقابلے کے چیمپئن نہیں بننے والے۔



پیشتر اس کے کہ میں سنگاپور کی طرف لوٹوں اور یہ بتاؤں کہ سنگاپور کی شکست میں مولانا اور ان کے ساتھیوں نے کتنا حصہ ڈالا، یہ شکست جوان لوگوں کے ہاتھوں ہوئی جو بعد ازاں Honda اور Mitsubishis بنانے لگے۔

مولانا کے فرمودات، کرکٹ کے بارے میں پیش ہیں۔ ان یادداشتوں کے ایک ہیرے (Gem) کے لیے ہم ممنون ہیں احمد ندیم قاسمی کے، جو ایک دن مولانا اور دوسرے سٹاف کے ساتھ بیٹھے تھے۔ مولانا اس اخبار 'امروز' کے ایڈیٹر تھے۔ جس کو جتنا بھی روئیں کم ہے۔ یعنی جس کے معیار اور ذوق کو بعد کا کوئی اخبار چھو بھی نہ سکا۔ یہ ایک روزہ گیم نہیں تھی، ٹسٹ میچ تھا۔ مولانا نے پاکستانی فیلڈروں کے بارے میں، جو گیند کے پیچھے اِدھر اُدھر بھاگ رہے تھے، کہا:

''مولانا، ہمارا کرکٹ بورڈ، ہمارے کھلاڑیوں پر ترس کیوں نہیں کھاتا؟ یہ بیچارے چھوٹی سی گیند کا پیچھا کر رہے ہیں اور گیند ہے کہ اپنی سپیڈ کم ہی نہیں کرتی۔ ہر پاکستانی کھلاڑی کو ایک بائیسکل دینی چاہیے تاکہ وہ گیند سے آگے نکل سکے۔

بیچارے! دیکھو اس مزدوری سے وہ کتنا تھک گئے ہیں۔''

چند اوورز کے بعد کہا:

''وہ دیکھو وہ جو گیند کا پیچھا کر رہا ہے۔ ایسے ہی ہے جیسے ن۔م راشد غزل لکھ رہا ہو اور قافیہ ردیف کے پیچھے بھاگ رہا ہو۔ راشد آزاد شاعری کرتا تھا۔ جس کا مولانا اکثر مذاق اُڑاتے تھے۔ میں سوچتا ہوں وہ کشور ناہید کی نثری شاعری کے بارے میں کیا کہتے؟۔۔۔ ایک دفعہ تو اسے بھی چپ لگ جاتی۔

مولانا کے کلاسیکی امروز کالم کا قلمی نام تھا، سند باد جہازی۔ انہوں نے ایک بار دولتانہ کے بارے میں لکھا، اگر اس کے نام سے دولت نکال لو تو آنہ بچتا ہے۔ پاکستانی کیمونسٹوں کو وہ سنجیدگی سے نہیں لیتے تھے۔ انہیں تین قسموں میں تقسیم کر رکھا تھا۔ شاہجی،

امرود یے اور چقندر یے۔

اوّل الذکر باہر سے سرخ تھے تو اندر سے سفید۔ دوسری قسم باہر سے سفید اندر سے سرخ، تیسری قسم البتہ اندر باہر سے سرخ تھی۔

لیکن آیئے سنگاپور کی طرف لوٹیں، نوجوان مسعود احمد، کپتان کی وردی میں ملبوس، اپنی لکھی ہوئی چیز مولانا کے سامنے رکھتا ہے۔ مولانا ایک نظر ڈالتے ہیں، بغیر تبصرہ کیے اسے لوٹا دیتے ہیں۔ سگریٹ کے دھوئیں کے کثیف بادل سے ایک آواز آتی ہے۔

''اُف''

دو دن بعد مولانا نے مسعود سے پوچھا۔

''مولانا، اس تحریر کا کیا بنا؟ میں نے چھپی ہوئی نہیں دیکھی۔''

مسعود نے جواب دیا۔

''آپ نے 'اُف' کے ساتھ لوٹا دی تھی، اس لیے میں نے وہ تحریر پھاڑ دی۔''

''مولانا چھپنے دیتے، آخر اتنا کوڑا اخباروں میں چھپتا ہے، تھوڑے اور سے کیا فرق پڑتا۔''

ایک دن تو مولانا نے مسعود کی تقریباً تعریف ہی کر دی۔

''مولانا تم محنت تو بہت کرتے ہو، شاید کسی دن کالم لکھنے لگو۔ تمہیں بڑا فائدہ یہ ہے کہ پڑھا تم نے کچھ نہیں، اس لیے تم دوسروں کی نقل کی بجائے اپنے سادہ الفاظ میں لکھو گے۔''

مسعود احمد اچھا کالم نگار بن گیا اور کوئی دس سال پہلے، اس کی وفات تک اس کا کالم 'بھٹکتی آنکھ' نیشن میں چھپتا رہا۔

مولانا کو سنگاپور سے بہت پیار تھا، کیونکہ اس میں کھانے پینے کو بہت تھا۔ بالخصوص موخر الذکر اور انہیں عورتیں پسند تھیں، جو خوبصورت تھیں اور بہت تھیں۔ کلب تھے، رات کی پناہیں تھیں، سڑکیں چوڑی تھیں اور ساحلِ سمندر ننگے پاؤں کے لیے نرم، لیکن سنگاپور پھر



سنگاپور تھا، لاہور نہیں تھا، جس کی یاد مولانا کو بہت ستاتی تھی۔ وہ مسعود، جو ہر وقت ان کے ساتھ چمٹا رہتا تھا، سے کہتے:

''مولانا، سنگاپور کی کوئی شخصیت نہیں ہے۔ اس کو اسی طرح سے اٹھالو اور فرانس میں رکھ دو۔ کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ اب لاہور کو لو۔۔۔۔ وہ ایک دن میں نہیں بن گیا، کسی کے بٹن دبانے سے۔ مولانا لاہور ایک طرزِ زندگی ہے۔ مولانا لاہور، لاہور ہے۔''

ایک دن پیغام ملا کہ ہماری گلی والے احمد علی چین جاتے ہوئے، سنگاپور سے گزریں گے۔ مولانا اور ان کے پیچھے مسعود، دیر سے بندرگاہ پہنچے، جہاز کئی گھنٹے سے کنارے، لگ چکا تھا۔

''آؤ، اسے ڈھونڈیں، میں اسے جانتا ہوں مجھے پتا ہے وہ کہاں ملے گا۔'' مولانا نے اعتماد سے کہا۔ انہوں نے ہر کلب، بار اور شب گاہ کو کھنگالا احمد علی کا کوئی نشان نہ ملا۔ آخر مولانا نے کہا۔

''وہ نہیں ملے گا۔ یہ چینیوں کا شہر ہے۔ اسے یہاں نہیں ڈھونڈ سکتے۔ اگر اسے سامنے سے دیکھو احمد علی ۶۰ فی صد چینی نظر آتا ہے۔ اس بات پر بھی غور کرو۔ ایک چینی، دوسرے چینی جیسا نظر آتا ہے، تو کیا امکان ہے ہم اسے ڈھونڈ ہی لیں۔''

مولانا ہر شام شہر پر حملہ آور ہوتے تھے۔ جانے سے پہلے کہتے:

''مولانا زندگی کو سامنے سے دیکھنا چاہیے، پیچھے سے دیکھنا چاہیے۔ شمال سے، جنوب سے، المختصر ہر جانب سے۔ مولانا آؤ اس شہر پر حملہ کر دیں۔''

اور وہ چل پڑتے۔

---

اس سے بھی خوبصورت کالم، ایک بہت خوبصورت اور طویل کالم، نور جہاں پر ہے، مگر کس کس کا ذکر کریں۔ کاش خالد حسن کو کوئی مترجم مل جائے جو اسی پائے کا ترجمہ کر سکے جیسا کہ خالد حسن نے اردو ادب کا انگریزی میں کیا ہے۔ کبھی تجربتاً منٹو کے 'ٹوبہ ٹیک سنگھ'

کا انگریزی میں ترجمہ کرنے کی کوشش کریں۔ خالد حسن کے ترجمہ کو پڑھ کر کسی نے کہا تھا۔

"لگتا ہے یہ پہلے منٹو نے انگریزی میں لکھا ہے اور بعد میں کسی اور نے اس کا اردو ترجمہ کیا ہے۔"

نور جہاں پر کالم کا آخری پیرا

مادام نور جہاں، ایک عظیم عورت اور ایک عظیم آرٹسٹ تھی، اب تو خداؤں نے اسے، اس کی موسیقی کی طرح، اسے بھی لاثانی کر دیا ہے۔

جب پاکستان اور ہندوستان ایک ملک تھے تو وہ ہندوستان کی دھڑکن تھی۔

اس نے پاکستان آنا پسند کیا کیونکہ اس کا دل اس دھرتی میں تھا۔ وہ چھوٹا سا قصبہ، قصور جہاں وہ پیدا ہوئی، ہمیشہ اس کے دل کے قریب رہا اور لاہور وہ شہر تھا جس سے اسے محبت تھی، لیکن اس کی قسمت میں یہاں دفن ہونا نہیں تھا۔ کہتے ہیں، اس کی خواہش تھی کہ قصور میں دفن ہو، یہ بھی نہ ہوا۔ موت نے ملکۂ ترنم نور جہاں کا وقار اور بڑھا دیا۔ لاکھوں کروڑوں اس کا سوگ مناتے ہیں اور پیار سے یاد کرتے ہیں۔ اس پر واقعی رحمت تھی کیونکہ جس طرح لوگ اس سے لگاؤ محسوس کرتے ہیں۔ خدا یہ رتبہ صرف گنے چنے لوگوں کو دیتا ہے۔

'آواز دے کہاں ہے'

ایک کالم خالد حسن نے ہمارے پیارے امیر المومنین بننے کے خواہش مند میاں صاحب پر لکھا تھا، وہ تو مجھے اس وقت مل نہیں سکا لیکن اس کی آخری لائن مجھے اب تک یاد ہے

"بنیادی تعلیم کا کوئی نعم البدل نہیں"

"There is no substitiute for basic education"

اس کی شاندار اصطلاحات میں سے ایک CSP حضرات کے بارے میں ہے۔

Civil Serpants of Pakistan

پاکستان کے سِول عفریت



## معاصرین کی آراء

آپ کی پسندیدہ شخصیت کے بارے میں دوسرے لوگ پسندیدگی کا اظہار کریں اور وہ ہوں بھی اصحابِ رائے تو اچھا لگتا ہے۔

خوش تر آن باشد کہ سرِ دلبراں
گفتہ آید در حدیثِ دیگراں

بہت سے اچھے اچھے کالم نگاروں نے خالد حسن کے بارے میں کالم لکھے ہیں۔ ان میں سے کچھ اقتباسات آپ کی ضیافتِ طبع کے لیے حاضر ہیں۔

## ڈاکٹر منظور اعجاز

درویش، جیہدا ہاسا نکل جاندا سی

خالد صاحب ٹر گئے، بہت کجھ دل دیاں دل وچ لَے کے۔۔۔ تے بہت ساریاں میرے دل وچ۔ ان کہیاں چھڈ کے۔ اونہاں نوں میرے نال دوالا ہے سی، اک تے ایہہ جو میں اونہاں نوں کدی فون نہیں کردا۔۔۔ دوجا میں انہاں دے سارے کالم نہیں پڑھدا۔ ربّ دا کرنا انج ہندا رہیا جو جدوں وی اونہاں نوں فون کروایا مشین جواب دیندی تے یاں اونہاں دی گھر والی۔ اوہ تے ۷۶ سال دی عمر وچ الھڑ ویڑھکیاں وانگ سارا دن واشنگٹن DC گاہندے سن (اب میں کچھ عرض کروں گا کہ اس عمر میں اتنا فعال ہونے کا مطلب کیا ہے؟ یہ کتنا مشکل کام ہے کہ خود اس عمر کے نزدیک ہوں۔ اس کیفیت کا ذکر آخر میں کروں گا Robert Frost کے حوالے سے)

(اس کے بعد صفحہ پر جگہ خالی چھوڑی ہوئی ہے۔ ڈاکٹر مقبول اختر اپنے خیالات کا اظہار نہ کر پائے۔ مصنّفہ)

الا ہے دی وچلی گل میں اوہناں نوں دس ہی نہیں سکدا۔ پر ہن اونہاں نال میرا

شاید کجھ چرٹا کرا نہیں ہونا، ایس لئی راز کھولن وچ شرم گھٹ آوے گی۔

میں اونہاں دا کالم کدی کدی ان گولا کر جاندا ساں، اصل وجہ ایہہ سی جو میں جدوں اونہاں دا کالم پڑھدا ساں تے اونہاں دی انگریزی زبان دی پکڑ، تے اوہدیاں لفظاں دیاں گجھیاں رمزاں، لٹکاں لپکاں دی کھیڈ نوں ویکھ کے کنب جاندا ساں۔

اویں ہی جویں، چھوٹے غلام علی خاں کہندے سن جو وڈّے غلام علی دا گا ناسن کے مینوں تاپ چڑھ جاندا سی۔۔۔

یا جیویں، فیض احمد فیضؔ نے اک انٹرویو وچ مینوں دسیا سی جو میں جد وارث شاہ تے بلھے شاہ نوں پڑھدا ساں تے مینوں یقین ہو جاندا سی میں اجیہا کدی نہیں لکھ سکدا اس لئی میں اردو تے محنت کرنی شروع کردتی۔

خالد صاحب ایس اعترافِ جرم نوں پڑھ کے اچّی اچّی ہس رہے ہوون گے کیوں جو اوہناں نوں ایس دا پہلاں ای پتا سی۔ خالد صاحب کول انگریزی دی پکڑ سی۔ اوہ اوہدیاں گجھیاں ماراں، اٹکھیلیاں تے رمزاں دے استاد سن۔[(Henry James) بہت بڑا ناول نگار ہے۔ اس کا ایک کردار امریکہ سے پیسے کما کر انگلستان آجاتا ہے اور ایک جاگیر خرید لیتا ہے۔ وڈیروں کے ساتھ اُٹھتا بیٹھتا ہے۔ اس کا بھتیجا امریکہ سے چھٹی پر آتا ہے اور پوچھتا ہے انکل اب تو انگریزوں کی زبان اچھی طرح سمجھ آتی ہوگی۔ انکل نے جواب دیا۔

"یار جو کچھ وہ کہتے ہیں وہ تو سمجھ میں آجاتا ہے، جو کچھ وہ چھوڑ دیتے ہیں وہ سمجھ نہیں آتا۔"]

اوہ سدا بندے دے اندر، دھڑ اندر لکیاں جذبیاں سدھراں، خوفاں تے سُوداں دی کھیڈ کاری دے کھوجی سن۔

ایہوں کھوج اونہاں نوں نور جہاں کولوں سوال کروا دیندی سی۔۔۔

"بی بی، کنّے کو عشق کیتے ہوون گے؟"



دنیا داری وچ انہاں بہت کھٹیا وٹیا نہیں۔۔۔

میرا خیال اے شکار دے کول جا کے اونہاں دا ہاسا نکل جاندا سی۔

(منو بھائی سے کسی نے سوال کیا کہ کام تو آپ کے دنیا داروں جیسے ہیں۔ آپ پھر امیر کیوں نہیں ہوئے؟ منو بھائی نے اسے باز اور چیل کی کہانی سنائی۔ کسی نے چیل سے کہا کہ تمہاری چونچ اور پر تو باز جیسے ہیں پھر تم مردار پر کیوں اکتفا کرتی ہو؟ اس نے جواب دیا۔

"جب شکار میری زد میں ہوتا ہے تو 'میرا ہاسہ نکل جاندا اے')

A progressive secular vision and acerbic wit, by Beena Sarwar.

Khalid Hassan never suffered fools...

An immensely humanlistic progressive, secular vision, a great love of literature, poetry, art, music a deep knowledge and understanding of history, principle stands and an acerbic sense of humour.

---

Naval Attack

جب بھارتی فلموں اور TV نے فراخ دلی سے خواتین کی ناف دکھانی شروع کی تو خالد حسن نے اسے Naval attack لکھا۔۔۔ بحری حملہ۔۔۔Naval کا مطلب ناف ہے۔

## مسعود منوّر۔۔۔ خالد حسن لئی گلاب دا کفن

تہاڈے کوچ دا نگارا وجیا تے مینوں اک بہشتی بیلی، اختر حسین جعفری دی اک نکّی جیہی کویتا یاد آئی۔

تجھ کو کس پھول کا کفن ہم دیں

تو جدا ایسے موسموں میں ہوا
جب درختوں کے ہاتھ خالی تھے

یار خالد حسن

تسیں اونہاں لوکاں وچوں نئیں جیہڑے قبرستان آباد کر دے نیں۔ توں تے لوکاں دے دلاں وچ وسن والا بندہ ایں۔ میرے اتے تہاڈے پیار دا قرض وی ہے۔۔۔ میں تہانوں اک چٹھی لکھ کے رکھی ہوئی اے۔ اوہ کیہڑے پتے تے گھلاں۔

---

اکمل علیمی نے لکھا ہے:

اونہاں نے ۱۹ سال دی عمر وچ مرے کالج سیالکوٹ توں ایم۔اے انگریزی کر لیا تے جدوں اسلامیہ کالج لاہور وچ انگریزی پڑھانی شروع کیتی تے اپنے کئی شاگرداں نوں عمر وچ اپنے آپ توں وڈا پایا۔ مگروں اوہ مرے کالج تے لارنس کالج گھوڑا گلی وچ وی انگریزی زبان تے ادب نال جڑے رہے۔ سن ۸۵ء وچ او مقابلے دا امتحان پاس کر کے انکم ٹیکس افسر بن گئے۔ پر اونہاں موجب ''نہ تے مینوں ایس کم توں کوئی سواد سی تے نہ پیسہ کٹھا کرن دا شوق سی۔ ایس لئی چھیتی ای میں نوکری چھڈ دتی۔''

حمید اختر کا کالم ہے: 'زمین کھا گئی آسمان کیسے کیسے'

۔۔۔موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے امریکہ جانے کا فیصلہ کیا تو بیٹے سے ملنے کے علاوہ، جن لوگوں سے ملاقات کی خواہش دل میں تھی، ان میں خالد حسن بھی شامل تھا۔ افسوس کہ اب یہ آرزو کبھی پوری نہیں ہوگی۔

(پاکستان ٹائمز میں) آئی۔اے۔رحمان، ایلس فیض صفدر میر یا میرے کمرے میں خالد حسن آجاتا تو پروگیسو پیپرز لمیٹڈ کا پورا دفتر قہقہوں سے گونج اٹھتا۔ اس کی تحریر ہی شگفتہ نہیں ہوتی تھی بلکہ گفتگو میں مزاح اور طنز سے بھرپور ہوا کرتی تھی۔ انتہائی اچھی انگریزی لکھنے کے ساتھ ساتھ اردو شعر و ادب کا ذوق بھی اس میں کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا۔ زندگی بھر



وہ فیض صاحب کی شاعری کا مداح رہا۔

وہ برسوں سے امریکہ میں مقیم تھا، مگر لاہور کو کبھی نہیں بھولا۔ سال میں ایک دو دفعہ لاہور کا پھیرا ضرور لگاتا اور پھر پرانی محفلیں آباد کرنے اور یادوں کو تازہ کرنے کی کوشش کرتا۔

جب بھٹو صاحب نے پاکستان میں شراب اور جوئے پر پابندی عائد کرنے کا اعلان کیا تو کسی غیر ملکی نے خالد حسن سے سوال کیا کہ اس حکم کے اطلاق کے بعد پاکستان آئندہ کس شکل میں سامنے آئے گا تو خالد نے جواب دیا۔

''پاکستان اب بغیر تیل کے سعودی عرب کا نقشہ پیش کرے گا۔''

---

Khalid Hasan sets aside his pen.

Anwer Iqbal

بہت سے لوگ عادی ہو گئے تھے، خالد حسن کے مزاحیہ، گہرے اور ایماندارانہ کالم پڑھنے کے، جو لکھے گئے پہلے لاہور میں، پھر لندن، ویانا اور واشنگٹن میں۔ وہ اب اسے نہیں پڑھ سکیں گے۔ وہ شخص جو نصف صدی تک جہاں بھی ہوتا تھا، لکھتا رہا، اس نے اپنا قلم اٹھا کر رکھ دیا ہے۔

اردو کے دوسرے کالم نگار، زمین پر پاؤں رکھیں تو شاید انہیں خالد حسن نظر آجائے۔

---

## اکمل علیمی ۔۔۔خالد حسن، کجھ گلاں، کجھ یاداں

اودھے وچ صحافت دے جراثیم، ڈھوں لاسی۔۔۔ (نور جہاں دے انٹرویو دے بعد کہیا) ملکہ ترنم دے بیان نوں انگریزی وچ کرنا بہت اوکھا ہے۔ میں پچھیا
''مثلاً''

تے اوہ بولیا:

''بی بی کہہ رہی سی، جدوں میں کسی سوہنے جوان نوں ویکھنی آں تے مینوں اوہ

چنگا لگدا اے تے میری ہڈیاں وچ اچووائی ہوون لگدی اے۔"

خالد حسن نے ایس جملے نوں انج لکھیا:

"I have a funny feeling under my bones."

۔۔۔اوہ سیالکوٹ دے کرداراں نال بڑی لگن رکھدے سی تے کئی وار اونہاں دے بیان نقل کردے۔

پاکستان وچ، روایتی طور تے انگریزی دے صحافی مغرور رہے ہن پر میں خالد حسن نوں ہمیش بزرگ صحافیوں دا فین ہی ویکھیا تے انگریزی توں ودھ، صحافت بارے فکر مند رہے۔ ایہو کارن ہے تسی اونہاں دی website تے چراغ حسن حسرت دی اک گل دیکھدے آں جیہدے وچ اوہ پڑھن والیاں نوں تاکید کردے ہن کہ

"صحافیاں دیاں گلاں تے بہتی توجہ ناں دیو کیوں جو سویرے جیہڑے کاغذ تے اوہ لکھدے نیں اوس وچ شامیں مچھی لپیٹ کے ویچی جاندی اے۔

OOO



# بشکریہ 'وچار ڈاٹ کام'

ڈاکٹر مقبول اختر 'وچار ڈاٹ کام' پر باقاعدگی سے لکھتے تھے۔ ان کے مضامین کو اکثر ہفتہ بھر کا بہترین مضمون قرار دیا جاتا اور ویب سائٹ والے اس کا سندھی ترجمہ بھی دکھاتے۔

OOO

# پنڈ وپنڈ کچہری

ادھی صدی پاکستانیاں وڈیریاں دی خدمت کیتی اے۔ اوہناں دے سوجھوان تے وکیل ایس نوں اسلام دی خدمت اتے پاکستان دی خدمت دسدے رہے۔ لوکاں دا کم ہے خدمت کرنا۔ وڈیریاں دا کم ہے موجاں ماننا۔ اینہاں دیاں آونیاں جانیاں ویکھ کے اُلٹی آوندی ہے۔ کروڑ رپیے دی تاں گڈی لوڑی دی اے۔ چار چار گڈیاں وچ چار چار راکھے۔ آٹو میٹک اسلحے۔ موٹیاں کھلاں بچاون لئی موٹے پربندھ۔

جمناں دے پروہنے آون تے کمیاں دیاں لتاں ٹٹ جاندیاں خدمتاں کر کر کے۔ ہن وڈیریاں دی کُڑمائی ہو گئی ہے نویں رجیاں نال جیہڑے ہن تے گماشتے پراکھواندے ہین سرمائے دار۔ گماشتے ملٹی نیشنل دے۔ کامیاں دیاں پھٹیکاں ودھ گئیاں ہین۔ ملٹی نیشنل ہو گئیاں ہین۔ ہُن خدمت کرو ساری اُمہ دی سارے عربی شہزادیاں دی خدمت کرو۔ عربی گھوڑیاں ہار کھر کھرا کرو، مُٹھی چاپی کرو، سگوں 'ڈومور' بیروت وچ تاں حالات ایجیے ای ہین۔ تمبواں وچ ائر کنڈیشنر لوا کے خدمت گار نال پیش کرو۔ عربیاں دی خدمت کرنا ثواب دا کم ہے۔ کار ثواب ہے۔



پر ہُن اک نویں انھیری جھلی ہے۔ ایہہ بھین۔۔۔ نواں زمانہ، لوکیں کہندے ہین پاکستان دی خدمت سرپر۔ پاکستانیاں لئی وی کجھ ہو جاوے تے کیہ ہرج اے۔ عام پاکستانی دی دکھاں دی ماری جندڑی علیل اے۔

جُثا پیلا کر چھڈیا اے
دُکھ دیاں ظالم دھپاں نے
مینوں چھاں ناں دتی سجنو
ہتھیں لائے رُکھاں نے (ممتاز کنول)

اک اتوں اسمان توں اگ ورھدی پئی ہے۔ چالی توں پنتالی پنجاہ درجے دی گرمی، پکھا چلے ناں، راتیں بتی ناں بلے۔ نھیرا اے تے انھیر اے۔ اندھیر نگری تے چوپٹ راجہ۔ کسے آکھیا اشرف راجہ۔ ایہہ راجہ اشرف لارے لپے دا تے بجلی دا وزیر ہے۔ فارسی وچ آہندے ہن، تنگ آمد، بجنگ آمد۔ ہر بندہ تنگ ہے کیونجو اوس دا بالی بچڑا تنگ۔ جنگ ناں کرے تاں کیہ کرے۔

میں اج کھارے چڑھ کھلوتاں۔۔۔
آپے سہرے گانے بنھساں
سینہ کڈھ ہلدی دے بُٹھے
میں مُڑ کلا ای ویہساں
مُڑ چکاں چوں، مُڑ شہراں چوں
مُڑ جھوکاں چوں
جنج تے جنج چڑھیسی۔۔۔
ہن پنڈ وپنڈی لاوساں اساں آپ کچہری (شارب انصاری)

اک ٹریا، بیہیا ٹریا۔ روس وکھالے بن گئے۔ شہراں وچ، قصبیاں وچ۔ اپنے اج دے دُکھ پٹن لئی، کسے دوجے ملک دے، کسے دوجی صدی دے دکھ نہیں، کسے ماڑے دے

خلاف نہیں، علم، عقل تے عورتاں دے خلاف نہیں۔ اپنی جان دے دکھ، سب دی جان دے دکھ۔

اپنے بچیاں دے آرام لئی
انھے واہ ودھائے بجلی دے بلاں دے خلاف
لوڈشیڈنگ دے خلاف
پٹرول راہیں لُٹ مار دے خلاف
اپنے بچیاں دیاں زندگیاں بچاون لئی
اپنیاں دھیاں بھیناں دی عزت لئی
عورت ذات نوں ذلیل کرن والے وحشی طالبان دے خلاف

گل کیھ پاکستانیاں اپنے گھروں ویکھنا شروع کردتا ہے۔ پاکستان پاکستانیاں لئی۔ پاکستان دیاں دولتاں تے خزانے وی پاکستانیاں لئی۔ جداوہ دیہاڑ آسی۔ کڈا سوہنا ہوسی اوہ پاکستان۔ جھوکاں تھیسن آباد ول۔ آ ورل گاویے سوہلے اوس پاکستان دے۔

Sing about the hidden country
fresh and full of quiet green
sailing over seas uncharted
to a port that none has seen

پہلی دُمچی:

اک ہندستانی فلمی گانا ہے۔ دنیا میں سب چور چور، کوئی چھوٹا چور، کوئی بڑا چور۔ پاکستان وچ وی ہر نمبر تے ہر سائز دے چور ہین۔ ہنے ہنے صوبائی اسمبلی دی ایک ممبر پھڑی گئی ہے۔ کریڈٹ کارڈ چرا کے اوہدے نال گہنے خرید دی۔ چوری دے گہنے پا کے خورے اوہ کڈی سوہنی لگنی سی۔ نال ای اک نواں قانون آ گیا ہے۔ وڈے چورنوں، چوراں دے چورنوں چور کہن دی سزا چوداں سال قید تے پھانسی برابر متھیاں جاندیاں ہن۔ میں تاں



پہلاں ای آکھیا سی، ناں چھیڑتائے نُوں۔۔۔

دوجی دُمچی (ٹیل پیس)

کل میاں چنوں دے اک پنڈ وچ ات وادیاں نے ادھے پنڈ نوں تھیہہ کر چھڈیا ہے۔ ٹیچا اوہناں دا اک گھر سی جتھے اسلام دیاں جڑھاں پٹیاں جا رہیاں سن۔ اک بالڑی پنج تے دس سال دی کچی عمر دے بچیاں اتے بالڑیاں نوں پڑھا رہی سی۔ ہے ناں نھیر۔ ایسے ات وادی پروگرام دا دوجا حصہ سی اوسے تاریخ وچ جماعت اسلامی دے رُچ مینُ یاں امیر دا ایہہ بیان جو پنجاب وچ ات وادیاں دے خلاف اپریشن نہیں ہونا چاہیدا۔ ناں کاہنوں۔۔۔

پچھوں خبر آئی ہے، ایہہ ات وادیاں دی گھروکی لڑائی سی، دوجے لوکیں تاں دھگانے مر گئے۔

OOO

# چوراں دی ماں

پنجابی دا اک سیکڑے ورھیاں پرانا اکھان ہے، چوراں نوں ناں مارو، چوراں دی ماں نوں مارو۔ اک اکھیائی ایہدے وچ ایہہ ہے جو ایناں تاں پتہ ہووے چوراں دی ماں ہے کون۔

کل کجھ اتا پتا لگا ہے۔ جرنیل حمید گل مچھاں تے ہتھ پھیر کے آکھیا ہے، ایہہ یاراں دا کم اے۔ طالبان ہمارے بچے ہیں۔ کل نوں جد پاکستانی قوم طالبان دے جرماں دی ایف آئی آر لکھاوے گی تے اوہدے وچ اک جرنیل داناں وی ہوسی۔ پلسیاں دی زبان وچ بڑی بھاری رپٹ ہوسی۔۔۔

وچار وچ ای اک سجن نے چوراں دی نانی دی وی دس پائی ہے۔ جماعت اسلامی کیس اگانہہ ودھ رہیا ہے۔ ہن چھڑا اماں دا پتہ کرنا ہے۔ شنید ہے اوہدا ناں ہے بھلا جیہا، جنسی جینسی کہندے نیں۔ بڑی میل ملاپ والی اے۔ سنیا اے فوج دے وڈے کمانڈراں تائیں تعلقات ہن اس دے۔

OOO



# تن پھپھے کٹنیاں

اج توں کوئی ۴۰۵ ورھے پہلوں شیکسپیئر دا ڈرامہ میکبتھ لیکھیا گیا۔ شیکسپیئر بہت وڈا ڈرامہ نگار ہا۔ تے ایہہ اوسدا بہت مشہور ڈرامہ ہے۔

پہلا سین اک ویران جگہ تے ہے۔ بدل گج رہیا ہے بجلی لشکدی پئی ہے۔

(تن پھپھے کٹنیاں) جادوگرنیاں آکھ لو یا چڑیلاں یا بدروحاں (آپو وچی بھیناں نیں، داخل ہوندیاں نیں)

پہلی: مڑ کدوں ملساں اساں
کڑکدے بدل یا لشکدی بجلی یا ورھدے مینہ وچ،

دوجی: جدوں سارا رولا مک جاسی
جدوں جنگاں ہاریاں جتیاں ویسن

تریجی: دینہہ ڈبن توں پہلوں

پہلی: کتھائیں

دوجی: بیلے وچ

تھوڑی ہور گل بات توں بعد رل گا وندیاں نے
سچ کوڑاے تے کوڑ سچ
چل گندی واء تے دھند وچ اڈیے

میں پچھلی راتیں دیر تک نیٹ تے بیٹھا رہیا، کجھ جھٹ اوس سیانے بندے شیکسپیئر نال لنگھایا۔ آہندا اے۔

''جے کرتوں ویلے دے بی ویکھ کے دس دیویں، ایہہ اگسی تے ایہہ ناں اگسی، مڑ میرے نال گل کریں'' سرف کردا کردا نظریے تے اپڑ گیا۔ نظریہ چین، نظریہ جاپان، نظریہ روس، نظریہ امریکہ خورے کتھے کتھے خوار ہوندا رہیا۔ اک تھک کے اردو اخبار چالئی۔ چیئرمین جوائنٹ چیفس آف سٹاف کمیٹی جنرل طارق مجید دا بیان پڑھیا۔ ساڈیاں ہتھیار بند فوجاں ہن ملک دی نظریاتی حداں دی راکھی کرسن۔ دل گارڈن گارڈن ہو گیا، اخبار پرانہہ سُٹی، خوشی نال نچن لگ پیا۔ سارا رولا ای نظریاتی سرحداں دا ہے۔ جغرافیائی سرحداں دی حفاظت جراں کیتی نیں اوہ تے تواریخ دا حصہ ہے سوات، بونیر تے شانگلہ اوس دیاں تازہ مثالاں نیں، نچدا نچدا میں تھک پیا، میں سوں گیا۔

رات دے پچھلے پہر اکھ کھل گئی۔ کمرہ نور نال بھریا ہویا سی۔ اسماناں توں مقدس روحاں اُتر رہیاں سن۔ ہولی ہولی، سہجے سہجے، کجھ پچھاتیاں پچھاتیاں لگدیاں سن، شکلاں سہی نہیں ہو رہیاں سن کیونجو اوہ زور زور نال نچ رہیاں سن، زور زور نال نعرے لا رہیاں سن، اپنی نظر تے زور دتا، اوئے ایہہ تے جنرل شیر علی اے، ہتھ وچ لیپ ٹاپ سی، google.com تے ملکاں دا نظریہ لبھ رہیا سی، دوجی روح چھیتی پچھاتی گئی، ایہہ صورتاں کتھے لکیاں رہندیاں نیں۔ اوہیوا پنے جنرل ضیاالحق سن، اپنی ڈنگی مسکان نال، تے تیجی ہستی سی جنرل حمید گل۔ ایہہ جیوندی روح تک کے آپاں تے بے ہوش ہو گئے، تہاڈی ہوش قائم ہووے تے تسیں سناؤ، ہور سناؤ۔۔۔



# نونہاں دنداں والے

انسانی وسیب تے رہتل وچ تہذیب دا چلن اودوں ہویا جدوں عورتاں نے بچے تے اجڑ پالدیاں پالدیاں بیں توں بوٹے بندے ویکھے تے کھیتی باڑی دا مڈھ بجھا۔ فیر عورت دوالے گھر تے بعد وچ خاندان بنیا۔ ایس سارے پسارے وچ عورت نینہہ دا پتھر ہائی۔ اوہیو گھر نوں پالدی تے سمبھالدی ہائی۔ اوسے نوں سارے فکر سن تے اوسے دی حاکمی ہائی۔

فیر زمانے دی ادلا بدلی نال تے زراعت دی پیداوار دی وجھوں مل دا ویہار آیا۔ میر تیر شروع ہوئی۔ عورتاں تاں ماواں ٹھنڈیاں چھاواں ہوون کارن کم کاج وچ رُجھیاں رہیاں بندے مل مارن وچ جُٹ گئے۔ کھوہ کھنج ہوئی، جائیداد دا ویہار چالو ہویا۔ ڈنڈاں پٹاں والے ویہلڑاں زمیناں تے قبضہ کرلیا، پانیاں تے، جنگلاں تے۔ فیر اپنی حاکمی جگاون دا فکر ہویا۔ عورت تے قبضہ کرلیا۔ ماڑے کول اک ادھی، زوراوراں کول سینکڑے۔ عورت تے اپنی حاکمی جگاون دی کوشش شروع کردتی۔

پر اوس وی اپنی خود مختاری ناں چھڈی۔ ڈنڈ پٹ، ڈانگ سوٹا، گالھ مندا سبھے کجھ ورتیو نے۔ جتھے بنا کے جانوراں طرحاں عورت دا شکار کھیڈیا۔ اوس نوں ڈرایا، دھمکایا۔ جبر

